میں رہنے والوں میں سے پہلے ہندو نے اسلام قبول کیا اور آپ نے یہ بھی فرمایا کہ پاکستان اللہ کا حکم ہے اور اللہ کا حکم ہو کر رہتا ہے۔

سوال: اِلٰی کَمْ طَبَقَۃً یَنْقَسِمُ الْمُجْتَمَعُ الْھِنْدُوْکِیُّ؟

ہندو معاشرہ کتنے طبقوں میں تقسیم ہے؟

جواب: یَنْقَسِمُ الْمُجْتَمَعُ الْھِنْدُوْکِیُّ اِلٰی اَرْبَعِ طَبَقَاتٍ

ہندو معاشرہ چار طبقوں میں تقسیم ہے۔

سوال ۲: اِمْلَا / اِمْلَئِی الْفَرَاغَاتِ التَّالِیَۃَ بِکَلِمَۃٍ مُنَاسِبَۃٍ

درجہ ذیل خالی جگہوں کو مناسب لفظ سے پر کریں۔

(ا) وَالرَّدُّ عَلٰی ......... اَلْاَسْئِلَۃِ ......... بَسِیْطًا

(ب) وَاَخْطَرُ النَّاسِ ......... اَلْمَکِیْرُ ......... قَدَرَ

(ج) اَلْاِسْلَامُ ......... اَلْاُخُوَّۃِ وَالْمُسَاوَاۃِ ......... الْبَشَرِیَّۃِ

جواب: خانہ پری:

(ا) وَالرَّدُّ عَلٰی هٰذِهِ الْاَسْئِلَۃِ لَیْسَ بَسِیْطًا

اور ان سوالوں کا جواب آسان نہیں۔

(ب) وَاَخْطَرُ النَّاسِ الْجَبَانُ الْمَکِیْرُ اِذَا قَدَرَ

اور سب سے زیادہ خطرناک بزدل مکار ہوتا ہے جب طاقتور ہو جائے

(ج) اَلْاِسْلَامُ دِیْنُ الْاُخُوَّۃِ وَالْمُسَاوَاۃِ وَالْکَرَامَۃِ الْبَشَرِیَّۃِ

اسلام اخوت، مساوات اور احترام آدمیت کا دین ہے۔

سوال ۳: صَحِّحْ / صَحِّحِی الْجُمَلَ التَّالِیَۃَ.

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(ا) مُسْلِمُوْنَ الشِّبْهِ الْقَارَّۃِ یُطَالِبُوْنَ.

(ب) هِنْدُوْکِیُّ تُؤْمِنُ بِالتَّعَایُشِ سِلْمِیْ.

(ج) اَمَّا الْمُسْلِمِیْنَ فَلَا نَصِیْبَ لَهَا فِیْهِ.

جواب: تصحیح:

(ا) مُسْلِمُوْ شِبْهِ الْقَارَّۃِ یُطَالِبُوْنَ.



برصغیر کے مسلمان مطالبہ کرتے ہیں۔

(ب) اَلْھِنْدُوْکِیُّ لَا یُؤْمِنُ بِالتَّعَایُشِ السِّلْمِیِّ.

ہندو باہمی پر امن معاشرت پر یقین نہیں رکھتا۔

(ج) اَمَّا الْمُسْلِمُوْنَ فَلَا نَصِیْبَ لَهُمْ فِیْهَا.

بہر حال مسلمان، ان کا اس میں کوئی حصہ نہیں۔

سوال ۴: اِسْتَخْدِمْ / اِسْتَخْدِمِی الْکَلِمَاتِ التَّالِیَۃَ فِی الْجُمَلِ الْمُفِیْدَۃِ

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

فِکْرَۃٌ. قَارَّۃٌ. تَعَایُشٌ. سَاحِقَۃٌ. سَادَۃٌ. عُبُوْدِیَّۃٌ. مَنْبُوْذٌ. اِعْتَنَقَ.

جواب: جملوں میں استعمال:

| | |
|---|---|
| فِکْرَۃٌ (خیال) | |
| هٰذه فِکْرَۃٌ رَائِعَۃٌ | یہ اچھا خیال ہے |
| قَارَّۃٌ (براعظم) | |
| نَعِیْشُ فِیْ قَارَّۃِ آسِیَا | ہم براعظم ایشیا میں رہتے ہیں۔ |
| تَعَایُشٌ (باہمی میل جول) | |
| اَلتَّعَایُشُ السِّلْمِیُّ وَاجِبٌ عَلَی الْمُسْلِمِ | باہمی پر امن میل جول مسلمان پر لازم ہے |
| سَاحِقَۃٌ (بھاری) | |
| اَلْمُسْلِمُوْنَ هُمُ الْاَغْلَبِیَّۃُ السَّاحِقَۃُ فِیْ بَاکِسْتَانَ | مسلمان پاکستان میں غالب اکثریت ہیں |
| سَادَۃٌ (سردار) | |
| سَادَتُنَا صَالِحُوْنَ | ہمارے سردار نیک ہیں۔ |
| عُبُوْدِیَّۃٌ (غلامی) | |
| نَکْرَهُ الْعُبُوْدِیَّۃَ وَنُحِبُّ الْحُرِّیَّۃَ | ہم غلامی سے نفرت اور آزادی سے محبت کرتے ہیں۔ |
| مَنْبُوْذٌ (مسترد) | |

اَلشُّوْدَرُ مَنْبُوْذٌ فِي الْمُجْتَمَعِ الْهِنْدُوْكِيِّ ...... ہندو معاشرے میں شودر مسترد ہے۔

اِعْتَنَقَ (قبول کیا)

هُوَ اِعْتَنَقَ الْإِسْلَامَ وَصَارَ رَجُلًا صَالِحًا ...... اس نے اسلام قبول کیا اور نیک آدمی بن گیا

سوال نمبر ۵ : هَاتِ / هَاتِي الْجُمُوْعَ لِمَا يَأْتِي مِنَ الْمُفْرَدَاتِ

درج ذیل مفردات کی جمع بتائیں۔

دَوْلَةٌ. هِنْدُوْكِيٌّ. دِيَانَةٌ. ضَمَانٌ. حِيْلَةٌ. اَلْفٌ. سَنَةٌ. طَبَقَةٌ

جواب :

| واحد | جمع |
|---|---|
| دَوْلَةٌ | دُوَلٌ |
| هِنْدُوْكِيَّةٌ | هَنَادِكَةٌ |
| دِيَانَةٌ | دِيَانَاتٌ |
| ضَمَانٌ | ضَمَانَاتٌ |
| حِيْلَةٌ | حِيَلٌ |
| اَلْفٌ | آلَافٌ |
| سَنَةٌ | سِنُوْنَ |
| طَبَقَةٌ | طَبَقَاتٌ |

سوال نمبر ۶ : صَرِّفْ / صَرِّفِي الْمَاضِيَ وَالْمُضَارِعَ مِنْ : طَلَبَ يَطْلُبُ

طَلَبَ. يَطْلُبُ سے فعل ماضی اور فعل مضارع کی گردانیں کریں۔

جواب :

## گردان فعل ماضی

طَلَبَ ...... اس (مرد) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبَا ...... ان دونوں (مردوں) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبُوْا ...... انہوں نے مطالبہ کیا۔

طَلَبَتْ ...... اس (عورت) نے مطالبہ کیا۔



طَلَبَتَا ...... انہوں (دونوں عورتوں) نے مطالبہ کیا

طَلَبْنَ ...... انہوں (عورتوں) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتَ ...... تو (مرد) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتُمَا ...... تم دونوں (مردوں) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتُمْ ...... تم (مردوں) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتِ ...... تو (عورت) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتُمَا ...... تم دونوں (عورتوں نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتُنَّ ...... تم (عورتوں) نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْتُ ...... میں نے مطالبہ کیا۔

طَلَبْنَا ...... ہم نے مطالبہ کیا۔

## گردان فعل مضارع

يَطْلُبُ ...... وہ مطالبہ کرتا ہے / کرے گا۔

يَطْلُبَانِ ...... وہ دونوں مطالبہ کرتے ہیں / کریں گے

يَطْلُبُوْنَ ...... وہ مطالبہ کرتے ہیں / کریں گے

تَطْلُبُ ...... وہ مطالبہ کرتی ہے / کرے گی

تَطْلُبَانِ ...... وہ دونوں مطالبہ کرتی ہیں / کریں گی۔

يَطْلُبْنَ ...... وہ مطالبہ کرتی ہیں / کریں گی۔

تَطْلُبُ ...... تو مطالبہ کرتا ہے / کرے گا۔

تَطْلُبَانِ ...... تم دونوں مطالبہ کرتے ہو / کرو گے۔

تَطْلُبُوْنَ ...... تم مطالبہ کرتے ہو / کرو گے۔

تَطْلُبِيْنَ ...... تو مطالبہ کرتی ہے / کرے گی۔

تَطْلُبَانِ ...... تم دونوں مطالبہ کرتی ہو / کرو گی۔

تَطْلُبْنَ ...... تم مطالبہ کرتی ہو / کرو گی۔

اَطْلُبُ ...... میں مطالبہ کرتا ہوں / کروں گا

نَطْلُبُ .............................. ہم مطالبہ کرتے ہیں / کریں گے۔

سوال نمبر ۷ :تَرْجِمْ / تَرْجِمِي إِلَى الْعَرَبِيَّةِ
درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کریں۔

(ا) لوگ پاکستانیوں سے پوچھتے ہیں۔
(ب) جواب قدرے تفصیل چاہتا ہے۔
(ج) اس سے مسلمانوں کو شک گزرا۔
(د) پاکستان ۱۹۴۷ء میں بنا۔
(ہ) جمہوریت میں حکمرانی اکثریت کی ہوتی ہے۔

جواب : عربی ترجمہ :

(ا) يَسْأَلُ النَّاسُ الْبَاكِسْتَانِيِّينَ.
(ب) يَحْتَاجُ الرَّدُّ إِلَى شَيْءٍ مِنَ التَّفْصِيلِ.
(ج) مِمَّا أَرَابَ الْمُسْلِمِينَ.
(د) اِسْتَقَلَّتْ بَاكِسْتَانُ فِي ١٩٤٧م.
(ہ) تَكُوْنُ السِّيَادَةُ لِلْأَغْلَبِيَّةِ فِي الْحُكْمِ الدِّيمُقْرَاطِي.

☆......☆......☆



اَلدَّرْسُ الرَّابِعُ

# چوتھا سبق

# كِتَابُ أَلْفِ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ

## کتاب الف لیلہ ولیلہ

### مشکل الفاظ کے معنی

| معانی | الفاظ | معانی | الفاظ |
|---|---|---|---|
| ہزار راتیں | أَلْفُ لَيْلَةٍ | رات | لَيْلَةٌ |
| مطالعہ۔ پڑھنا | مُطَالَعَةٌ | غرق۔ ڈوبا ہوا۔ مصروف | غَارِقًا |
| پسندیدگی | اَلْإِعْجَابُ | خوشی | اَلسُّرُوْرُ |
| مفید۔ دلچسپ | مُمْتِعٌ | نشان | آثَارٌ |
| مزے دار | لَذِيذَةٌ | کہانیاں | حِكَايَاتٌ |
| عربی لٹریچر | اَلْأَدَبُ الْعَرَبِيُّ | عمدہ | نَفَائِسُ |
| دنیا کی کتابیں | كُتُبُ الْعَالَمِ | سب سے زیادہ مشہور | أَشْهَرُ |
| چالیس | اَلْأَرْبَعِيْنَ | کیا نہیں ہے | أَلَيْسَتْ |
| چراغ۔ لیمپ | اَلْمِصْبَاحُ | چور | لِصٌّ |
| جہازی | اَلْبَحْرِيُّ | قصے | قِصَصٌ |
| عالمی شہرت | شُهْرَةٌ عَالَمِيَّةٌ | حاصل کی | اِكْتَسَبَتْ |
| زبانیں | لُغَاتٌ | ترجمہ کیا گیا ہے | قَدْ تُرْجِمَ |
| مغرب۔ یورپ | اَلْغَرْبُ | مشرق | اَلشَّرْقُ |
| عجیب | غَرِيبًا | کیوں نام رکھا گیا | لِمَ سُمِّيَ |
| بیان کیا گیا ہے | قَدْ حُكِيَ | واقعی | حَقًّا |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| بِدَايَةٌ | آغاز | مَلِكًا | بادشاہ |
| سَاءَ | برا لگادیا | غَدْرٌ | بے وفائی |
| فَاَضْمَرَ | پس اس نے پوشیدہ رکھا | بُغْضٌ | عناد۔ نفرت |
| فِيْ نَفْسِهٖ | اپنے دل میں | اَلنِّسَاءُ | عورتیں |
| اَخَذَ يَتَزَوَّجُ | شادی کرنے لگا | كُلَّ يَوْمٍ | ہر روز |
| عُنُقٌ | گردن | اَلتَّالِيْ | اگلا |
| ظَلَّ يَفْعَلُ | وہ کرتا رہا | ثَلَاثُ سَنَوَاتٍ | تین سال |
| ضَجَّ | شور مچایا | هَرَبُوْا | فرار ہوگئے |
| بَنَاتٌ | بیٹیاں | بِنْتُ الْوَزِيْرِ | وزیر کی بیٹی |
| تَطَوَّعَتْ | رضاکارانہ پیش کیا | تَزَوُّجٌ | شادی کرنا |
| ذَكِيَّةٌ | ذہین | تَوَارِيْخُ | تاریخیں |
| سِيَرٌ | حالات۔ سیرتیں | اَلْمُلُوْكُ | بادشاہان |
| اَلْمُتَقَدِّمِيْنَ | پہلے۔ گزرے ہوئے | اَخْبَارٌ | حالات |
| اَلْاُمَمُ | قومیں | اَلْمَاضِيَةُ | گزشتہ |
| رَاحَتْ تَقُصُّ | کہانی سنانے لگی | شَائِقَةٌ | دلچسپ |
| طَلَعَ الصَّبَاحُ | صبح طلوع ہوئی | دُوْنَ اَنْ تَكْتَمِلَ | بغیر اس کے کہ پوری ہو |
| اَبْقَا | باقی رکھا۔ زندہ رکھا | تَكْمُلُ | پوری کرے |
| تَحْتَالُ | دھوکہ دیتی ہے | شَغَفَتْهُ حُبًّا | اس نے اسکو محبت میں |
| اَبْطَلَتْ دَاءَهٗ | اس کی پختہ عادت ختم کردی | " | گرفتار کیا |
| مَا اَقْسٰى | کتنا سخت دل تھا | يَا لَلْاَسَفِ | ہائے افسوس |
| هَوِّنْ عَلَيْكَ | اس کی پرواہ نہ کرو | اَلْبَرِيْئَاتُ | بے گناہ |
| اِزْدَدْتُ | میں زیادہ ہوگیا ہوں | بَنَاتُ الْخَيَالِ | خیالی لڑکیاں |
| اَلْمُغَفَّلُ | غافل۔ بدھو | فَاجَاْتُ | میں اچانک آیا |
| سَائِرٌ | چلنے والا | بِكُلِّ سُرُوْرٍ | بڑی خوشی سے |
| حِمَارٌ | گدھا | مِقْوَدٌ | لگام۔ ریک |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| خَلْفَهٗ | اپنے پیچھے | يَجُرُّ | کھینچتا ہے |
| رَجُلَانِ | دو مرد | نَظَرَ | دیکھا |
| لِصَاحِبِهٖ | اپنے دوست سے | اَلشُّطَّارُ | شاطر۔ دھوکے باز |
| اِتْبَعْنِيْ | میرے پیچھے آؤ | اٰخُذُ | چھین لوں گا |
| تَبِعَ | پیچھے آیا | اَنَا اُرِيْكَ | میں تجھے دکھاتا ہوں |
| فَكَّ | کھولا | تَقَدَّمَ | بڑھا |
| حَطَّ | اس نے ڈالا | اَعْطٰى | دیا |
| عَلِمَ | جان لیا | مَشٰى | چلا |
| جَرَّ | اس نے کھینچا | وَقَفَ | رک گیا |
| اِلْتَفَتَ | توجہ کی | فَلَمْ يَمْشِ | پس وہ نہ چلا |
| حَدِيْثٌ عَجِيْبٌ | عجیب حادثہ | اَيُّ شَيْءٍ اَنْتَ؟ | تو کیا چیز ہے؟ |
| سَكْرَانُ | نشے باز | عَجُوْزٌ | بوڑھی |
| اَلْمَعَاصِيْ | گناہ | تُبْ | توبہ کر |
| دَعَتْ عَلَيَّ | اس نے مجھے بد دعا دی | اَلْعَصَا | لاٹھی |
| اَوْقَعَنِيْ فِيْ يَدِكَ | اس نے مجھے تیرے | مَسَخَ | مسخ کردیا |
| | حوالے کردیا | مَكَثْتُ | میں ٹھہرا رہا |
| حَنَّ | تڑپا | تَذَكَّرْتُ | یاد کیا |
| اَعَادَ | دوبارہ بنایا | دَعَتْ لِيْ | اس نے میرے لئے دعا کی |
| بِاللّٰهِ عَلَيْكَ | آپ کو اللہ کی قسم | كَمَا كُنْتُ | جیسا کہ میں تھا |
| خَلّٰى سَبِيْلَهٗ | اسے آزاد کردیا | اَلرُّكُوْبُ | سواری |
| رَجَعَ | لوٹ آیا | مَضٰى | چلا گیا |
| دَارٌ | گھر | صَاحِبُ الْحِمَارِ | گدھے کا مالک |
| اَلْهَمُّ وَالْغَمُّ | دکھ اور غم | سَكْرَانُ | بے ہوش |
| مَا عِنْدَكَ | تیرے پاس نہیں | دَهَاكَ | تجھے ڈرایا |
| حَكٰى | سنائی | بِاَمْرِ الْحِمَارِ | گدھے کے معاملے میں |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
| --- | --- | --- | --- |
| بَنِیْ آدَمَ | انسان | نَسْتَخْدِمُ | ہم خدمت لیتے رہے |
| اِسْتَغْفَرْتَ | توبہ کی | تَصَدَّقْتَ | صدقہ دیا |
| اِلٰی مَتٰی | کب تک | مِنْ غَیْرِ شُغْلٍ | بے کار |
| اِمْضِ | جا | اَلْقُعُوْدُ | بیٹھ رہنا |
| اِشْتَرِ | خرید | اَلسُّوْقُ | بازار |
| اَلْحَمِیْرُ | گدھے | اِشْتَغِلْ | کام کر |
| تَقَدَّمَ اِلَیْهِ | وہ اس کی طرف بڑھا | یُبَاعُ | جو بیچا جا رہا تھا |
| فَمٌ | منہ | وَضَعَ | رکھا |
| وَیْلَكَ | تیرا برا ہو | اُذُنٌ | کان |
| رَجَعْتَ | تونے رجوع کیا | مَشْؤُمٌ | منحوس |
| وَاللّٰهِ | اللہ کی قسم | اَلسُّكْرُ | نشہ |
| تَرَكَ | چھوڑ دیا | مَابَقِیْتُ | جب تک میں زندہ رہا |
| یَضْحَكُ | ہنستا ہے | اِنْصَرَفَ | منہ پھیر کر چلا گیا |
| اَلْاَدَبُ الشَّعْبِیُّ | قومی ادب۔روایتی ادب | اَلَّفَ | تصنیف کی |
| مُعَیَّنٌ | خاص | لَایُؤَلِّفُهٗ | اسکو تصنیف نہیں کیا جاتا |
| تَاْلِیْفٌ | تصنیف | یَشْتَرِكُ | شریک ہوتے ہیں |
| اَجْیَالٌ | نسلیں | اَشْخَاصٌ | شخص کی جمع |
| اَرْجُوْ | میری درخواست ہے۔ | لَا نَعْرِفُ | ہم نہیں جانتے |
| فَرَغْتَ | تو فارغ ہوا | تُعِیْرُ | مستعار دے گا |
| | | طَیِّبٌ | ہاں |

# كِتَابُ اَلْفِ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ

## متن اور ترجمہ

ذَهَبَ حَامِدٌ اِلٰی سَعِیْدٍ



حامد سعید کے پاس گیا

فَوَجَدَهٗ غَارِقًا فِیْ مُطَالَعَةِ كِتَابٍ

پس اس نے اسے ایک کتاب کے مطالعہ میں ڈوبا ہوا پایا۔

وَعَلٰی وَجْهِهٖ اٰثَارُ السُّرُوْرِ وَالْاِعْجَابِ

اور اس کے چہرے پر خوشی اور حیرت کے نشان تھے۔

حامد: مَا هٰذَا الْكِتَابُ بِیَدِكَ یَا سَعِیْدُ؟

اے سعیـ [illegible] ـے ہاتھ میں یہ کیسی کتاب ہے؟

سعید هٰذَا كِـ [illegible] ـعٌ یَا حَامِدُ.

اے حامد! یہ ایک دلچسپ کتاب ہے۔

فِیْهِ حِكَایَاتٌ لَذِیْذَةٌ مِنْ نَفَائِسِ الْاَدَبِ الْعَرَبِیِّ وَاَشْهَرِ كُتُبِ الْعَالَمِ

اس میں نفیس عربی ادب کی مزے دار کہانیاں ہیں اور یہ دنیا کی تمام کتابوں سے زیادہ مشہور ہے۔

اِسْمُهٗ اَلْفُ لَیْلَةٍ وَلَیْلَةٍ

اس کا نام الف لیلہ ولیلہ ہے۔

حامد نَعَمْ سَمِعْتُ بِهٖ كَثِیْرًا

ہاں میں نے اس کے متعلق بہت سنا۔

اَلَیْسَتْ قِصَّةُ عَلِیْ بَابَا وَالْاَرْبَعِیْنَ لِصًّا وَ "عَلَاءُ الدِّیْنِ وَالْمِصْبَاحُ" مِنْ قِصَصِ هٰذَا الْكِتَابِ؟

کیا علی بابا اور چالیس چور اور علاؤالدین اور چراغ اسی کتاب کے قصوں میں سے ہیں۔

سعید نَعَمْ وَقِصَّةُ السِّنْدِ بَادِ الْبَحْرِیِّ وَ غَیْرُ ذٰلِكَ مِنَ الْقِصَصِ

ہاں اور سندباد جہازی کا قصہ اور اس کے علاوہ دوسرے قصے

الَّتِیْ اكْتَسَبَتْ شُهْرَةً عَالَمِیَّةً

جنہوں نے عالمی شہرت حاصل کی

وَ قَدْ تُرْجِمَ هٰذَا الْكِتَابُ اِلٰی كَثِیْرٍ مِنْ لُغَاتِ الشَّرْقِ وَالْغَرْبِ

اور اس کتاب کا ترجمہ مشرق و مغرب کی بہت سی زبانوں میں ہو چکا ہے۔

حامد وَلٰكِنْ لِمَ سُمِّيَ بِهٰذَا الإِسْمِ اَلفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٌ

لیکن اس کا نام الف لیلہ ولیلہ (ایک ہزار ایک راتیں) کیوں رکھا گیا۔

اَلَيْسَ إِسْمًا غَرِيبًا؟

کیا یہ ایک عجیب نام نہیں؟

سعید حَقًّا...... سُمِّيَ بِذٰلِكَ لِمَا حُكِيَ فِي بِدَايَةِ الكِتَابِ

واقعی...... اس کا یہ نام رکھا گیا کیونکہ کتاب کے شروع میں بیان کیا گیا۔

مِنْ أَنَّ مَلِكًا إِسْمُهُ شَهْرِيَار

کہ ایک بادشاہ تھا اس کا نام شہریار تھا۔

سَاءَهُ غَدْرُ زَوْجَتِهِ

اس کی بیوی کی بے وفائی نے اسے بدآدمی بنا دیا۔

فَاَضْمَرَ فِي نَفْسِهِ بُغْضًا عَلَى النِّسَاءِ

پس اس نے عورتوں کے خلاف اپنے دل میں بغض رکھ لیا۔

وَاَخَذَ يَتَزَوَّجُ كُلَّ يَوْمٍ زَوْجَةً

ہر روز ایک عورت سے شادی کرتا

وَيَضْرِبُ عُنُقَهَا مَعَ صَبَاحِ الْيَوْمِ التَّالِي

اور اگلے دن کی صبح کے ساتھ اس کی گردن مار دیتا

وَظَلَّ يَفْعَلُ ذٰلِكَ مُدَّةَ سَنَوَاتٍ

اور وہ تین سال کی مدت تک ایسا ہی کرتا رہا۔

وَضَجَّ النَّاسُ وَهَرَبُوا بِبَنَاتِهِمْ

پس لوگ چیخ اٹھے اور وہ اپنی بیٹیوں کو لے کر بھاگ گئے۔

ثُمَّ إِنَّ شَهْرزَادَ بِنْتَ الوَزِيرِ تَطَوَّعَتْ لِتَزَوُّجِهِ

پھر شہرزاد وزیر کی بیٹی نے اس (بادشاہ) سے شادی کرنے کی رضاکارانہ پیش کش کی

وَكَانَتْ ذَكِيَّةً قَدْ قَرَأَتِ الكُتُبَ وَالتَّوَارِيخَ وَسِيَرَ المُلُوكِ المُتَقَدِّمِينَ وَاَخْبَارَ الأُمَمِ المَاضِيَةِ



اور وہ بڑی ذہین تھی اس نے کتابیں، تاریخیں اور پچھلے بادشاہوں کی سیرتیں اور گذشتہ امتوں کے حالات پڑھ رکھے تھے۔

فَرَاحَتْ تَقُصُّ فِي اللَّيْلَةِ الأُوْلٰى قِصَّةً شَائِقَةً

پس وہ پہلی رات ایک دلچسپ قصہ سناتی رہی۔

حَتّٰى طَلَعَ الصَّبَاحُ دُوْنَ اَنْ تَكْتَمِلَ

یہاں تک کہ قصہ مکمل ہوئے بغیر صبح ہو گئی۔

فَاَبْقَاهَا المَلِكُ حَتّٰى تُكْمِلَهَا لَهُ فِي اللَّيْلَةِ الثَّانِيَةِ

پس بادشاہ نے اس (شہرزاد) کو زندہ رکھا تاکہ وہ دوسری رات میں اس کے لئے یہ (قصہ) مکمل کر دے۔

وَلَمْ تَزَلْ تَحْتَالُ عَلَيْهِ بِهٰذِهِ الحِيْلَةِ اَلفَ لَيْلَةٍ وَ لَيْلَةً

اسی بہانے سے وہ اس کو ایک ہزار ایک راتوں تک دھوکہ دیتی رہی۔

حَتّٰى شَغَفَتْهُ حُبًّا

یہاں تک کہ وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو گیا۔

وَ اَبْطَلَتْ دَابَهُ ضِدَّ النِّسَاءِ

اور عورتوں کے خلاف اس کی پختہ عادت ختم ہو گئی۔

حامد يَا لَلْاَسَفِ مَا اَقْسٰى هٰذَا المَلِكُ

ہائے افسوس یہ بادشاہ کتنا ظالم ہے۔

كَمْ قَتَلَ مِنَ النِّسَاءِ البَرِيْئَاتِ؟

اس نے کتنی بے گناہ عورتوں کا قتل کیا۔

سعید هَوِّنْ عَلَيْكَ يَا حَامِدُ

حامد! مطمئن رہو

فَإِنَّهَا لَيْسَتْ حَقِيقَةً

کیونکہ یہ حقیقت نہیں ہے۔

إِنَّمَا هِيَ حِكَايَةٌ مِنْ بَنَاتِ الخَيَالِ

یہ تو خیالی عورتوں کی کہانی ہے

كَالحِكَايَاتِ الأُخرٰى فِي الكِتَابِ

جس طرح اس کتاب کی دوسری کہانیاں

حامد شُكْرًا يَا سَعِيْدُ!

سعید! شکریہ

قَدْ عَرَفْتُ مَعْنٰى اِسْمِ الكِتَابِ

میں نے کتاب کے نام کا مطلب جان لیا ہے۔

وَازْدَدْتُ شَوْقًا إِلٰى قِرَاءَتِهِ

اور اس مجھے کے پڑھنے کا شوق زیادہ ہو گیا۔

أَيُّ حِكَايَةٍ كُنْتَ تَقْرَأُ عِنْدَمَا جَاءَتْكَ؟

تم کون سی کہانی پڑھ رہے تھے جب میں تمہارے پاس آیا۔

سعید حِكَايَةَ الرَّجُلِ المُغَفَّلِ

بدھو آدمی کی کہانی

هَلْ تُحِبُّ أَنْ أَقْرَأَهَا عَلَيْكَ؟

کیا تم پسند کرتے ہو کہ میں اس کو تمہیں سناؤں۔

حامد بِكُلِّ سُرُوْرٍ

بڑی خوشی سے

سعید: (يَقْرَأُ) إِنَّ بَعْضَ المُغَفَّلِيْنَ كَانَ سَائِرًا — (سناتا ہے) کہ ایک بدھو جا رہا تھا

وَبِيَدِهِ مِقْوَدُ حِمَارِهِ — اور اسکے ہاتھ اس کے گدھے کی لگام تھی

وَهُوَ يَجُرُّهُ خَلْفَهُ — اور وہ اسے اپنے پیچھے کھینچ رہا تھا

فَنَظَرَهُ رَجُلَانِ مِنَ الشُّطَّارِ — پس اسے دو شاطر قسم کے آدمیوں نے دیکھ لیا۔

فَقَالَ وَاحِدٌ مِنْهُمَا لِصَاحِبِهِ — تو ان میں سے ایک نے اپنے ساتھی سے کہا۔

"أَنَا آخُذُ هٰذَا الحِمَارَ مِنْ هٰذَا الرَّجُلِ — میں اس آدمی سے یہ گدھا چھین لوں گا"



فَقَالَ لَهُ كَيْفَ تَأْخُذُهُ؟ — تو اس نے اس سے کہا: تم کیسے اس کو چھین لو گے ؟

فَقَالَ لَهُ اِتْبَعْنِيْ وَأَنَا أُرِيْكَ — تو اس نے اسے کہا: "میرے پیچھے آؤ میں تمہیں دکھاؤں گا"

فَتَبِعَهُ — پس وہ اس کے پیچھے ہو لیا

فَتَقَدَّمَ ذٰلِكَ الشَّاطِرُ إِلَى الحِمَارِ وَفَكَّ مِنْهُ المِقْوَدَ — پس یہ چاطر (چالاک) گدھے کی طرف بڑھا اور اس سے لگام کھول لیا۔

وَأَعْطَاهُ لِصَاحِبِهِ — اور اسے (گدھے) اپنے ساتھی کو دے دیا۔

وَحَطَّ المِقْوَدَ فِيْ رَأْسِهِ — اور لگام اپنے سر میں ڈال لی

وَمَشٰى خَلْفَ المُغَفَّلِ — اور بدھو کے پیچھے چل پڑا

حَتّٰى عَلِمَ إِنَّ صَاحِبَهُ ذَهَبَ بِالحِمَارِ — یہاں تک کہ اس کو علم ہو گیا کہ اس کا ساتھی گدھا لے گیا

ثُمَّ وَقَفَ — پھر وہ کھڑا ہو گیا۔

فَجَرَّهُ المُغَفَّلُ بِالمِقْوَدِ فَلَمْ يَمْشِ فَالْتَفَتَ إِلَيْهِ — پس اس کو بدھو نے لگام سے کھینچا تو وہ نہ چلا تو اس نے اس کی طرف توجہ کی۔

فَرَأَى المِقْوَدَ فِيْ رَأْسِ رَجُلٍ — پس اس نے دیکھا کہ ایک آدمی کے سر میں لگام ہے

فَقَالَ لَهُ: أَيُّ شَيْءٍ أَنْتَ؟ — تو اس نے اس سے کہا: "تو کیا چیز ہے"

وَقَالَ لَهُ: أَنَا حِمَارُكَ وَلِيْ حَدِيْثٌ عَجِيْبٌ — تو اس نے اس سے کہا: میں تمہارا گدھا ہوں اور میرے ساتھ عجیب واقعہ ہے

وَهُوَ أَنَّهُ كَانَ لِيْ وَالِدَةٌ عَجُوْزٌ صَالِحَةٌ — اور وہ یہ ہے کہ میری والدہ بوڑھی اور نیک ہے

جِئْتُ إِلَيْهَا فِيْ بَعْضِ الأَيَّامِ — ایک دن میں اس کے پاس آیا

وَأَنَا سَكْرَانُ — جب کہ میں نشے میں تھا۔

وَقَالَتْ لِيْ: — تو اس نے مجھ سے کہا:

يَا وَلَدِيْ تُبْ إِلَى اللّٰهِ تَعَالٰى مِنْ هٰذِهِ المَعَاصِيْ — اے میرے بیٹے ان گناہوں کی اللہ سے توبہ کرو

فَأَخَذْتُ العَصَا وَضَرَبْتُهَا بِهَا — تو میں نے ڈنڈا پکڑ لیا اور اس سے اس کو مارا

| | |
|---|---|
| فَدَعَتْ عَلَيَّ | پس اس نے مجھے بددعا دی۔ |
| لِمَسَخَنِيَ اللّٰهُ تَعَالَى حِمَارًا | پس اللہ تعالیٰ نے مجھے مسخ کر کے گدھا بنادیا۔ |
| وَأَوْقَعَنِي فِي يَدِكَ | اور مجھے تیرے حوالے کردیا |
| فَمَكَثْتُ عِنْدَكَ هٰذَا الزَّمَانَ كُلَّهُ | پس میں یہ سارا زمانہ تیرے پاس رہا |
| لَمَّا كَانَ هٰذَا الْيَوْمَ | پس جب آج کا دن ہوا |
| تَذَكَّرَتْنِي أُمِّيْ وَحَنَّ قَلْبُهَا عَلَيَّ | میری ماں نے مجھے یاد کیا اور میرے لئے اس کا دل تڑپا |
| فَدَعَتْ لِيْ | پس اس نے میرے لئے دعا کی۔ |
| فَأَعَادَنِي اللّٰهُ آدَمِيًّا كَمَا كُنْتُ | پس اللہ نے مجھے دوبارہ آدمی بنادیا جیسا کہ میں تھا |
| فَقَالَ الرَّجُلُ: لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ | تو آدمی نے کہا: لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ |
| بِاللّٰهِ عَلَيْكَ يَا أَخِيْ أَنْ تَجْعَلَنِيْ فِيْ حِلٍّ | اے بھائی تجھے اللہ کی قسم کہ مجھے معاف کردے۔ |
| مِمَّا فَعَلْتُهُ بِكَ مِنَ الرُّكُوْبِ وَغَيْرِهِ | جو کچھ میں نے تیرے ساتھ کیا یعنی سواری وغیرہ۔ |
| ثُمَّ خَلَّى سَبِيْلَهُ وَمَضَى | پھر اس نے اس کا راستہ خالی کردیا اور وہ چلا گیا |
| وَرَجَعَ صَاحِبُ الْحِمَارِ إِلَى دَارِهِ | اور گدھے والا اپنے گھر لوٹا |
| وَهُوَ سَكْرَانُ مِنَ الْهَمِّ وَالْغَمِّ | اور وہ دکھ اور غم سے بے ہوش تھا۔ |
| فَقَالَتْ لَهُ زَوْجَتُهُ | پس اس سے اس کی بیوی نے کہا۔ |
| مَا الَّذِيْ دَهَاكَ وَأَيْنَ الْحِمَارُ؟ | تم حیران کیوں ہو اور گدھا کہاں ہے؟ |
| فَقَالَ لَهَا: | پس اس نے اس سے کہا |
| أَنْتِ مَا عِنْدَكِ خَبَرٌ بِأَمْرِ الْحِمَارِ | تجھے گدھے کے بارے میں کوئی خبر نہیں |
| فَأَنَا أُخْبِرُكِ بِهِ | میں تجھے بتاتا ہوں |
| ثُمَّ حَكَى لَهَا الْحِكَايَةَ | پھر اس نے اسے کہانی سنائی۔ |
| فَقَالَتْ يَا وَيْلَنَا مِنَ اللّٰهِ تَعَالَى كَيْفَ مَضَى لَنَا هٰذَا الزَّمَانُ وَنَحْنُ نَسْتَخْدِمُ بَنِيْ آدَمَ | تو اس نے کہا "اللہ بچائے۔ کیسے گزرا وہ زمانہ کہ ہم بنی آدم سے خدمت لیتے رہے۔ |
| ثُمَّ إِنَّهَا تَصَدَّقَتْ وَاسْتَغْفَرَتْ | پھر اس نے صدقہ کیا اور استغفار کیا۔ |



| | |
|---|---|
| وَجَلَسَ الرَّجُلُ فِي الدَّارِ مُدَّةً مِنْ غَيْرِ شُغْلٍ | اور آدمی گھر میں ایک مدت تک بغیر کسی کام کے بیٹھا رہا |
| فَقَالَتْ لَهُ زَوْجَتُهُ | پس اس کی بیوی نے اس سے کہا: |
| إِلَى مَتَى هٰذَا الْقُعُوْدُ فِي الْبَيْتِ مِنْ غَيْرِ شُغْلٍ | بغیر کسی کام کے گھر میں کب تک بیٹھے رہو گے۔ |
| فَامْضِ إِلَى السُّوْقِ | پس تم بازار جاؤ |
| وَاشْتَرِ لَنَا حِمَارًا | اور ہمارے لئے گدھا خریدو |
| وَاشْتَغِلْ عَلَيْهِ | اور اس پر کام کرو |
| فَمَضَى إِلَى السُّوْقِ | پس وہ بازار گیا |
| وَوَقَفَ عِنْدَ الْحَمِيْرِ | اور گدھوں کے پاس کھڑا ہو گیا |
| وَإِذَا هُوَ بِحِمَارِهِ يُبَاعُ | پس اس کا گدھا اچانک سامنے آگیا۔ |
| فَلَمَّا عَرَفَهُ تَقَدَّمَ إِلَيْهِ | پس جب اس نے اسکو پہچان لیا تو اس کی طرف گیا |
| وَوَضَعَ فَمَهُ عَلَى أُذُنِهِ وَقَالَ لَهُ | اور اس نے اپنا منہ اس کے کان پر رکھ کر کہا |
| وَيْلَكَ يَا مَشْئُوْمُ! | تجھ پر افسوس ہے اے منحوس |
| لَعَلَّكَ رَجَعْتَ إِلَى السُّكْرِ وَضَرَبْتَ أُمَّكَ | شاید تو نے نشہ دوبارہ کیا اور اپنی ماں کو مارا |
| وَاللّٰهِ مَا بَقِيْتُ لَا أَشْتَرِيْكَ أَبَدًا | اللہ کی قسم جب تک زندہ ہوں تمہیں ہرگز نہیں خریدوں گا |
| ثُمَّ تَرَكَهُ وَانْصَرَفَ | پھر اس کو چھوڑ دیا اور چلا گیا۔ |

حامد (يَضْحَكُ) وَاللّٰهِ إِنَّهَا لَحِكَايَةٌ لَذِيْذَةٌ

(ہنستا ہے) اللہ کی قسم یہ ایک مزے دار کہانی ہے۔

مَنْ أَلَّفَ هٰذَا الْكِتَابَ؟

اس کتاب کو کس نے تالیف کیا؟

سعید كِتَابُ أَلْفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ" مِنَ الْأَدَبِ الشَّعْبِيِّ

کتاب الف لیلہ ولیلہ قومی ادب سے ہے۔

الَّذِيْ لَا يُؤَلِّفُهُ شَخْصٌ مُعَيَّنٌ

جس کو کوئی خاص شخص تالیف نہیں کرتا۔

بَلْ يَشْتَرِكُ فِي تَالِيفِهِ اَشْخَاصٌ كَثِيْرُوْنَ عَلٰى مَرِّ الْاَجْيَالِ لَا نَعْرِفُ اَسْمَاءَ هُمْ

بلکہ نسل بعد نسل اس کی تالیف میں بہت سے لوگ شرکت کرتے ہیں جن کا نام ہمیں معلوم نہیں۔

حامد: اَرْجُوْ اَنْ تُعِيْرَنِي الْكِتَابَ

میری درخواست ہے کہ آپ مجھے یہ کتاب ادھار دیں۔

اِذَا فَرَغْتَ مِنْهُ

جب آپ اس سے فارغ ہو جائیں

سعید: طَيِّبٌ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ

ہاں۔ انشاءاللہ

## مشقیں

سوال نمبر ۱: اَجِبْ / اَجِيْبِيْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ الْاٰتِيَةِ

درج ذیل سوالات کے جواب دیں۔

سوال: اَيُّ كِتَابٍ كَانَ بِيَدِ سَعِيْدٍ؟

سعید کے ہاتھ میں کون سی کتاب تھی

جواب: كَانَ كِتَابُ "اَلْفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ بِيَدِ سَعِيْدٍ

سعید کے ہاتھ میں الف لیلہ ولیلہ کتاب تھی۔

سوال: هَلْ تُرْجِمَ كِتَابُ اَلْفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ اِلَى اللُّغَاتِ الْاُخْرٰى؟

کیا کتاب الف لیلہ ولیلہ کا ترجمہ دوسری زبانوں میں کیا گیا؟

جواب: نَعَمْ تُرْجِمَ هٰذَا الْكِتَابُ اِلٰى كَثِيْرٍ مِنْ لُغَاتِ الشَّرْقِ وَالْغَرْبِ

ہاں اس کتاب کا مشرق و مغرب کی بہت سی کتابوں میں ترجمہ کیا گیا ہے۔

سوال: مَاذَا اَضْمَرَ شَهْرَيَارُ فِيْ نَفْسِهٖ؟

شہریار نے اپنے دل میں کیا چھپار کھا تھا؟



جواب: هُوَ اَضْمَرَ فِيْ نَفْسِهٖ بُغْضًا عَلَى النِّسَاءِ

اس نے اپنے دل میں عورتوں سے عناد چھپار کھا تھا۔

سوال: هَلْ حِكَايَةُ "شَهْرَيَار" حَقِيْقَةٌ؟

کیا شہریار کی کہانی ایک حقیقت ہے؟

جواب: لَا لَيْسَتْ حِكَايَةُ "شَهْرَيَار" حَقِيْقَةً

نہیں شہریار کی کہانی حقیقت نہیں۔

سوال: مَنْ اَلَّفَ كِتَابَ "اَلْفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٍ"

کتاب الف لیلہ ولیلہ کس نے تصنیف کی؟

جواب: كِتَابُ اَلْفُ لَيْلَةٍ وَلَيْلَةٌ مِنَ الْاَدَبِ الشَّعْبِيِّ الَّذِيْ لَا يُؤَلِّفُهٗ شَخْصٌ مُعَيَّنٌ بَلْ يَشْتَرِكُ فِيْ تَالِيفِهٖ اَشْخَاصٌ كَثِيْرُوْنَ عَلٰى مَرِّ الْاَجْيَالِ لَانَعْرِفُ اَسْمَاءَ هُمْ

کتاب الف لیلہ ولیلہ قومی ادب سے ہے جس کا کوئی خاص شخص مولف نہیں ہوتا بلکہ نسل بعد نسل اس کی تالیف میں بہت سے لوگ شامل ہوتے ہیں جن کا نام ہم نہیں جانتے۔

سوال نمبر ۲: اِمْلَا / اِمْلَئِيْ الْفَرَاغَاتِ

خالی جگہیں پر کریں۔

(ا) اِنَّ " شَهْرزَاد"......... اِلْوَزِيْرِ ......... لِتَزَوُّجِهٖ

(ب) قَدْ عَرَفْتُ.......... اِسْمَ الْكِتَابِ وَاَزْدَدْتُ.......... اِلٰى قِرَاءَتِهٖ

(ج) اِنَّ بَعْضَ الْمُغَفَّلِيْنَ كَانَ.......... وَبِيَدِهٖ.......... حِمَارِهٖ

جواب: مکمل جملے:

(ا) اِنَّ " شَهْرزَاد" بِنْتَ اِلْوَزِيْرِ تَطَوَّعَتْ لِتَزَوُّجِهٖ

بے شک وزیر کی بیٹی اس سے شادی کرنے پر رضامند ہوئی۔

(ب) قَدْ عَرَفْتُ مَعْنَى اِسْمِ الْكِتَابِ وَاَزْدَدْتُ شَوْقًا اِلٰى قِرَاءَتِهٖ

میں نے اس کتاب کا نام جان لیا ہے اور اس کتاب کو پڑھنے کے لئے

میرا شوق بڑھ گیا ہے۔

(ج) إِنَّ بَعْضَ الْمُغَفَّلِيْنَ كَانَ سَائِرًا وَبِيَدِهِ بِقُوْدُ حِمَارِهِ
ایک بدھو چل رہا تھا اور اس کے ہاتھ میں اس کے گدھے کی لگام تھی۔

سوال نمبر ۳ : صَحِّحْ / صَحِّحِي الْجُمَلَ التَّالِيَةَ

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(ا) هٰذَا كِتَابًا مُمْتِعٌ

(ب) أَلَيْسَ هٰذَا الْإِسْمُ إِسْمٌ غَرِيْبٌ؟

(ج) ظَلَّ يَفْعَلُ ذٰلِكَ مُدَّةً ثَلَاثَةِ سَنَوَاتٍ

(د) إِنَّهُ حِكَايَةٌ لَذِيْذَةٌ

جواب : تصحیح :

(ا) هٰذَا كِتَابٌ مُمْتِعٌ

یہ مفید کتاب ہے۔

(ب) أَلَيْسَ هٰذَا الْإِسْمُ إِسْمًا غَرِيْبًا؟

کیا یہ نام عجیب نام نہیں ہے؟

(ج) ظَلَّ يَفْعَلُ ذٰلِكَ مُدَّةَ ثَلَاثِ سَنَوَاتٍ

وہ تین سال کی مدت تک یہی کرتا رہا

(د) إِنَّهَا حِكَايَةٌ لَذِيْذَةٌ

بے شک یہ مزے دار کہانی ہے۔

سوال نمبر ۴ : إِسْتَخْدِمْ / إِسْتَخْدِمِي الْكَلِمَاتِ التَّالِيَةَ فِي الْجُمَلِ الْمُفِيْدَةِ

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

: الْإِعْجَابُ. مُمْتِعٌ. أَضْمَرَ. تُرْجِمَ. سُمِّيَ

جواب : جملوں میں استعمال :

الْإِعْجَابُ (پسند کرنا)



الْإِعْجَابُ بِالنَّفْسِ مَعْيُوْبٌ — خود پسندی بری بات ہے۔

مُمْتِعٌ (مفید)

هٰذَا الدَّرْسُ مُمْتِعٌ — یہ سبق مفید ہے۔

أَضْمَرَ (چھپایا)

هُوَ أَضْمَرَ فِي نَفْسِهِ بُغْضَ عَدُوِّهِ — اس نے اپنے دل میں اپنے دشمن کا بغض چھپا رکھا تھا۔

تُرْجِمَ (ترجمہ کیا گیا)

قَدْ تُرْجِمَ هٰذَا الْكِتَابُ إِلَى الْعَرَبِيَّةِ — اس کتاب کا عربی ترجمہ ہو چکا ہے۔

سُمِّيَ (نام رکھا گیا)

سُمِّيَ هٰذَا الْوَلَدُ خَالِدًا — اس لڑکے کا نام خالد رکھا گیا۔

سوال نمبر ۵ : هَاتِ / هَاتِي صِيَغَ الْمُذَكَّرِ مِنَ الْأَسْمَاءِ الْمُؤَنَّثَةِ الْآتِيَةِ

درج ذیل مونث اسموں کے مذکر صیغے بتاؤ۔

لَذِيْذَةٌ. عَالِمِيَّةٌ. اَلنِّسَاءُ. بِنْتٌ. ذَكِيَّةٌ

جواب :

| مونث | مذکر |
|---|---|
| لَذِيْذَةٌ | لَذِيْذٌ |
| عَالِمِيَّةٌ | عَالِمِيٌّ |
| اَلنِّسَاءُ | اَلرِّجَالُ |
| بِنْتٌ | وَلَدٌ |
| ذَكِيَّةٌ | ذَكِيٌّ |

سوال نمبر ۶ : أُضْبُطْ / أُضْبُطِي الْكَلِمَاتِ الَّتِي تَحْتَهَا خَطٌّ مَعَ ذِكْرِ السَّبَبِ

ان کلمات میں اعراب لگاؤ جن کے نیچے خط کھینچا گیا ہے اور اعراب کا سبب بھی بتاؤ

(ا) طَلَعَ الصَّبَاحُ دُوْنَ أَنْ تَكْتَمِلَ

(ب) فَأَبْقَاهَا الْمَلِكُ حَتَّى تُكْمِلَهَا لَهُ

(ج) لَمْ تَزَلْ تَحْتَالُ عَلَيْهِ بِهٰذِهِ الْحِيْلَةِ

(د) هَلْ تُحِبُّ أَنْ أَقْرَأَهَا عَلَيْكَ

جواب : (ا) طَلَعَ الصَّبَاحُ دُوْنَ أَنْ تَكْتَمِلَ

صبح ہوئی بغیر اس کے کہ وہ مکمل ہو جائے۔

سبب اعراب: تَكْتَمِلُ مضارع تھا اور أَنْ کی وجہ سے مضارع کے آخری حرف پر زبر آئے گا۔

(ب) فَأَبْقَاهَا الْمَلِكُ حَتّٰى تُكْمِلَهَا لَهُ

بادشاہ نے اس کو زندہ رکھا تاکہ وہ اس کے لئے اس کو مکمل کرے۔

سبب اعراب: أَنْ کی طرح حَتّٰی بھی مضارع کو منصوب کر دیتا ہے۔

(ج) لَمْ تَزَلْ تَحْتَالُ عَلَيْهِ بِهٰذِهِ الْحِيْلَةِ

وہ اس بہانے اس کو دھوکہ دیتی رہی۔

سبب اعراب: لَمْ مضارع کے لئے حرف جازم ہے اس وجہ سے تَزَلْ کے آخری حرف پر جزم آیا ہے۔

(د) هَلْ تُحِبُّ أَنْ أَقْرَأَهَا عَلَيْكَ؟

کیا تم پسند کرتے ہو کہ میں تمہیں اس کو پڑھ کر سناؤں؟

سبب اعراب: أَنْ حرف ناصب ہے جس نے اقرأ کے آخری حرف کو نصب دی۔

سوال نمبر ۷ : حَوِّلْ / حَوِّلِي الْحُرُوْفَ الْآتِيَةَ إِلَى الْوَزْنِ الْمَذْكُوْرِ

درج ذیل حروف کو ان کے سامنے مذکور وزن میں تبدیل کر دیں۔

المثال

| | | |
|---|---|---|
| (س م ع) | اِفْتَعَلْتُمْ | (اِسْتَمَعْتُمْ) |
| ۱۔ (غ ف ر) | اِسْتَفْعَلْتَ | ........ |
| ۲۔ (ک م ل) | تَفْتَعِلُ | ........ |
| ۳۔ (ک س ب) | اِفْتَعَلَتْ | ........ |
| ۴۔ (ل ف ت) | اِفْتَعَلَ | ........ |
| ۵۔ (س م ع) | اِفْتَعِلْ | ........ |



جواب :

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ (غ ف ر) | اِسْتَفْعَلْتَ | (اِسْتَغْفَرْتَ) |
| ۲۔ (ک م ل) | تَفْتَعِلُ | (تَكْتَمِلُ) |
| ۳۔ (ک س ب) | اِفْتَعَلَتْ | (اِكْتَسَبَتْ) |
| ۴۔ (ل ف ت) | اِفْتَعَلَ | (اِلْتَفَتَ) |
| ۵۔ (ش غ ل) | اِفْتَعِلْ | (اِشْتَغِلْ) |

سوال نمبر ۷ : تَرْجِمْ / تَرْجِمِي إِلَى الْعَرَبِيَّةِ

درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کریں۔

(ا) حامد سعید کے پاس گیا۔

(ب) اس نے اسے ایک کتاب کے مطالعے میں ڈوبا ہوا پایا۔

(ج) اس میں مزے دار کہانیاں ہیں۔

(د) یہ حقیقت نہیں ہے۔

(ہ) تو کون سی کہانی پڑھ رہا ہے۔

جواب : عربی ترجمہ :

(ا) ذَهَبَ حَامِدٌ إِلَى سَعِيْدٍ.

(ب) وَجَدَهٗ غَارِقًا فِيْ مُطَالَعَةِ كِتَابٍ.

(ج) فِيْهِ حِكَايَاتٌ لَذِيْذَةٌ.

(د) إِنَّهَا لَيْسَتْ حَقِيْقَةً.

(ہ) أَيَّ حِكَايَةٍ تَقْرَأُ.

☆......☆......☆

# اَلدَّرْسُ الْخَامِسُ

## پانچواں سبق

# فِي الْحَمْدِ لِلّٰهِ وَالثَّنَاءِ عَلَيْهِ

## اللہ کی حمد وثنا کے بارے میں

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْحَمْدُ | تعریف | اَلثَّنَاءُ | تعریف |
| لَكَ | تیرے لئے | مَوْلَانَا | ہمارا آقا |
| اَوْلَيْتَ | تونے نوازا | سَابِغٌ | کشادہ۔ وسیع۔ فراخ |
| اَلنِّعَمُ | نعمت کی جمع۔ نعمتیں | مَنَنْتَ | تونے احسان کیا |
| ظُلْمَةٌ | تاریکی | اَنْقَذْتَ | تونے بچایا |
| اَنْقَذْتَنَا | تونے ہمیں بچایا | حِنْدِسٌ | سخت تاریک رات |
| ظُلْمٌ | ظلم۔ ناانصافی | اَلظُّلَّمُ | ظالم لوگ |
| اَكْرَمْتَ | تونے شرف بخشا | هَاشِمِيٌّ | ہاشم کی اولاد |
| مُحَمَّدٌ | ہمارے پیارے نبی کا نام | كَشَفْتَ | دور کیا تونے |
| نُلَاقِيْ | ہمارا اسامنا ہونے والا تھا | اَلْغُمَمُ | غم کی جمع |
| تَمِّمْ | پورا کردے | اِلٰهُ الْعَرْشِ | اے عرش کے مالک |
| قَدْ نَرُوْمُهُ | جس کا ہم نے ارادہ کیا | عَجِّلْ | جلدی کر |
| اَهْلُ الشِّرْكِ | مشرکین | اَلْبُؤْسُ | بدحالی۔ تنگی |
| اَلنِّقَمُ | انتقام | عَنَّا | ہم سے |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَغِيْبُ | میں غائب ہو جاتا ہوں | لَا يَغِيْبُ | وہ غائب نہیں ہوتا |
| ذُو اللُّطَائِفِ | مہربانیاں کرنے والا | اَرْجُوْ | امید کرتا ہوں |
| رَجَاءٌ | امید۔ آرزو۔ درخواست | لَا يَخِيْبُ | وہ نامراد نہیں ہوتی |
| اَسْاَلُ | میں سوال کرتا ہوں | اَلسَّلَامَةُ | امن |
| بُلِيْتُ | میں آزمایا گیا | نَوَائِبُ | مصیبتیں |
| " | میں مصیبت میں ڈالا گیا | تَنُوْبُ | مصیبت آتی ہے |
| تُشِيْبُ | بوڑھا کرتا ہے | لَا اَرْجُوْا | میں امید نہیں رکھتا |
| سِوَاهُ | اس کے سوا | دَهَا | ڈرائے |
| زَمَانُ الْجَوْرِ | ظالم زمانہ | اَلْمُرْهِبُ | دھمکانے والا |
| اَلْجَارُ | پڑوسی | تَدْبِيْرٌ | انتظام |
| اَمْرٌ | معاملہ | طَوَتْ | چھپالیا |
| مُشَاهَدَةٌ | دیکھنا | اَلْغُيُوْبُ | غیب کی جمع |
| فِي الْغَيْبِ | غیب میں | " | پوشیدگیاں |
| تَيْسِيْرٌ | آسان کرنا | عُسْرٌ | مشکل |
| تَفْرِيْجٌ | کشادگی | نَائِبَةٌ | مصیبت |
| كَرَمٌ | احسان | لُطْفٌ | مہربانی |
| خَفِيٌّ | پوشیدہ۔ غیبی | فَرَجٌ | کشادگی |
| تَزُوْلُ | ختم ہو جاتی ہے | اَلْكُرُوْبُ | غم، مشقت |
| مَالِيْ | میرے لئے نہیں ہے | مَوْلٰى | آقا |
| سِوَاهُ | اس کے سوا | حَبِيْبٌ | پیارا |
| كَرِيْمٌ | سخی۔ معزز | مُنْعِمٌ | محسن۔ احسان کرنیوالا |
| بَرٌّ | نیک سلوک کرنے والا | لَطِيْفٌ | مہربان |
| جَمِيْلُ السَّتْرِ | خوب عیب پوشی کرنیوالا | اَلدَّاعِيْ | دعا کرنے والا |
| مُجِيْبٌ | دعا قبول کرنے والا | حَكِيْمٌ | دانا۔ حکمت والا |
| لَا يُعَاجِلُ | جلد مواخذہ نہیں کرتا | خَطَايَا | خطائیں |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
| --- | --- | --- | --- |
| رَحِیْمٌ | رحم کرنے والا | غَیْمٌ | بادل |
| یَصُوْبُ | برستا ہے | مَلِكُ الْمُلُوْكِ | بادشاہوں کا بادشاہ |
| قَلَّ | کم کر دے | عِثَارِیْ | میری لغزش |
| نَفَتْ | دور کر دیا | الذُّنُوْبُ | گناہ |

# اشعار کا ترجمہ

(۱)

لَكَ الْحَمْدُ مَوْلَانَا عَلٰی كُلِّ نِعْمَةٍ
وَشُكْرًا لِمَا اَوْلَیْتَ مَعَ سَابِغِ النِّعَمْ

اے ہمارے آقا! ہر نعمت پر تیری تعریف ہے اور ان
وسیع و کشادہ نعمتوں پر تیرا شکر ہے جن سے تو نے نوازا

مَنَنْتَ عَلَیْنَا بَعْدَ كُفْرٍ وَ ظُلْمَةٍ
وَاَنْقَذْتَنَا مِنْ حِنْدِسِ الظُّلْمِ وَ الظُّلَمْ

کفر اور تاریکی کے بعد تو نے ہم پر احسان کیا اور ظلم
اور ظالموں کی تاریک رات سے تو نے ہمیں بچایا

وَاَكْرَمْتَنَا بِالْهَاشِمِیِّ مُحَمَّدٍ
وَكَشَّفْتَ عَنَّا مَا نُلَاقِیْ مِنَ الْغُمَمْ

اور تو نے محمد ہاشمی ﷺ کو ہمیں بخش دیا اور تو نے ان غموں
اور دکھوں کو ہم سے دور کر دیا جن تک ہم پہنچنے والے تھے

فَتَمِّمْ اِلٰهَ الْعَرْشِ مَا قَدْ نَرُوْمُهٗ
وَ عَجِّلْ لِاَهْلِ الشِّرْكِ بِالْبُؤْسِ وَالنِّقَمْ

اے عرش کے مالک! جو کچھ ہم چاہتے ہیں اس کو پورا کر دے
اور مشرکین کو بدحالی، تنگ دستی اور انتقام میں جلد مبتلا کر دے



(۲)

اَغِیْبُ وَ ذُوالْلَّطَائِفِ لَا یَغِیْبُ
وَ اَرْجُوْهُ رَجَاءً لَا یَخِیْبُ

میں تو غائب ہو جاتا ہوں لیکن مہربانیاں کرنے والا (خدا) غائب نہیں ہوتا
اور میں اس سے جو بھی دعا کرتا ہوں وہ دعا نامراد نہیں ہوتی

وَاَسْاَلُهُ السَّلَامَةَ مِنْ زَمَانٍ
بُلِیْتُ بِهٖ نَوَائِبُهٗ تُشِیْبُ

اور میں اس (اللہ) سے سلامتی مانگتا ہوں اس زمانے کے خلاف جس نے مجھے
مصیبت میں مبتلا کر دیا اور جس (زمانے) کی مصیبتیں بوڑھا کر دیتی ہیں

وَلَا اَرْجُوْ سِوَاهُ اِذَا دَهَانِیْ
زَمَانُ الْجَوْرِ وَالْجَارُ الْمُرِیْبُ

اور میں اس کے سوا کسی سے درخواست نہیں کرتا
جب ظالم زمانہ اور خوفناک پڑوسی مجھے دھمکائے

فَكَمْ لِلّٰهِ مِنْ تَدْبِیْرِ اَمْرٍ
طَوَتْهُ عَنِ الْمُشَاهَدَةِ الْغُیُوْبُ

پس معاملے کو سلجھانے کے لئے اللہ کے پاس کتنی ہی تدبیریں ہیں
ان تدبیروں کو غیبی پردوں نے لپیٹ رکھا ہے کہ وہ نظر نہیں آتی ہیں

وَكَمْ فِی الْغَیْبِ مِنْ تَیْسِیْرِ عُسْرٍ
وَ مِنْ تَفْرِیْجِ نَائِبَةٍ تَنُوْبُ

اور عالم غیب میں مشکل کی کتنی آسانیاں موجود ہیں
اور آنے والی مصیبت کے لئے کتنی کشادگیاں موجود ہیں

وَمِنْ كَرَمٍ وَ مِنْ لُطْفٍ خَفِيٍّ
وَمِنْ فَرَجٍ تَزُوْلُ بِهِ الْكُرُوْبُ

(اور عالم غیب میں) کتنے ہی کرم اور کتنی ہی پوشیدہ مہربانیاں ہیں
اور کتنی ہی کشادگیاں ہیں جن کی بدولت غم اور دکھ ختم ہو سکتے ہیں

وَ مَا لِيْ غَيْرُ بَابِ اللّٰهِ بَابٌ
وَ لَا مَوْلٰى سِوَاهُ وَلَا حَبِيْبٌ

اور میرے لئے اللہ کے در کے سوا کوئی در نہیں ہے اور نہ کوئی
اس (اللہ) کے سوا کوئی مالک اور نہ پیارا ہے

كَرِيْمٌ مُنْعِمٌ بَرٌّ لَطِيْفٌ
جَمِيْلُ السِّتْرِ لِلدَّاعِيْ مُجِيْبٌ

وہ کرم کرنیوالا، محسن، نیک سلوک کرنیوالا، مہربانی کرنیوالا
خوب عیب پوشی کرنیوالا، دعا کرنیوالے کی دعا قبول کرنیوالا

حَكِيْمٌ لَا يُعَاجِلُ بِالْخَطَايَا
رَحِيْمٌ غَيْمُ رَحْمَتِهٖ يَصُوْبُ

وہ ایسا حکمت والا ہے کہ خطاؤں کی جلد سزا نہیں دیتا
وہ ایسا رحیم ہے کہ اس کی رحمت کا بادل موسلا دھار برستا ہے

فَيَا مَلِكَ الْمُلُوْكِ أَقِلْ عِثَارِيْ
فَإِنِّيْ عَنْكَ أَنْأَتْنِي الذُّنُوْبُ

پس اے بادشاہوں کے بادشاہ! میری لغزش کو کم کر دے
پس مجھ کو گناہوں نے تجھ سے دور کر دیا ہے



# اَلْاَسْئِلَةُ وَالتَّمَارِيْنُ

## سوالات اور مشقیں

سوال نمبر ۱ : أَجِبْ/ أَجِيْبِيْ عَمَّا يَأْتِيْ.
درج ذیل کے جواب دیں۔

سوال : لِمَنِ الْحَمْدُ؟
کس کے لئے تعریف ہے؟

جواب : لِلّٰهِ الْحَمْدُ.
اللہ کے لئے تعریف ہے۔

سوال : مِمَّ اَنْقَذَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ؟
اللہ نے مومنوں کو کس چیز سے بچایا؟

جواب : اَنْقَذَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ حِنْدِسِ الظُّلَمِ.
اللہ نے مومنوں کو تاریک رات سے بچایا۔

سوال : مَاذَا كَشَفَ اللّٰهُ عَنِ الْمُسْلِمِيْنَ؟
اللہ نے مسلمانوں سے کیا دور کیا؟

جواب : كَشَفَ اللّٰهُ عَنِ الْمُسْلِمِيْنَ الْغُمَمَ
اللہ نے مسلمانوں سے غم دور کر دیا۔

سوال : هَلْ تَرْجُوْ/ تَرْجِيْنَ غَيْرَ اللّٰهِ؟
کیا تو اللہ کے سوا کسی سے امید رکھتا/رکھتی ہے۔

جواب : لَا اَنَا لَا اَرْجُوْ غَيْرَ اللّٰهِ
نہیں میں اللہ کے سوا کسی سے امید نہیں رکھتا/رکھتی۔

سوال : هَلْ لَكَ / لَكِ بَابٌ غَيْرُ بَابِ اللّٰهِ؟
کیا تیرے لئے اللہ کے دروازے کے علاوہ کوئی دروازہ ہے؟

جواب : لَيْسَ لِيْ بَابٌ غَيْرُ بَابِ اللّٰهِ

نہیں، میرے لئے اللہ کے دروازے کے سوا کوئی دروازہ نہیں۔

سوال : مَنْ هُوَ مَلِكُ الْمُلُوْكِ؟

بادشاہوں کا بادشاہ کون ہے ؟

جواب : اَللّٰهُ هُوَ مَلِكُ الْمُلُوْكِ

اللہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے۔

سوال : هَلْ يَسْتُرُ اللّٰهُ عُيُوْبَ النَّاسِ؟

کیا اللہ لوگوں کے عیب چھپاتا ہے ؟

جواب : نَعَمْ، يَسْتُرُ اللّٰهُ عُيُوْبَ النَّاسِ

ہاں، اللہ لوگوں کے عیب چھپاتا ہے۔

سوال نمبر ۲ : اِمْلَأ / اِمْلَئِی الْفَرَاغَ بِكَلِمَةٍ مُنَاسِبَةٍ

(ا) أَسْأَلُ ............ السَّلَامَةَ

(ب) هَلْ فِی الْغَيْبِ ............ عُسْرٍ؟

(ج) اَنَّ اللّٰهَ لَا يُعَاجِلُ ............ .

(د) هُوَ ............ لِلدَّاعِی.

جواب : مکمل جملے :

(ا) أَسْأَلُ اللّٰهَ السَّلَامَةَ

میں اللہ سے سلامتی مانگتا ہوں۔

(ب) هَلْ فِی الْغَيْبِ تَيْسِيْرُ عُسْرٍ؟

کیا غیب میں مشکل کی آسانی موجود ہے ؟

(ج) اَنَّ اللّٰهَ لَا يُعَاجِلُ الْخَطَايَا.

بے شک اللہ گناہوں کی جلد سزا نہیں دیتا۔

(د) هُوَ مُجِيْبٌ لِلدَّاعِی.

وہ دعا کرنے والے کی دعا سنتا ہے۔

سوال نمبر ۳ : اِسْتَخْدِمْ / اِسْتَخْدِمِی الْكَلِمَاتِ الْآتِيَةَ فِی جُمَلٍ مُفِيْدَةٍ

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔



ظُلْمَةٌ. اَلْبُؤْسُ. اَلْجَارُ. مَلِكٌ.

جواب : جملوں میں استعمال :

ظُلْمَةٌ (تاریکی)

اَلْجَهَالَةُ ظُلْمَةٌ — جہالت ایک تاریکی ہے۔

اَلْبُؤْسُ (تنگ دستی)

هُوَ يَعِيْشُ فِی الْبُؤْسِ — وہ تنگ دستی میں زندگی گزارتا ہے۔

اَلْجَارُ (پڑوسی)

ذَهَبَ الْجَارُ اِلَی الْمَكْتَبِ — پڑوسی دفتر گیا۔

مَلِكٌ (بادشاہ)

اَللّٰهُ مَلِكُ الْمُلُوْكِ — اللہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے۔

سوال نمبر ۴ : هَاتِ / هَاتِی مُفْرَدَاتِ الْكَلِمَاتِ الْآتِيَةِ

درج ذیل الفاظ کے واحد لکھیں۔

اَلنِّعَمُ. اَللَّطَائِفُ. اَلظُّلَمُ. نَوَائِبُ. اَلْغُيُوْبُ. اَلْغُمَمُ. اَلْكُرُوْبُ. اَلنِّقَمُ. اَلْخَطَايَا. اَلذُّنُوْبُ.

جواب :

| جمع الفاظ | واحد الفاظ |
|---|---|
| اَلنِّعَمُ | اَلنِّعْمَةُ |
| اَللَّطَائِفُ | اَللُّطْفُ |
| اَلظُّلَمُ | اَلظُّلْمَةُ |
| نَوَائِبُ | نَائِبَةٌ |
| اَلْغُيُوْبُ | اَلْغَيْبُ |
| اَلْغُمَمُ | اَلْغَمُّ |
| اَلْكُرُوْبُ | اَلْكَرْبُ |
| اَلنِّقَمُ | اَلنِّقْمَةُ |
| اَلْخَطَايَا | اَلْخَطَاءُ |
| اَلذُّنُوْبُ | اَلذَّنْبُ |

سوال نمبر ۵ : صَحِّحْ / صَحِّحِی الجُمَلَ التَّالِیَةَ

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(ا) اَرْجُوْ مِنَ اللّٰهِ

(ب) كَشَفَ اللّٰهُ عَلَيْنَا الغَمَمَ

(ج) دَهَاهُ الزَّمَانُ الجَوْرِ

(د) ظَلَمَنِیْ جَارُ المُرِيْبُ

(ہ) يَا مَلِكُ المُلُوْكِ

جواب : درست جملے :

(ا) اَرْجُو اللّٰهَ — میں اللہ سے درخواست کرتا ہوں۔

(ب) كَشَفَ اللّٰهُ عَنَّا الغَمَمَ — اللہ نے ہم سے غم دور کر دیئے۔

(ج) دَهَاهُ زَمَانُ الجَوْرِ — ظالم زمانے نے اسکو دہشت زدہ کر دیا۔

(د) ظَلَمَنِی الجَارُ المُرِيْبُ — خوفناک پڑوسی نے مجھ پر ظلم کیا۔

(ہ) يَا مَلِكَ المُلُوْكِ! — اے بادشاہوں کے بادشاہ!

سوال نمبر ۶ : اِجْعَلْ / اِجْعَلِی المُضَافَ فِيْمَا يَاتِیْ مُثَنًّی

درج ذیل مضاف کو تثنیہ بناؤ۔

(ا) نِعْمَةُ اللّٰهِ — (اللہ کی نعمت)

(ب) تَدْبِيْرُ اَمْرٍ — (معاملے کی تدبیر)

(ج) تَيْسِيْرُ عُسْرٍ — (مشکل کی آسانی)

(د) تَفْرِيْجُ نَائِبَةٍ — (مصیبت کا حل)

جواب :

(ا) نِعْمَتَا اللّٰهِ — (اللہ کی دو نعمتیں)

(ب) تَدْبِيْرَا اَمْرٍ — (معاملے کی دو تدبیریں)

(ج) تَيْسِيْرَا عُسْرٍ — (مشکل کی دو آسانیاں)

(د) تَفْرِيْجَا نَائِبَةٍ — (مصیبت کے دو حل)



سوال نمبر ۷ : اِجْعَلْ / اِجْعَلِی المَوْصُوْفَ فِيْمَا يَاتِیْ مُثَنًّی وَ جَمْعًا وَ غَيِّرْ / غَيِّرِیْ مَا يَلْزَمُ فِی الصِّفَةِ

درج ذیل میں موصوف کو تثنیہ اور جمع بناؤ اور صفت میں دوسری تبدیلیاں کرو۔

(ا) اَلجَارُ المُرِيْبُ

(ب) لُطْفٌ خَفِیٌّ

جواب : موصوف تثنیہ و جمع :

۱۔ اَلجَارَانِ المُرِيْبَانِ

اَلجِيْرَانُ المُرِيْبُوْنَ

۲۔ لُطْفَانِ خَفِيَّانِ

لَطَائِفُ خَفِيَّةٌ

سوال نمبر ۸ : صَرِّفْ / صَرِّفِی الاَفْعَالَ التَّالِيَةَ تَصْرِيْفَ المَاضِیْ وَالاَمْرِ وَ النَّهْیِ: كَشَفَ زَجَمَ۔

درج ذیل افعال کی ماضی، امر اور نہی کی گردان کریں۔ كَشَفَ، زَجَمَ.

جواب : <u>كَشَفَ سے ماضی کی گردان</u>

كَشَفَ ............................ اس (مرد) نے کھولا۔

كَشَفَا ............................ انہوں (دو مردوں) نے کھولا۔

كَشَفُوْا ............................ انہوں (مردوں) نے کھولا۔

كَشَفَتْ ............................ اس (عورت) نے کھولا۔

كَشَفَتَا ............................ انہوں (دو عورتوں) نے کھولا۔

كَشَفْنَ ............................ انہوں (عورتوں) نے کھولا۔

كَشَفْتَ ............................ تو (مرد) نے کھولا۔

كَشَفْتُمَا ............................ تم (دو مردوں) نے کھولا۔

كَشَفْتُمْ ............................ تم (مردوں) نے کھولا۔

كَشَفْتِ ............................ تو (عورت) نے کھولا۔

كَشَفْتُمَا ........ تم(دو عورتوں) نے کھولا۔
كَشَفْتُنَّ ........ تم(عورتوں) نے کھولا۔
كَشَفْتُ ........ میں نے کھولا۔
كَشَفْنَا ........ ہم نے کھولا۔

## كَشَفَ سے فعل امر کی گردان

كْشِفْ ........ تو کھول(ایک مرد)
كْشِفَا ........ تم کھولو(دو مرد)
كْشِفُوْا ........ تم کھولو(زیادہ مرد)
كْشِفِيْ ........ تو کھول(ایک عورت)
كْشِفَا ........ تم کھولو(دو عورتیں)
كْشِفْنَ ........ تم کھولو(زیادہ عورتیں)

## كَشَفَ سے فعل نہی کی گردان

لَا تَكْشِفْ ........ تو نہ کھول(ایک مرد)
لَا تَكْشِفَا ........ تم نہ کھولو(دو مرد)
لَا تَكْشِفُوْا ........ تم نہ کھولو(زیادہ مرد)
لَا تَكْشِفِيْ ........ تو نہ کھول(ایک عورت)
لَا تَكْشِفَا ........ تم نہ کھولو(دو عورتیں)
لَا تَكْشِفْنَ ........ تم نہ کھولو(زیادہ عورتیں)

## رَحِمَ سے ماضی کی گردان

رَحِمَ ........ اس(مرد) نے رحم کیا۔
رَحِمَا ........ انہوں(دو مردوں) نے رحم کیا۔
رَحِمُوْا ........ انہوں(مردوں) نے رحم کیا۔
رَحِمَتْ ........ اس(عورت) نے رحم کیا۔
رَحِمَتَا ........ انہوں(دو عورتوں) نے رحم کیا۔



رَحِمْنَ ........ انہوں(عورتوں) نے رحم کیا۔
رَحِمْتَ ........ تو(مرد) نے رحم کیا۔
رَحِمْتُمَا ........ تم(دو مردوں) نے رحم کیا۔
رَحِمْتُمْ ........ تم(مردوں) نے رحم کیا۔
رَحِمْتِ ........ تو(عورت) نے رحم کیا۔
رَحِمْتُمَا ........ تم(دو عورتوں) نے رحم کیا۔
رَحِمْتُنَّ ........ تم(عورتوں) نے رحم کیا۔
رَحِمْتُ ........ میں نے رحم کیا۔
رَحِمْنَا ........ ہم نے رحم کیا۔

## رَحِمَ سے فعل امر کی گردان

اِرْحَمْ ........ تو رحم کر(ایک مرد)
اِرْحَمَا ........ تم رحم کرو(دو مرد)
اِرْحَمُوْا ........ تم رحم کرو(زیادہ مرد)
اِرْحَمِيْ ........ تو رحم کر(ایک عورت)
اِرْحَمَا ........ تم رحم کرو(دو عورتیں)
اِرْحَمْنَ ........ تم رحم کرو(زیادہ عورتیں)

## رَحِمَ سے فعل نہی کی گردان

لَا تَرْحَمْ ........ تو رحم نہ کر(ایک مرد)
لَا تَرْحَمَا ........ تم رحم نہ کرو(دو مرد)
لَا تَرْحَمُوْا ........ تم رحم نہ کرو(زیادہ مرد)
لَا تَرْحَمِيْ ........ تو رحم نہ کر(ایک عورت)
لَا تَرْحَمَا ........ تم رحم نہ کرو(دو عورتیں)
لَا تَرْحَمْنَ ........ تم رحم نہ کرو(زیادہ عورتیں)

سوال نمبر ۹ : تَرْجِمْ / تَرْجِمِی اِلَى الْعَرَبِيَّةِ

عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) ہم اللہ کی حمد کرتے ہیں۔

(ب) بے شک اللہ خوب پردہ پوشی کرنے والا ہے۔

(ج) یقیناً اللہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے۔

(د) اس کی رحمت کا بادل خوب برستا ہے۔

(ہ) بلاشبہ اللہ دعا کرنے والے کی دعا قبول کرنے والا ہے۔

جواب : عربی ترجمہ :

(ا) نَحْمَدُ اللّٰهَ.

(ب) اِنَّ اللّٰهَ جَمِيْلُ السَّتْرِ.

(ج) اِنَّ اللّٰهَ مَلِكُ الْمُلُوْكِ.

(د) غَيْمُ رَحْمَتِهٖ يَصُوْبُ.

(ہ) اِنَّ اللّٰهَ مُجِيْبٌ لِلدَّاعِى.

☆......☆......☆



# اَلدَّرْسُ السَّادِسُ

## چھٹا سبق

# مِنْ هُدَى الْقُرْاٰنِ الْكَرِيْمِ

## قرآن کریم کی ہدایت ہے

# اَرْكَانُ الْاِسْلَامِ

## اسلام کے ارکان

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَرْكَانُ | رکن کی جمع۔ ستون | اَقِيْمُوْا | قائم کرو |
| اٰتُوْا | دو | مَاتُقَدِّمُوْا | جو کچھ تم بھیجتے ہو |
| لِاَنْفُسِكُمْ | اپنے لئے | خَيْرٌ | بھلائی |
| تَجِدُوْهُ | تم اس کو پاؤ گے | تَعْمَلُوْنَ | تم کرتے ہو |
| بَصِيْرٌ | دیکھنے والا | اَشْفَقْتُمْ | تم ڈرتے ہو |
| اَنْ تُقَدِّمُوْا | کہ تم پہلے دو | صَدَقٰتٌ | خیرات |
| بَيْنَ يَدَىْ | سامنے | نَجْوٰىكُمْ | اپنی سرگوشیاں |
| تَابَ | معاف کیا | اَطِيْعُوْا | اطاعت کرو |
| خَبِيْرٌ | خبر رکھنے والا | وَاْمُرْ | اور حکم دو |
| اَهْلَ | گھروالے | اِصْطَبِرْ | پابند ہو جا |
| لَانَسْئَلُكَ | ہم تجھ سے نہیں مانگتے | نَرْزُقُ | ہم رزق دیتے ہیں |
| اَلْعَاقِبَةُ | آخرت۔ انجام | لِلتَّقْوٰى | تقویٰ کے لئے |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | ایمان لائے | کُتِبَ | لکھا گیا۔ فرض کیا گیا |
| اَلصِّيَامُ | روزہ رکھنا | كَمَا | جس طرح |
| تَتَّقُوْنَ | متقی ہو | اَيَّامٌ | یوم کی جمع۔ دن |
| مَعْدُوْدَاتٌ | چند۔ گنتی کے | مِنْكُمْ | تم میں سے |
| مَرِيْضًا | بیمار | عِدَّةٌ | شمار۔ گنتی |
| اُخَرَ | دوسرے | تَطَوَّعَ | خوش ہو کر کیا |
| خَيْرًا | نیکی۔ بھلائی | خَيْرٌ | بھلائی |
| اَنْ تَصُوْمُوْا | تم روزہ رکھو | خَيْرٌ لَّكُمْ | تمہارے لئے بہتر |
| شَهْرٌ | مہینہ | اُنْزِلَ | نازل کیا گیا |
| هُدًى | ہدایت | بَيِّنٰتٌ | نشانیاں |
| اَلْفُرْقَانُ | حق و باطل میں فرق کرنے والا | شَهِدَ | پائے |
| اَلشَّهْرُ | یہ مہینہ۔ رمضان | فَلْيَصُمْهُ | پس وہ اس میں روزے رکھے |
| يُرِيْدُ | وہ چاہتا ہے | اَلْيُسْرُ | آسانی۔ نرمی |
| لَا يُرِيْدُ | وہ نہیں چاہتا | اَلْعُسْرُ | تنگی۔ مشکل۔ سختی |
| لِتُكْمِلُوْا | چاہیے کہ تم مکمل کرو | لِتُكَبِّرُوْا | چاہیے کہ تم بڑائی بیان کرو |
| عَلٰى مَا هَدٰكُمْ | جس طریقے پر تمہیں | تَشْكُرُوْنَ | تم شکر کرتے ہو |
| " " " | ہدایت ہوئی | مَعْلُوْمٰتٌ | مشہور |
| اَشْهُرٌ | مہینے | فِيْهِنَّ | ان (مہینوں) میں |
| فَرَضَ | لازم ہوا | فُسُوْقَ | بدکاری |
| رَفَثَ | فحش کلامی۔ جماع | مَا تَفْعَلُوْا | جو تم کرتے ہو |
| جِدَالَ | لڑائی | تَزَوَّدُوْا | تم زادراہ لے لو |
| يَعْلَمْهُ | وہ اس کو جانتا ہے | اتَّقُوْنِ | مجھ سے ڈرو |
| خَيْرَ الزَّادِ | بہترین زادراہ | جُنَاحٌ | گناہ |
| اُولِي الْاَلْبَابِ | عقل والے | اَفَضْتُمْ | تم واپس لوٹو |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَنْ تَبْتَغُوْا | کہ تم تلاش کرو | اُذْكُرُوْا | یاد کرو |
| عَرَفَاتٌ | مکہ مکرمہ میں مشرق کی طرف ایک میدان کا نام۔ نوذی الحجہ کو حاجی یہاں ٹھہرتے ہیں | اَلْمَشْعَرُ الْحَرَامُ | ایک مقام کا نام |
| | | اَلضَّآلِّيْنَ | گمراہ |
| | | كُنْتُمْ | تم تھے |
| | | عِنْدَ | پاس |
| مِنْ قَبْلِهٖ | اس سے پہلے | | |

## متن اور ترجمہ

| | |
|---|---|
| ١۔ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ | اور نماز قائم کرو اور زکوۃ دو |
| وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ | اور جو نیکی تم اپنے لئے آگے بھیجتے ہو اسے اللہ کے ہاں پاؤ گے۔ |
| اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ | بے شک اللہ دیکھ رہا ہے جو کچھ تم کرتے ہو۔ |
| ٢۔ ءَاَشْفَقْتُمْ اَنْ تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيْ نَجْوٰىكُمْ صَدَقٰتٍ ؕ | کیا تم ڈر گئے کہ تمہیں اپنی سرگوشیوں سے پہلے صدقے پیش کرنا ہوں گے۔ |
| فَاِذْ لَمْ تَفْعَلُوْا وَتَابَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ | پس جب تم نے یہ نہ کیا اور اللہ نے تمہیں معاف کیا۔ |
| فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ | پس تم نماز قائم کرو اور زکوۃ دو |
| وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ | اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو۔ |
| وَاللّٰهُ خَبِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ○ | اور اللہ کو خبر ہے جو تم کرتے ہو۔ |
| ٣۔ وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ | اور اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دے۔ |
| وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ | اور اس پر قائم ہو جا |
| لَا نَسْئَلُكَ رِزْقًا ؕ | ہم تجھ سے رزق نہیں مانگتے۔ |
| نَحْنُ نَرْزُقُكَ ؕ | ہم تو تجھے رزق دیتے ہیں |
| وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ○ | اور عاقبت تو تقویٰ کے لیے ہے۔ |

| | |
|---|---|
| ٤. يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ | اے ایمان والو! تم پر روزے لکھے گئے۔ |
| كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ | جیسے تم سے پہلے لوگوں پر لکھے گئے |
| لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ○ | تاکہ تم پرہیزگار ہو |
| اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ | گنتی کے چند دن ہیں |
| فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ | پس جو تم میں سے بیمار ہو یا سفر پر ہو |
| فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ | تو دوسرے دن شمار کرے |
| وَعَلَى الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ | اور جو روزہ رکھنے کی طاقت نہ رکھتے ہوں وہ مسکین کو کھانے کا بدلہ دیں۔ |
| فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ | جو کوئی شوق سے نیکی کرے تو وہ اس کے لئے بہتر ہے |
| وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ | اور یہ کہ روزہ رکھو تمہارے لئے بہتر ہے۔ |
| اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ○ | اگر تم جانتے ہو۔ |
| شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ | رمضان کا مہینہ جس میں قرآن نازل کیا گیا۔ |
| هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى | جو لوگوں کے لئے ہدایت، ہدایت کی نشانیاں اور |
| وَالْفُرْقَانِ | حق و باطل میں فرق کرنے والا ہے۔ |
| فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ | پس تم میں سے جو کوئی یہ مہینہ پائے چاہیے کہ اس میں روزے رکھے |
| وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ | اور جو مریض ہو یا سفر پر |
| فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ | وہ دوسرے دنوں کی گنتی پوری کرے |
| يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ | اللہ تمہارے لئے آسانی چاہتا ہے۔ |
| وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ | اور وہ تمہارے لئے مشکل نہیں چاہتا۔ |
| وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ | اور چاہیے کہ تم مدت پوری کرلو۔ |
| وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى مَا هَدٰىكُمْ | اور اللہ کی بڑائی بیان کرو جیسا کہ اس نے تمہیں ہدایت کی ہے۔ |
| وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ○ | اور شاید کہ تم شکر گزار ہو۔ |
| ٥. اَلْحَجُّ اَشْهُرٌ مَّعْلُوْمٰتٌ | حج کے مہینے مشہور ہیں۔ |



| | |
|---|---|
| فَمَنْ فَرَضَ فِيْهِنَّ الْحَجَّ | پس ان مہینوں میں جس پر حج فرض ہوا |
| فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوْقَ | نہ تو فحش کلامی ہے اور نہ بدکاری |
| وَلَا جِدَالَ فِي الْحَجِّ | اور نہ حج کے دوران لڑائی جھگڑا |
| وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ يَّعْلَمْهُ اللّٰهُ | اور جو تم نیکی کرتے ہو اس کو اللہ جانتا ہے۔ |
| وَتَزَوَّدُوْا | اور زادِ راہ لے لو |
| فَاِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوٰى | بیشک تقویٰ بہترین زادِ راہ ہے۔ |
| وَاتَّقُوْنِ يٰاُولِي الْاَلْبَابِ ○ | اور تقویٰ اختیار کرو اے عقل والو! |
| لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ | تم پر گناہ نہیں |
| اَنْ تَبْتَغُوْا فَضْلًا مِّنْ رَّبِّكُمْ | کہ تم اپنے رب سے فضل چاہو |
| فَاِذَا اَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفٰتٍ | پس جب تم عرفات سے لوٹو |
| فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ | تو مشعر حرام کے پاس اللہ کا ذکر کرو |
| وَاذْكُرُوْهُ كَمَا هَدٰىكُمْ | اور اس کو یاد کرو جیسا کہ تم کو ہدایت دی ہے۔ |
| وَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الضَّآلِّيْنَ ○ | اور تم اس سے پہلے تھے بے خبر۔ |

## مشقیں

سوال نمبر ۱ : اَجِبْ / اَجِيْبِيْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ الْاٰتِيَةِ

درج ذیل سوالات کے جواب دیں۔

سوال : مَنْ يَرْزُقُ النَّاسَ جَمِيْعًا؟

تمام انسانوں کو رزق کون دیتا ہے؟

جواب : اَللّٰهُ يَرْزُقُ النَّاسَ جَمِيْعًا

تمام انسانوں کو رزق اللہ دیتا ہے۔

سوال : لِمَاذَا فَرَضَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى الصِّيَامَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ؟

اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے مومنوں پر روزے کیوں فرض کئے۔

جواب : فَرَضَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى الصِّيَامَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ

اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے مومنوں پر روزے فرض کئے تاکہ وہ متقی بن جائیں۔

سوال: فِيْ أَيِّ شَهْرٍ أُنْزِلَ الْقُرْآنُ الْكَرِيْمُ؟
کس مہینے میں قرآن کریم نازل ہوا؟

جواب: أُنْزِلَ الْقُرْآنُ الْكَرِيْمُ فِيْ شَهْرِ رَمَضَانَ
رمضان کے مہینے میں قرآن کریم نازل ہوا

سوال: هَلْ تُبْطِلُ الصَّدَقٰتُ السَّيِّاٰتِ؟
کیا صدقات برائیوں کو ختم کر دیتے ہیں۔

جواب: نَعَمْ تُبْطِلُ الصَّدَقٰتُ السَّيِّاٰتِ
ہاں صدقات برائیوں کو ختم کر دیتے ہیں۔

سوال: مَاهُوَ خَيْرُ الزَّادِ لِلْحَاجِّ؟
حاجی کے لئے بہترین زاد سفر کیا ہے؟

جواب: اَلتَّقْوٰى هُوَ خَيْرُ الزَّادِ لِلْحَاجِّ
تقویٰ حاجی کے لئے بہترین زاد راہ ہے۔

سوال: مَاذَا يَجِبُ عَلَى الْحَاجِّ عِنْدَ مَا يُفِيْضُ مِنْ عَرَفَاتٍ
حاجی پر کیا فرض ہے جب وہ عرفات سے لوٹے؟

جواب: يَجِبُ عَلَى الْحَاجِّ عِنْدَ مَا يُفِيْضُ مِنْ عَرَفَاتٍ اَنْ يَذْكُرَ اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ
جب حاجی عرفات سے لوٹے تو اس پر فرض ہے کہ وہ مشعر حرام (ایک جگہ کا نام) کے پاس اللہ کا ذکر کرے۔

سوال نمبر ۲: اِمْلَأْ / اِمْلَئِي الْفَرَاغَاتِ
خالی جگہیں پر کریں۔

(ا) مَا نُقَدِّمْ لِاَنْفُسِنَا مِنْ خَيْرٍ ........ عِنْدَ اللّٰهِ
(ب) عَلَيْكُمْ اَنْ تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيْ ........ صَدَقٰتٍ



(ج) اَللّٰهُ ........ كُلَّ مَنْ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ
(د) اِنَّ اللّٰهَ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى قَدْ كَتَبَ الصَّوْمَ ........ الْمُسْلِمِيْنَ
كَمَا كُتِبَ ........ مِنْ قَبْلِهِمْ مِنَ النَّاسِ
(ہ) اُذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ ........

جواب: مکمل جملے:

(ا) مَا نُقَدِّمْ لِاَنْفُسِنَا مِنْ خَيْرٍ نَجِدْهُ عِنْدَ اللّٰهِ
جو بھی نیکی ہم اپنے لئے آگے بھیجتے ہیں اس کو ہم اللہ کے ہاں پائیں گے۔

(ب) عَلَيْكُمْ اَنْ تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيْ نَجْوٰكُمْ صَدَقٰتٍ
تم پر لازم ہے کہ (رسول پاک ﷺ سے) اپنی سرگوشی سے پہلے صدقہ کرو۔

(ج) اَللّٰهُ يَرْزُقُ كُلَّ مَنْ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ
اللہ ہر اس شخص کو رزق دیتا ہے۔ جو زمین میں ہے یا آسمانوں میں ہے۔

(د) اِنَّ اللّٰهَ سُبْحَانَهُ وَتَعَالٰى قَدْ كَتَبَ الصَّوْمَ عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ مِنَ النَّاسِ
بے شک اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے مسلمانوں پر روزہ فرض کیا جیسا کہ ان سے پہلے لوگوں پر فرض کیا۔

(ہ) اُذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ
مشعر حرام کے پاس اللہ کو یاد کرو۔

سوال نمبر ۳: اِسْتَخْدِمْ / اِسْتَخْدِمِي الْكَلِمَاتِ التَّالِيَةَ فِي الْجُمَلِ الْمُفِيْدَةِ
درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

اَلصَّلٰوةُ. بَصِيْرٌ. تَابَ. نَرْزُقُ. عَاقِبَةٌ. صَوْمٌ. عِدَّةٌ. عُسْرٌ. جِدَالٌ. جُنَاحٌ

جواب: جملے:

اَلصَّلٰوةُ (نماز)
اَلصَّلٰوةُ عِمَادُ الدِّيْنِ - نماز دین کا ستون ہے۔

بَصِيْرٌ (دیکھنے والا)

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ بِمَا نَعْمَلُ — اور جو کچھ ہم کرتے ہیں اسے اللہ دیکھنے والا ہے۔

تَابَ (توبہ کی)

تَابَ مُجْرِمٌ وَصَارَ رَجُلًا صَالِحًا — مجرم نے توبہ کی اور نیک آدمی بن گیا۔

نَرْزُقُ (ہم رزق دیتے ہیں)

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى نَرْزُقُ كُلَّ مَنْ فِي الْاَرْضِ — اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ زمین پر ہر شخص کو ہم رزق دیتے ہیں۔

عَاقِبَةٌ (انجام آخرت)

اَلْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ — آخرت نیکوکار لوگوں کے لئے ہے۔

صَوْمٌ (روزہ)

اَلصَّوْمُ عِبَادَةٌ بَدَنِيَّةٌ — روزہ بدنی عبادت ہے۔

عِدَّةٌ (گنتی)

هَلْ تَعْلَمُ عِدَّةَ اَيَّامِ السَّنَةِ؟ — کیا تو سال کے دنوں کی گنتی جانتا ہے؟

عُسْرٌ (تکلیف)

وَاللّٰهُ لَا يُرِيْدُ الْعُسْرَ بِنَا — اور اللہ ہماری تکلیف نہیں چاہتا ہے۔

جِدَالٌ (لڑائی)

اَلْجِدَالُ بَيْنَ الْمُسْلِمِيْنَ مَمْنُوْعٌ — مسلمانوں کے درمیان لڑائی منع ہے۔

جُنَاحٌ (گناہ)

تَرْكُ الصَّوْمِ بِغَيْرِ عُذْرٍ جُنَاحٌ — بغیر عذر کے روزہ چھوڑنا گناہ ہے۔

سوال نمبر ۴ : هَاتِ/ هَاتِي الْمُؤَنَّثَ لِمَا يَاْتِيْ مِنَ الْمُذَكَّرِ

درج ذیل مذکر کے مونث بتاؤ۔

عَبْدٌ. مُخْلِصٌ. اَوَّلٌ. رَبٌّ. مَرِيْضٌ. فَقِيْرٌ. مِسْكِيْنٌ. بَاعِثٌ. طَائِفٌ



جواب :

| مذکر | مونث |
|---|---|
| عَبْدٌ | عَبْدَةٌ |
| مُخْلِصٌ | مُخْلِصَةٌ |
| اَوَّلٌ | اُوْلٰى |
| رَبٌّ | رَبَّةٌ |
| مَرِيْضٌ | مَرِيْضَةٌ |
| فَقِيْرٌ | فَقِيْرَةٌ |
| مِسْكِيْنٌ | مِسْكِيْنَةٌ |
| بَاعِثٌ | بَاعِثَةٌ |
| طَائِفٌ | طَائِفَةٌ |
| خَبِيْرٌ | خَبِيْرَةٌ |

سوال نمبر ۵ : هَاتِ/ هَاتِي الْمُفْرَدَ لِمَا يَاْتِيْ مِنَ الْجُمُوْعِ

درج ذیل جمع کی واحد لکھو۔

اَنْفُسٌ. عِبَادٌ. اَطْرَافٌ. عَوَاقِبُ. مَعْدُوْدٰتٌ. اَيَّامٌ. بَيِّنٰتٌ. صَدُقٰتٌ. مَعْلُوْمَاتٌ. اَلضَّآلِّيْنَ.

جواب :

| جمع الفاظ | واحد الفاظ |
|---|---|
| اَنْفُسٌ | نَفْسٌ |
| عِبَادٌ | عَبْدٌ |
| اَطْرَافٌ | طَرَفٌ |
| عَوَاقِبُ | عَاقِبَةٌ |
| مَعْدُوْدٰتٌ | مَعْدُوْدَةٌ |
| اَيَّامٌ | يَوْمٌ |
| بَيِّنٰتٌ | بَيِّنَةٌ |
| صَدُقٰتٌ | صَدَقَةٌ |
| مَعْلُوْمَاتٌ | مَعْلُوْمَةٌ |
| اَلضَّآلِّيْنَ | اَلضَّالُّ |

سوال نمبر ۶: سَبَّحَ يُسَبِّحُ تَسْبِيْحًا مِنْ بَابِ التَّفْعِيْلِ اِبْحَثْ / اِبْحَثِيْ عَنِ الْأَفْعَالِ الْأُخْرٰی الَّتِیْ وَرَدَتْ فِیْ هٰذَا الدَّرْسِ مِنْ هٰذَا الْبَابِ

سبح یسبح تسبیحاً باب تفعیل ہے۔ دوسرے افعال تلاش کرو جو اس سبق میں اس باب میں آئے ہوں

جواب:

| | | |
|---|---|---|
| قَدَّمَ | يُقَدِّمُ | تَقْدِيْمًا |
| كَبَّرَ | يُكَبِّرُ | تَكْبِيْرًا |

سوال نمبر ۷: تَرْجِمْ / تَرْجِمِیْ اِلَی الْعَرَبِیَّةِ

درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کریں۔

(ا) ہم اپنے رب سے ڈرتے ہیں۔

(ب) گناہ گار خسارے میں رہنے والے ہیں۔

(ج) ہم دن رات اللہ کی عبادت کرتے ہیں۔

(د) ہم اللہ سے رزق مانگتے ہیں۔

(ہ) عاقبت تو تقویٰ اختیار کرنے والوں کے لئے ہے۔

جواب: عربی ترجمہ:

(ا) نَتَّقِیْ رَبَّنَا.

(ب) اَلْمُجْرِمُوْنَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ.

(ج) نَحْنُ نَعْبُدُ اللهَ لَيْلًا وَّنَهَارًا.

(د) نَحْنُ نَسْأَلُ اللهَ الرِّزْقَ.

(ہ) اَلْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ.

☆.....☆.....☆



# اَلدَّرْسُ السَّابِعُ

## ساتواں سبق

## مِنَ الْاُسْوَةِ الْحَسَنَةِ

### اُسوہ حسنہ

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اُسْوَةٌ | نمونہ | حَسَنَةٌ | خوب صورت |
| مَعَ اللهِ | اللہ کے ساتھ | اَكْرَمَ | اکرام کیا۔ عزت بخشی |
| اَلرِّسَالَةُ | رسالت۔ نبوت | اَلْخُلَّةُ | دوستی۔ محبوبی |
| اَلْاِصْطِفَاءُ | انتخاب۔ پسند کرنا | غَفَرَ | معاف کیا |
| تَقَدَّمَ | پہلے کیا | تَاَخَّرَ | بعد میں کیا |
| اَعْظَمُ | سب سے بڑے | اِجْتِهَادًا | کوشش و محنت کے پہلو سے |
| حَرِصًا | مشتاق | وَلِعًا | دلدادہ |
| قَامَ | قیام فرماتے تھے | تَوَرَّمَتْ | سوج گئے |
| قَدَمَاهُ | آپ کے دو پاؤں | قِيْلَ | کہا گیا۔ پوچھا گیا |
| لَا اَكُوْنُ | میں نہ ہوں | عَبْدٌ | بندہ |
| شَكُوْرٌ | شکر گزار | صَدْرٌ | سینہ |
| اَوْسَعُ | سب سے وسیع | اَلْيَنُ | سب سے زیادہ نرم |
| عَرِيْكَةٌ | عادت۔ طبیعت | اَكْرَمُ | سب سے زیادہ معزز |
| عَشِيْرَةٌ | قبیلے کے اعتبار سے | يُمَازِحُ | وہ مزاح کرتا ہے |
| يُخَالِطُ | وہ گھل مل جاتا ہے | يُحَادِثُ | باہم باتیں کرتا ہے |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| يُدَاعِبُ | وہ خوش طبعی کرتا ہے | صِبْيَانٌ | بچے |
| يُجْلِسُ | وہ بٹھاتا ہے | حِجْرٌ | گود |
| يُجِيْزُ | قبول کرتا ہے | اَلْحُرُّ | آزاد |
| اَلْعَبْدُ | غلام | اَلْاَمَةُ | کنیز |
| اَلْمِسْكِيْنُ | نادار۔ غریب | يَعُوْدُ | عیات کرتا ہے |
| اَلْمَرْضٰى | مریض کی جمع | اَلْقُصْوٰى | دور کا علاقہ |
| يَقْبَلُ | قبول کرتا ہے | عُذْرٌ | معذرت |
| اَلْمُعْتَذِرُ | معذرت کرنے والا | مَادًّا | پھیلائے ہوئے |
| يُعْتِقُ | تنگ کر لیتا ہے۔ سمیٹ لیتا ہے | اِسْتَأْذَنَ | اجازت چاہی |
| | | بِئْسَ | برا ہے |
| اِئْذَنُوْا | اجازت دو | اَخُو الْعَشِيْرَةِ | قبیلے کا بھائی |
| اِبْنُ الْعَشِيْرَةِ | قبیلے کا بیٹا | قُلْتَ مَا قُلْتَ | آپ نے کہا جو کہا |
| اَلَانَ | نرم کیا | قَالَ | آپ نے کہا |
| قُلْتُ | میں نے کہا | شَرُّ النَّاسِ | لوگوں میں سب سے برا |
| اَلَنْتَ | آپ نے نرم کیا | وَدَعَ | چھوڑ دیا |
| مَنْزِلَةً | مرتبے کے اعتبار سے | فُحْشٌ | بد کلامی |
| اِتِّقَاءَ | بچنا | عَشْرَ سِنِيْنَ | دس سال |
| خَدَمْتُ | میں نے خدمت کی | اَمْرِيْ | میرا کام |
| غُلَامٌ | لڑکا | صَاحِبٌ | مالک |
| يَشْتَهِيْ | چاہتے تھے | قَطُّ | ہرگز |
| اُفٍّ | اف۔ کلمہ افسوس | مَنْزِلٌ | گھر |
| لِمَ فَعَلْتَ | تو نے کیوں نہیں کیا | بَشَرٌ | انسان |
| اَهْلٌ | گھر والے | يَخْصِفُ | وہ جوتا سیتا ہے |
| رُوِيَ | روایت کیا گیا | يَخِيْطُ | وہ کپڑا سیتا ہے |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| نَعْلٌ | جوتا | خَيْرُكُمْ | تم میں سب سے اچھا |
| ثَوْبٌ | کپڑا | اِشْتَهَا | پسند کرتے |
| عَابَ | عیب لگایا۔ برا کہا | حِلْمٌ | بردباری |
| كَرِهَ | ناپسند کرتے | بُرْدٌ | چادر |
| كُنْتُ اَمْشِيْ | میں پیدل چل رہا تھا | غَلِيْظُ الْحَاشِيَةِ | جس کی اطراف سخت تھیں |
| نَجْرَانِيٌّ | نجران کی بنی ہوئی | جَبَذَ | کھینچا |
| اَدْرَكَ | پایا۔ ملا | نَظَرْتُ | میں نے دیکھا |
| جَبْذَةً | کھینچنا | عَاتِقٌ | کندھا |
| صَفْحَةَ | سامنے کا حصہ۔ سطح | اَلرِّدَاءُ | چادر |
| اَثَّرَتْ | اثر کیا | اِلْتَفَتَ | توجہ کی۔ دیکھا |
| مُرْلِيْ | میرے لئے حکم دو | عَطَاءٌ | عطا کرنا |
| ضَحِكَ | ہنسا | يَسْعَوْنَ | ساتھ |
| حُمِلَ | لائے گئے | وُضِعَتْ | رکھے گئے |
| اَلْفٌ | ہزار | رَدَّ | ہٹایا |
| حَصِيْرٌ | چٹائی | فَرَغَ | فارغ ہو گئے |
| سَائِلٌ | سوال کرنے والا | لِحَاجَتِهِ | اپنی کسی ضرورت کے لئے |
| اِنْطَلَقَ | چلے گئے | فَرْخَانِ | دو بچے |
| حُمَّرَةٌ | کبوتری | جَاءَتْ | آئی |
| اَخَذْنَا | ہم نے پکڑ لیا | فَجَعَ | دکھ دیا |
| تُفَرِّشُ | پھڑپھڑاتی ہے | شَجَاعَةٌ | بہادری |
| رُدُّوْا | لوٹا دو | اَجْوَدُ النَّاسِ | سب سے زیادہ سخی |
| اَحْسَنُ النَّاسِ | سب سے زیادہ خوبصورت | فَزِعَ | گھبرا گئے |
| اَشْجَعُ النَّاسِ | سب سے زیادہ بہادر | قِبَلَ | کی طرف |

| الفاظ | معنی | الفاظ | معنی |
|---|---|---|---|
| ذَاتَ لَيْلَةٍ | ایک رات | اِسْتَقْبَلَ | استقبال کیا |
| اَلصَّوْتُ | آواز | لَنْ تُرَاعُوْا | بالکل مت ڈرو |
| سَبَقَ | پہل کی | عُرْیٌ | ننگا |
| فَرَسٌ | گھوڑا | عُنُقٌ | گردن |
| سَرْجٌ | کاٹھی | بَحْرٌ | دریا |
| اَلسَّیْفُ | تلوار | هَیْبَةٌ | رعب |
| دَخَلَ عَلَیْهِ | آپؐ کے پاس آیا | هَوِّنْ عَلَیْكَ | پرسکون رہو |
| رَعْدَةٌ | کپکپی | اِمْرَأَةٌ | عورت |
| مَلِكٌ | بادشاہ | اَلْقَدِیْدُ | سوکھے گوشت کے ٹکڑے |
| تَأْكُلُ | وہ کھاتی ہے | اَلْیُسْرُ | آسانی |
| مَیْلٌ | رغبت | اَمْرَیْنِ | دو معاملے |
| خُیِّرَ | اختیار دیا گیا | اَیْسَرُ | زیادہ آسان |
| اِخْتَارَ | چنا | اَبْعَدُ | بہت دور |
| اِثْمًا | گناہ | سَرَقَتْ | چوری کی |
| اَهَمَّتْهُمْ | ان میں اہمیت رکھتی تھی | یَجْتَرِیءُ | جرات کرے گا |
| یُكَلِّمُ | بات کرے گا | كَلَّمَ | بات کی |
| حِبٌّ | محبوب | حَدٌّ | قانونِ خداوندی |
| اَتَشْفَعُ | کیا تو سفارش کرتا ہے | اَیُّهَا النَّاسُ | اے لوگو |
| خَطَبَ | تقریر کی | سَرَقَ | اس نے چوری کی |
| ضَلَّ | گمراہ ہوئے | تَرَكُوْهُ | اسے چھوڑ دیتے |
| اَلشَّرِیْفُ | معزز | اَقَامُوْا | قائم کرتے |
| اَلضَّعِیْفُ | کمزور | لَقَطَعَ | ضرور کاٹ دیتے |
| اَیْمُ اللّٰهِ | اللہ کی قسم | | |



## متن اور ترجمہ

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ مَعَ مَا اَكْرَمَهُ اللّٰهُ بِهٖ مِنَ الرِّسَالَةِ وَ الْخُلَّةِ وَالْاِصْطِفَاءِ

اللہ کے رسول ﷺ اس اعزاز کے باوجود جس سے اللہ نے ...... رسالت، دوستی، انتخاب

وَغَفَرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ وَمَا تَاَخَّرَ

اور اس کے باوجود کہ آپؐ کے اگلے پچھلے گناہ معاف ہیں۔

اَعْظَمُ النَّاسِ اِجْتِهَادًا فِی الْعِبَادَةِ وَحِرْصًا عَلَیْهَا وَوَلَعًا بِهَا

آپؐ عبادت میں سب سے زیادہ محنت کرنے والے، سب سے زیادہ عبادت کی خواہش رکھنے والے

اور سب سے زیادہ عبادت کے شوقین تھے۔

یَقُوْلُ الْمُغِیْرَةُ بْنُ شُعْبَةَ

مغیرہ بن شعبہ فرماتے ہیں:

قَامَ النَّبِیُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ

نبی ﷺ (نماز میں) قیام فرماتے

حَتّٰی تَوَرَّمَتْ قَدَمَاهُ

یہاں تک کہ آپؐ کے دونوں پاؤں سوج جاتے۔

فَقِیْلَ لَهٗ:

پس آپؐ سے کہا گیا۔

وَقَدْ غَفَرَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَاَخَّرَ؟

اللہ نے تو آپ کو اگلی پچھلی خطاؤں سے معاف کر دیا ہے؟

قَالَ: اَفَلَا اَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا؟

آپؐ نے فرمایا: تو کیا میں شکر گزار بندہ نہ ہوں۔

### (۲) مَعَ النَّاسِ (لوگوں کے ساتھ)

كَانَ عَلَیْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ اَوْسَعَ النَّاسِ صَدْرًا

آپ ﷺ سب لوگوں سے زیادہ کشادہ دل تھے۔

وَاَلْیَنَهُمْ عَرِیْكَةً

اور طبیعت کے لحاظ سے سب لوگوں سے زیادہ نرم تھے۔

وَاَكْرَمَهُمْ عَشِيْرَةً

اور مل جل کر رہنے میں آپؐ سب سے زیادہ مہربان تھے۔

وَكَانَ يُمَازِحُ اَصْحَابَهُ

آپؐ اپنے ساتھیوں سے مزاح فرماتے تھے۔

وَيُخَالِطُهُمْ وَيُحَادِثُهُمْ

ان میں گھل مل جاتے اور ان سے باتیں کرتے تھے۔

وَيُدَاعِبُ صِبْيَانَهُمْ

ان کے بچوں سے خوش طبعی کرتے تھے

وَيُجْلِسُهُمْ فِيْ حِجْرِهٖ

اور ان کو اپنی گود میں بٹھاتے تھے۔

وَيُجِيْبُ دَعْوَةَ الْحُرِّ وَالْعَبْدِ وَالْاَمَةِ وَالْمِسْكِيْنِ

اور آزاد غلام اور کنیز اور غریب کی دعوت قبول فرماتے تھے۔

وَيَعُوْدُ الْمَرْضٰى فِيْ اَقْصَى الْمَدِيْنَةِ

شہر کی انتہائی حد تک مریضوں کی عیادت کرتے تھے۔

وَيَقْبَلُ عُذْرَ الْمُعْتَذِرِ

اور معذرت کرنے والے کی معذرت قبول کرتے تھے۔

وَلَمْ يُرَ مَادًّا رِجْلَيْهِ بَيْنَ اَصْحَابِهٖ

اور اپنے ساتھیوں کے درمیان پاؤں پھیلائے ہوئے نہیں دیکھے گئے۔

حَتّٰى يُضَيِّقَ بِهِمَا عَلٰى اَحَدٍ

یہاں تک کہ ان دونوں کی وجہ سے کوئی تنگ نہ ہو۔

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

حضرت عائشہؓ سے روایت ہے۔

اَنَّهُ اسْتَاْذَنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ رَجُلٌ



کہ ایک آدمی نے نبی ﷺ سے ملنے کی اجازت چاہی۔

فَقَالَ:

تو آپ نے فرمایا

اِئْذَنُوْا لَهُ فَبِئْسَ ابْنُ الْعَشِيْرَةِ اَوْبِئْسَ اَخُو الْعَشِيْرَةِ

اس کو اجازت دے دو یہ قبیلے کا بُرا بیٹا یا قبیلے کا بُرا بھائی ہے۔

فَلَمَّا دَخَلَ اَلَانَ لَهُ الْكَلَامَ

پس جب داخل ہوا تو آپؐ نے اس سے نرم بات کی۔

فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قُلْتَ مَا قُلْتَ

تو میں نے کہا اے اللہ کے رسول! آپ ﷺ نے کہا جو کچھ کہا

ثُمَّ اَلَنْتَ لَهُ فِي الْقَوْلِ

پھر آپؐ نے اس کے ساتھ نرم بات کی۔

فَقَالَ: اَيْ عَائِشَةُ اِنَّ شَرَّ النَّاسِ مَنْزِلَةً عِنْدَ اللّٰهِ

تو آپؐ نے فرمایا: اے عائشہ! اللہ کے نزدیک مرتبے کے لحاظ سے سب سے بُرا شخص وہ ہے۔

مَنْ تَرَكَهُ اَوْ وَدَعَهُ النَّاسُ اتِّقَاءَ فُحْشِهٖ

جس کو لوگ اس کی بدکلامی کی وجہ سے چھوڑ دیں۔

عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ:

انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا:

خَدَمْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرَ سِنِيْنَ بِالْمَدِيْنَةِ وَاَنَا غُلَامٌ

میں نے مدینہ میں دس سال نبیؐ کی خدمت کی جب کہ میں ایک لڑکا تھا۔

لَيْسَ كُلُّ اَمْرِيْ كَمَا يَشْتَهِيْ صَاحِبِيْ اَنْ اَكُوْنَ عَلَيْهِ

میرا ہر کام ایسا نہ تھا جیسا کہ میرے صاحبؐ چاہتے تھے کہ انجام دوں۔

مَا قَالَ لِيْ اُفٍّ قَطُّ

آپؐ نے کبھی مجھے اف تک نہیں کہا۔

وَمَا قَالَ لِيْ

اور نہ آپ نے مجھ سے کہا:

لِمَ فَعَلْتَ هٰذَا اَوْ اَلَا فَعَلْتَ هٰذَا

تو نے یہ کیوں کیا یا یہ کیوں نہیں کیا

**(۳) فِیْ مَنْزِلِهٖ وَمَعَ اَهْلِهٖ**

(اپنے گھر میں اور اہل خانہ کے ساتھ)

كَانَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَنْزِلِهٖ بَشَرًا مِنَ الْبَشَرِ

آپ ﷺ اپنے گھر میں عام آدمی کی طرح رہتے تھے۔

كَمَا رُوِيَ عَنْ عَائِشَةَ

جیسا کہ حضرت عائشہؓ سے روایت ہے

اِنَّهٗ كَانَ يَخْصِفُ نَعْلَهٗ وَيَخِيْطُ ثَوْبَهٗ

کہ آپ اپنے جوتے گانٹھ لیتے تھے اور اپنے کپڑے سی لیتے تھے۔

كَمَا يَعْمَلُ اَحَدُكُمْ فِيْ بَيْتِهٖ

جیسے تم میں سے کوئی اپنے گھر میں یہ کرتا ہے۔

وَعَنْهَا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

اور آپ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے۔

قَالَتْ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

آپ نے کہا کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا

"خَيْرُكُمْ خَيْرُكُمْ لِاَهْلِهٖ

تم میں سے بہتر وہ ہے جو اپنے گھر والوں کے لئے بہتر ہے۔

وَاَنَا خَيْرُكُمْ لِاَهْلِيْ

اور میں اپنے گھر والوں کے لئے تم سب سے بہتر ہوں۔

وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔

قَالَ: مَا عَابَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا قَطُّ



آپ نے کہا: اللہ کے رسول ﷺ نے کبھی کسی کھانے میں عیب نہیں نکالا۔

اِنِ اشْتَهَاهُ اَكَلَهٗ وَاِنْ كَرِهَهٗ تَرَكَهٗ

اگر آپ اس کی خواہش محسوس کرتے تو کھا لیتے اور اگر ناپسند کرتے تو چھوڑ دیتے۔

**(٤) حِلْمُهٗ (آپ کی بردباری)**

عَنْ اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كُنْتُ اَمْشِيْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ میں اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ چل رہا تھا۔

وَعَلَيْهِ بُرْدٌ نَجْرَانِيٌّ غَلِيْظُ الْحَاشِيَةِ

اور آپؐ پر سخت کونے والی نجرانی چادر تھی۔

فَاَدْرَكَهٗ اَعْرَابِيٌّ

پس آپ کو ایک بدو نے پالیا

فَجَبَذَهٗ بِرِدَائِهٖ جَبْذَةً شَدِيْدَةً

پس اس نے آپ کو آپ کی چادر سے زور سے کھینچا۔

فَنَظَرْتُ اِلٰى صَفْحَةِ عَاتِقِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

پس میں نے نبی ﷺ کے کندھے کی تختی (کندھے) کی طرف دیکھا

وَقَدْ اَثَّرَتْ بِهَا حَاشِيَةُ الرِّدَاءِ مِنْ شِدَّةِ جَبْذَتِهٖ

زور سے کھینچنے کی وجہ سے چادر کے حاشیہ نے اس پر (کندھے) پر نشان چھوڑا۔

ثُمَّ قَالَ: يَا مُحَمَّدُ!

پھر اس نے کہا: اے محمد!

مُرْلِيْ مِنْ مَالِ اللّٰهِ الَّذِيْ عِنْدَكَ

اللہ کے مال سے میرے لئے حکم دیجئے جو مال آپ کے پاس ہے۔

فَالْتَفَتَ اِلَيْهِ

تو آپؐ نے اس کی طرف دیکھا۔

فَضَحِكَ

آپؐ ہنسے

ثُمَّ اَمَرَ لَهٗ بِالْعَطَاءِ

پھر آپ نے اس کو عطا کرنے کا حکم دیا۔

(۵) سَخَاءُهٗ (آپ کی سخاوت)

قَالَ جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ نے کہا۔

مَاسُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا قَطُّ

اللہ کے رسول ﷺ سے کبھی کوئی چیز نہیں مانگی گئی۔

فَقَالَ "لَا"

کہ آپ نے کہا ہو "نہیں"

وَحُمِلَ اِلَيْهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِسْعُوْنَ اَلْفَ دِرْهَمٍ

اور آپ کے سامنے نوے ہزار درہم پیش خدمت کئے گئے۔

فَوُضِعَتْ عَلٰى حَصِيْرٍ

تو وہ (درہم) ایک چٹائی پر رکھے گئے۔

ثُمَّ قَامَ اِلَيْهَا يَقْسِمُهَا

پھر آپ انہیں تقسیم کرنے کے لئے اٹھے۔

وَمَارَدَّ سَائِلًا حَتّٰى فَرَغَ مِنْهَا

پس آپ نے کسی سوالی کو نہ لوٹایا یہاں تک کہ آپ فارغ ہو گئے۔

(۶) رَحْمَتُهٗ (آپ کی رحمدلی)

عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ

عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے۔ انہوں نے کہا۔

كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ سَفَرٍ

ہم اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ سفر میں تھے۔

فَانْطَلَقَ لِحَاجَتِهٖ

پس آپ اپنی کسی ضرورت کے لئے چلے گئے۔



فَرَاَيْنَا حُمَّرَةً مَعَهَا فَرْخَانِ

پس ہم نے کبوتری دیکھی اس کے ساتھ دو بچے تھے۔

فَاَخَذْنَا فَرْخَيْهَا

ہم نے اس کے دونوں بچے پکڑ لئے۔

فَجَاءَتِ الْحُمَّرَةُ

پس کبوتری آئی۔

فَجَعَلَتْ تُفَرِّشُ

تو وہ پھڑ پھڑانے لگی۔

فَجَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

پس نبی ﷺ تشریف لائے۔

فَقَالَ:

آپ نے فرمایا:

مَنْ فَجَعَ هٰذِهٖ بِوَلَدِهَا؟

اس کو اس کے بچے کی وجہ سے کس نے تنگ کیا۔

رُدُّوْا وَلَدَهَا اِلَيْهَا

اس کا بچہ اس کو لوٹا دو۔

(۷) شَجَاعَتُهٗ (آپ کی شجاعت)

يَقُوْلُ اَنَسٌ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ

انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں۔

كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْسَنَ النَّاسِ وَاَجْوَدَ النَّاسِ وَاَشْجَعَ النَّاسِ

نبی ﷺ لوگوں میں سب سے زیادہ خوبصورت سب سے زیادہ سخی اور سب سے زیادہ بہادر تھے۔

وَلَقَدْ فَزِعَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ ذَاتَ لَيْلَةٍ

ایک رات اہل مدینہ گھبرائے ہوئے تھے۔

وَانْطَلَقَ النَّاسُ قِبَلَ الصَّوْتِ

لوگ آواز کی طرف چل پڑے۔

فاستقبلهم النبي صلى الله عليه وسلم

تو ان کو نبی ﷺ ملے۔

قد سبق الناس الى الصوت

آپ لوگوں سے پہلے ہی آواز کی طرف چلے گئے تھے۔

وهو يقول:

آپ فرما رہے تھے:

"لن تراعوا لن تراعوا"

مت ڈرو مت ڈرو

وهو على فرسٍ لابي طلحة عري

اور آپ ابوطلحہ کے ننگے گھوڑے پر تھے۔

ماعليه سرج

اس پر زین نہیں تھی۔

وفي عنقه السيف

اور آپ کی گردن میں تلوار تھی۔

فقال:

پس انسؓ نے کہا:

لقد وجدته بحراً او انه لبحر

میں نے آپ کو سمندر پایا، آپ واقعی سمندر ہیں۔

(۸) تواضعه (آپ کی تواضع)

دخل عليه رجل

آپ کے پاس ایک آدمی آیا۔

فاصابته من هيبته رعدة

آپ کی ہیبت سے اس پر کپکپی طاری ہو گئی۔



فقال له:

پس آپؐ نے اس سے کہا:

هوّن عليك

مطمئن رہو

فاني لست بملكٍ

میں کوئی بادشاہ نہیں۔

انما انا ابن امراةٍ من قريشٍ

میں تو قریش کی ایک عورت کا بیٹا ہوں۔

تاكل القديد

جو سوکھے گوشت کے ٹکڑے کھاتی تھی۔

(۹) ميله الى اليسر (آسانی کی طرف آپ کی رغبت)

قالت عائشة رضي الله عنها:

عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا:

ماخير عليه السلام في امرين قط

دو معاملوں میں سے آپ علیہ السلام نے کبھی اختیار نہیں دیا گیا۔

الا اختار ايسرهما

مگر آپؐ نے ان دونوں (معاملوں) میں سے زیادہ آسان کا انتخاب کیا۔

مالم يكن اثما

بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہوتا۔

فان كان اثما

پس اگر وہ گناہ ہوتا

كان ابعد الناس منه

تو آپؐ تمام انسانوں سے زیادہ گناہ سے دور رہتے۔

(١٠) عَدْلُهٗ (آپ کا عدل)

عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا

عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا:

اِنَّ قُرَيْشًا اَهَمَّتْهُمُ الْمَرْاَةُ الْمَخْزُوْمِيَّةُ

بے شک قریش میں ایک اہم مخزومی عورت تھی۔

الَّتِيْ سَرَقَتْ

جس نے چوری کی۔

فَقَالُوْا مَنْ يُكَلِّمُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم

تو انہوں نے کہا کہ اللہ کے رسول ﷺ سے بات کون کرے گا؟

وَمَنْ يَجْتَرِئُ عَلَيْهِ اِلَّا اُسَامَةُ حِبُّ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم

اس کی جرات کون کرے گا مگر اسامہ جو اللہ کے رسول ﷺ کے پیارے ہیں۔

فَكَلَّمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم

پس انہوں (اسامہؓ) نے اللہ کے رسول سے بات کی۔

فَقَالَ: اَتَشْفَعُ فِيْ حَدٍّ مِنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ؟

پس آپؐ نے فرمایا: کیا تم اللہ کے مقرر کردہ قوانین سے سفارش کرتے ہو۔

ثُمَّ قَامَ فَخَطَبَ فَقَالَ:

پھر آپ کھڑے ہوئے، خطبہ دیا تو آپؐ نے فرمایا:

يَاأَيُّهَا النَّاسُ!

اے لوگو!

اِنَّمَا ضَلَّ مَنْ قَبْلَكُمْ

تم سے پہلے لوگ گمراہ ہو گئے۔

اِنَّهُمْ كَانُوْا اِذَا سَرَقَ الشَّرِيْفُ

جب کوئی امیر آدمی چوری کرتا

تَرَكُوْهُ



تو وہ اس کو چھوڑ دیتے۔

وَاِذَا سَرَقَ الضَّعِيْفُ فِيْهِمْ

اور جب ان میں کا کوئی غریب آدمی چوری کرتا۔

اَقَامُوْا عَلَيْهِ الْحَدَّ

تو اس پر حد قائم کر دیتے۔

وَاَيْمُ اللّٰهِ

مجھے اللہ کی قسم

لَوْ اِنَّ فَاطِمَةَ بِنْتَ مُحَمَّدٍ سَرَقَتْ

اگر فاطمہ بنت محمد ﷺ چوری کرتی

لَقَطَعَ مُحَمَّدٌ يَدَهَا

تو محمد ﷺ اس کا ہاتھ کاٹ دیتا۔

## مشقیں

سوال نمبر ۱: اَجِبْ / اَجِيْبِيْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ الْآتِيَةِ

درج ذیل سوالات کے جواب دیں۔

سوال: مَنْ هُوَ شَرُّ النَّاسِ مَنْزِلَةً عِنْدَ اللّٰهِ؟

اللہ کے نزدیک سب سے برے مرتبے پر کون ہے؟

جواب: شَرُّ النَّاسِ مَنْزِلَةً عِنْدَ اللّٰهِ مَنْ تَرَكَهُ اَوْ وَدَعَهُ النَّاسُ اِتِّقَاءَ فُحْشِهِ

اللہ کے نزدیک سب سے برے مرتبے پر وہ شخص ہے جس کی بد کلامی کی وجہ سے لوگ اس کو چھوڑ دیں یا خیرباد کہہ دیں۔

سوال: مَاذَا فَعَلَ النَّبِيُّ مَعَ الْاِعْرَابِيِّ الَّذِيْ جَبَذَ رِدَاءَهٗ وَطَلَبَ الْمَالَ؟

نبی ﷺ نے اس اعرابی کے ساتھ کیا کیا۔ جس نے آپ کی چادر کھینچی اور مال طلب کیا؟

جواب: اِلْتَفَتَ اِلَيْهِ فَضَحِكَ ثُمَّ اَمَرَ لَهٗ بِالْعَطَاءِ

آپؐ نے اس کی طرف توجہ فرمائی۔ آپؐ ہنس دیے پھر اس کو عطا کرنے کا حکم دیا۔

سوال: مَاذَا فَعَلَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالدَّرَاهِمِ الَّتِيْ حُمِلَتْ اِلَيْهِ؟

آپ ﷺ نے ان درہموں کا کیا کیا جو آپ کی خدمت میں ڈال دیے گئے۔

جواب: قَسَمَهَا فَمَا رَدَّ سَائِلًا حَتّٰى فَرَغَ مِنْهَا

آپؐ نے انہیں تقسیم کر دیا۔ آپؐ نے کسی سائل کو دھتکارا نہیں یہاں تک آپ ان درہم سے فارغ ہو گئے۔

سوال: مَاذَا قَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِيْ اَمْرِ الْحُمَّرَةِ؟

کبوتری کے معاملہ میں آپ ﷺ نے کیا فرمایا؟

جواب: قَالَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ فِيْ اَمْرِ الْحُمَّرَةِ: مَنْ فَجَعَ هٰذِهِ بِوَلَدِهَا؟ رُدُّوْا وَلَدَهَا اِلَى الْحُمَّرَةِ

آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کبوتری کے معاملہ میں فرمایا: اس کو اس کے بچے کی وجہ سے کس نے ستایا؟ اس کا بچہ اس کو واپس کر دو۔

سوال: بِمَاذَا رَدَّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى اُسَامَةَ حِيْنَ كَلَّمَهٗ فِي الْمَرْاَةِ الْمَخْزُوْمِيَّةِ؟

آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اسامہ کو کیا جواب دیا جب اس نے مخزومی عورت کے بارے میں آپؐ سے بات کی؟

جواب: رَدَّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ: اَتَشْفَعُ فِيْ حَدٍّ مِنْ حُدُوْدِ اللّٰهِ

آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جواب دیا: کیا تم اللہ کی مقرر کردہ سزاؤں میں سفارش کرتے ہو۔

سوال نمبر ۲: اِمْلَأ / اِمْلَئِي الْفَرَاغَ فِيْمَا يَأْتِيْ:

درج ذیل خالی جگہ پر کریں۔



(ا) قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى ........ قَدَمَاهُ

(ب) اَفَلَا اَكُوْنُ ........ شَكُوْرًا

(ج) كَانَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ ........ النَّاسِ صَدْرًا

(د) كَانَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ ........ نَعْلَهٗ وَ ........ ثَوْبَهٗ

جواب: مکمل جملے:

(ا) قَامَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى تَوَرَّمَتْ قَدَمَاهُ

نبی ﷺ قیام فرماتے یہاں تک کہ آپؐ کے دونوں پاؤں سوج جاتے۔

(ب) اَفَلَا اَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا

تو کیا میں شکر گزار بندہ نہ ہوں۔

(ج) كَانَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ اَوْسَعَ النَّاسِ صَدْرًا

آپ ﷺ تمام انسانوں سے زیادہ فراخ دل تھے۔

(د) كَانَ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ يَخْصِفُ نَعْلَهٗ وَيَخِيْطُ ثَوْبَهٗ

آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے جوتے سی لیتے تھے اور اپنا لباس سی لیتے تھے۔

سوال نمبر ۳: صَحِّحْ / صَحِّحِي الْجُمَلَ الْاٰتِيَةَ

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(ا) اِسْتَاْذَنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا۔

(ب) كَانَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَنْزِلِهٖ بَشَرٌ مِنَ الْبَشَرِ۔

(ج) مَا عَابَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامٌ قَطُّ۔

(د) حُمِلَ اِلَيْهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تِسْعُوْنَ اَلْفَ دِرْهَمًا

جواب: درست جملے:

(ا) اِسْتَاْذَنَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ۔

ایک آدمی نے نبی ﷺ کے پاس حاضر ہونے کی اجازت چاہی۔

(ب) كَانَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ مَنْزِلِهٖ بَشَرًا مِنَ الْبَشَرِ

آپ ﷺ اپنے گھر میں ایک عام آدمی کی طرح ہوتے تھے۔

(ج) مَا عَابَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ طَعَامًا قَطُّ

اللہ کے رسول ﷺ نے کسی کھانے میں کبھی عیب نہیں نکالا۔

(د) حُمِلَ اِلَیْہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ تِسْعُوْنَ اَلْفَ دِرْھَمٍ

آپ ﷺ کی خدمت میں ساٹھ ہزار درہم پیش کیے گئے

سوال نمبر ۴: اِسْتَخْدِمْ / اِسْتَخْدِمِی الْکَلِمَاتِ التَّالِیَۃَ فِی الْجُمَلِ الْمُفِیْدَۃِ

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

عَرِیْکَۃٌ. یُمَازِحُ. اِسْتَاْذَنَ. بُرْدٌ. حَصِیْرٌ

جواب: جملوں میں استعمال:

(۱) عَرِیْکَۃٌ (طبیعت۔ عادت)

کَانَ الرَّسُوْلُ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَلْیَنَ النَّاسِ عَرِیْکَۃً — رسول ﷺ طبیعت کے اعتبار سے تمام لوگوں سے زیادہ نرم خو تھے

(۲) یُمَازِحُ (مزاح کرتا ہے)

ھُوَ یُمَازِحُ رُفَقَاءَہٗ — وہ اپنے ساتھیوں سے مزاح کرتا ہے۔

(۳) اِسْتَاْذَنَ (اجازت طلب کی)

حَامِدٌ اِسْتَاْذَنَ عَلَیْنَا — حامد نے ہم سے حاضر ہونے کی اجازت چاہی

(۴) بُرْدٌ (چادر)

کَانَ بُرْدٌ عَلٰی کَتِفِہٖ — اس کے کندھے پر چادر تھی۔

(۵) حَصِیْرٌ (چٹائی)

وُضِعَتْ کُلُّ شَیْءٍ عَلٰی حَصِیْرٍ — ہر چیز چٹائی پر رکھ دی گئی

سوال نمبر ۴: ھَاتِ / ھَاتِیْ جَمْعَ الْمُفْرَدِ وَمُفْرَدَ الْجَمْعِ مِمَّا یَاْتِیْ

درج ذیل واحد کی جمع اور جمع کی واحد لکھیں۔



رَسُوْلٌ. عَبْدٌ. صَدْرٌ. اَصْحَابٌ. صِبْیَانٌ. مِسْکِیْنٌ. اُمَّۃٌ. مَرْضٰی. سِنُوْنَ. حُدُوْدٌ

جواب:

| واحد | جمع |
|---|---|
| رَسُوْلٌ | رُسُلٌ |
| عَبْدٌ | عِبَادٌ |
| صَدْرٌ | صُدُوْرٌ |
| مِسْکِیْنٌ | مَسَاکِیْنُ |
| اُمَّۃٌ | اِمَاءٌ |
| حَدٌّ | حُدُوْدٌ |
| **جمع** | **واحد** |
| اَصْحَابٌ | صَاحِبٌ |
| صِبْیَانٌ | صَبِیٌّ |
| مَرْضٰی | مَرِیْضٌ |
| سِنُوْنَ | سَنَۃٌ |
| حُدُوْدٌ | حَدٌّ |

سوال نمبر ۴: ھَاتِ / ھَاتِیْ صِیْغَۃَ الْمَاضِیْ مِنَ الْمُضَارِعِ وَصِیْغَۃَ الْمُضَارِعِ مِنَ الْمَاضِیْ مِمَّا یَلِیْ مَعَ تَوْضِیْحِ الْاَبْوَابِ

درج ذیل میں سے مضارع سے ماضی کا صیغہ اور ماضی سے مضارع کا صیغہ بتاؤ اور ابواب کی وضاحت بھی کرو۔

غَفَرَ. یَقْبَلُ. دَخَلَ. تَرَکَ. خَدَمَ. یَخْصِفُ. یَعْمَلُ. ضَحِکَ. حَمَلَ. فَزِعَ

| | | |
|---|---|---|
| غفر | ......... | ماضی |
| یغفر | ......... | مضارع |
| غفر یغفر | ......... | باب ضَرَبَ یَضْرِبُ |
| یقبل | ......... | مضارع |
| قبل | ......... | ماضی |
| قبل یقبل | ......... | باب سمع یسمع |

| | | |
|---|---|---|
| دَخَلَ | ....... | ماضی |
| يَدْخُلُ | ....... | مضارع |
| دَخَلَ يَدْخُلُ | ....... | باب نَصَرَ يَنْصُرُ |
| تَرَكَ | ....... | ماضی |
| يَتْرُكُ | ....... | مضارع |
| تَرَكَ يَتْرُكُ | ....... | باب نَصَرَ يَنْصُرُ |
| خَتَمَ | ....... | ماضی |
| يَخْتِمُ | ....... | مضارع |
| خَتَمَ يَخْتِمُ | ....... | باب ضَرَبَ يَضْرِبُ |
| يَخْصِفُ | ....... | مضارع |
| خَصَفَ | ....... | ماضی |
| خَصَفَ يَخْصِفُ | ....... | باب ضَرَبَ يَضْرِبُ |
| يَعْمَلُ | ....... | مضارع |
| عَمِلَ | ....... | ماضی |
| عَمِلَ يَعْمَلُ | ....... | باب فَتَحَ يَفْتَحُ |
| ضَحِكَ | ....... | ماضی |
| يَضْحَكُ | ....... | مضارع |
| ضَحِكَ يَضْحَكُ | ....... | باب سَمِعَ يَسْمَعُ |
| حَمَلَ | ....... | ماضی |
| يَحْمِلُ | ....... | مضارع |
| حَمَلَ يَحْمِلُ | ....... | باب فَتَحَ يَفْتَحُ |
| فَرِغَ | ....... | ماضی |
| يَفْرَغُ | ....... | مضارع |
| فَرِغَ يَفْرَغُ | ....... | باب سَمِعَ يَسْمَعُ |

سوال نمبر ۳: مَيِّزْ / مَيِّزِيْ بَيْنَ الْمُرَكَّبَاتِ الْإِضَافِيَّةِ وَالتَّوْصِيْفِيَّةِ فِيْمَا يَلِيْ:



درج ذیل میں سے مرکبات اضافی اور مرکبات توصیفی الگ الگ کرو۔

رَسُوْلُ اللهِ. عَبْدٌ شَكُوْرٌ. عُذْرُ الْمُعْتَذِرِ. بُرْدَةٌ نَجْرَانِيٌّ. جَلْدَةٌ شَدِيْدَةٌ

جواب: مرکبات اضافی

(۱) رَسُوْلُ اللهِ (اللہ کے رسول)

(۲) عُذْرُ الْمُعْتَذِرِ (معذرت کرنے والے کی معذرت)

مرکبات توصیفی

(۱) عَبْدٌ شَكُوْرٌ (شکر گزار بندہ)

(۲) بُرْدَةٌ نَجْرَانِيٌّ (نجرانی چادر)

(۳) جَلْدَةٌ شَدِيْدَةٌ (زور سے کھینچ)

سوال نمبر ۸: تَرْجِمْ / تَرْجِمِيْ إِلَى الْعَرَبِيَّةِ

عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) میں نے دس سال نبی ﷺ کی خدمت کی۔

(ب) آپ نے کبھی مجھ سے یہ نہیں فرمایا کہ تو نے یہ کیوں کیا؟

(ج) تم میں سے بہترین وہ ہے جو اپنے گھر والوں کے لئے بہترین ہے۔

(د) رسول اللہ ﷺ نے کبھی کسی کھانے میں عیب نہیں نکالا۔

(ہ) اس کا بچہ اسے واپس کرو۔

جواب: عربی ترجمہ:

(ا) خَدَمْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَشْرَ سِنِيْنَ

(ب) مَا قَالَ لِيْ قَطُّ لِمَ فَعَلْتَ هٰذَا.

(ج) خَيْرُكُمْ خَيْرُكُمْ لِأَهْلِهٖ

(د) مَا عَابَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ طَعَامًا قَطُّ

(ہ) رُدُّوْا وَلَدَهَا إِلَيْهَا

☆—☆—☆

## اَلدَّرْسُ الثَّامِنُ

## آٹھواں سبق

# اَلْمُخْتَرَعَاتُ وَالْمُكْتَشَفَاتُ الْحَدِيْثَةُ

## جدید ایجادات اور دریافتیں

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْمُخْتَرَعَاتُ | ایجادات | اَلْمُكْتَشَفَاتُ | دریافتیں |
| اَلْحَدِيْثَةُ | جدید | تَلَامِيْذُ | طلبہ |
| اَلْفَصْلُ | کلاس | اَبْنَاءٌ | بچے |
| اَبْنَائِیْ | میرے بیٹو | نُخَصِّصُ | ہم مخصوص کرتے ہیں |
| حَدِيْثٌ | بات کرنا۔ گفتگو کرنا | شِئْتُمْ | تم نے چاہا |
| يَضُرُّ | ضرر دیتی ہے۔ نقصان دیتی ہے | يَنْفَعُ | فائدہ دیتی ہے۔ |
| صَدَقْتَ | تو نے سچ کہا | اَلْبَعْضُ الْآخَرُ | کچھ دوسری |
| نَافِعَةٌ | فائدہ بخش | ضَارَّةٌ | نقصان دہ |
| نَفْعٌ | فائدہ | ضَرَرٌ | نقصان |
| اَطْلَقْتَ | تو نے مطلق چھوڑ دیا | اَلْقَوْلُ | بات |
| لَمْ تُصِبْ | تو صحیح نہیں ہے | هَلَاكٌ | ہلاکت |
| اَلدَّمَارُ | تباہی۔ بربادی | اَلتَّهْدِيْدُ | ڈر |
| اِرْهَابٌ | خوف | اَلْاَسْلِحَةُ النَّوَوِيَّةُ | ایٹمی اسلحہ |
| اَخْطَأَ | غلطی کرے | اَلْاَدْوِيَةُ | دوائیں |
| اَلْاَدَوَاتُ | آلات | اَلْمُعِيْنَةُ | مدد کرنے والے |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلتَّسْهِيْلَاتُ | سہولتیں | اَلْحَضَارِيَّةُ | شہری۔ معاشرتی |
| بَارَكَ | برکت دے | اَصَبْتَ | تو صحیح ہے |
| مَارَأْيُكَ | آپ کی کیا رائے ہے | اَلْكَهْرُبَاءُ | عملی |
| اَلْجَلِيْلُ | صاحب جلال | اَلْعِلْمِيَّةُ | سائنسی |
| اَكْسَبَتْ | حاصل کرایا۔ دیا | اَلْخَيْرُ | بھلائی |
| اَلسَّعَادَةُ | خوش قسمتی | اَلرُّقِيُّ | ترقی |
| مَكَّنَتْهُ | اس کو قادر کر دیا | اَلْحَيَاةُ السَّعِيْدَةُ | خوش حال زندگی |
| اَلْعَيْشُ الرَّغِيْدُ | آسودہ حالی۔ خوش حالی | سَاعَدَتْ | مدد کی |
| اَلتَّقَدُّمُ | ترقی | اَلْحَضَارِيُّ | تہذیبی |
| بَرًّا | بری | بَحْرًا | بحری۔ سمندری |
| جَوًّا | فضائی | وَسَائِلُ النَّقْلِ | ذرائع آمدورفت |
| اَلسُّفُنُ الْبَحْرِيَّةُ | بحری جہاز | اَلطَّائِرَاتُ | ہوائی جہاز |
| اَلْقِطَارَاتُ | ٹرینیں | اَلْحَوَافِلُ | بسیں |
| اَلسَّيَّارَاتُ | کاریں | اَلشَّاحِنَاتُ | ٹرک۔ بھاری گاڑیاں |
| اَعْتَقِدُ | مجھے یقین ہے | اِكْتَشَفَ | دریافت کیا |
| مُصِيْبٌ | صحیح | اَلطِّبُّ الْحَدِيْثُ | جدید طب |
| اَخْطَرُ | بہت خطرناک | اَعْضَلُ | پیچیدہ |
| اَلسَّرَطَانُ | سرطان۔ کینسر | اَلسِّلُّ | ٹی بی |
| اَمْرَاضُ الْقَلْبِ | دل کی بیماریاں | اَعْلَامٌ | اطلاعات |
| اَلْاِلِكْتُرُوْنِی | الیکٹرانک | اَلْمِذْيَاعُ | ریڈیو |
| اَلتِّلِفِزْيُوْن | ٹیلی ویژن | اَلتِّلِفُوْنُ | ٹیلی فون |
| اَلْفَاكْسُ | فیکس | اَلْفِيْدِيُوْ | ویڈیو |
| اَلسَّمْعِيَّةُ | سمعی | اَلْبَصَرِيَّةُ | بصری |
| اَعْجَبُ | سب سے زیادہ عجیب | اَغْرَبُ | سب سے زیادہ انوکھا |
| اَلصَّوَارِيْخُ | راکٹ | اَلْمَعَامِلُ | لیبارٹریز |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْمَعَامِلُ السَّمَاوِيَّةُ | سکائی لیبارٹریز | اَلْمَكَاوِكُ الْفَضَائِيَّةُ | شٹل |
| مُدْهِشَةٌ | حیرت انگیز | تَدُلُّ | دلالت کرتی ہے |
| كِفَاءَةٌ | کمال | بَرَاعَةٌ | مہارت |
| تَشْهَدُ | گواہی دیتا ہے | شَهَادَةُ عَدْلٍ | عادلانہ گواہی |
| أَصْدَقُ الْقَائِلِيْنَ | سب سے زیادہ سچا | خَلَقْنَا | ہم نے پیدا کیا |
| تَقْوِيْمٌ | سانچہ | أَحْسَنُ | سب سے زیادہ خوبصورت |
| فَوَائِدُ | فائدے | أَصَابَ | سچ کہا |
| اَلشَّائِقَةُ | بہترین | مُعَلِّمُ الْمُسْتَقْبَلِ | مستقبل کا استاد |
| إِخْتِرَاعٌ | ایجاد | خُطْوَةٌ | قدم |
| ثَوْرِيَّةٌ | انقلابی | اَلْمُتَحَضِّرُ | تہذیب یافتہ |
| اَلْمُعَاصِرُ | جدید | أَهْمَلْنَا | چھوڑ دیا۔ نظر انداز کر دیا |
| فِيْ نَفْسِ الْوَقْتِ | بیک وقت | اَلْكَمْبِيُوْتَر | کمپیوٹر |
| اَلْعَقْلُ | دماغ | ذَكَّرْتَ | تو نے یاد دلایا |
| عِمْلَاقٌ | بہت بڑی | دَوْرٌ | رول۔ کردار |
| مُهِمٌّ | اہم | حَاسِمٌ | فیصلہ کن |
| اَلْآتِيَةُ | آئندہ | أَخْوَفُ | زیادہ خوفناک |
| مَا نَخَافُهُ | جس کا ہمیں خوف ہے | يَسْتَخْدِمُ | وہ استعمال کرے گا |
| اَلْحَرْبُ | لڑائی | اَلْكُرَةُ الْأَرْضِيَّةُ | کرۂ ارضی |
| اَلْقَضَاءُ | بربادی | اَلْيَابِسُ | خشک |
| اَلْأَخْضَرُ | سرسبز | فَوْقَ الْأَرْضِ | زمین پر |
| نَسِيْنَا | ہم بھول گئے | اَلْآلِيُّ | مشینی |
| اَلرُّوْبُوْطُ | روبوٹ | عَجَائِبُ | عجائبات |
| اَلْعِلْمُ الْحَدِيْثُ | جدید سائنس | غَرَائِبُ | انوکھی باتیں |
| مَقْدِرَةٌ | قدرت۔ طاقت | نَتَنَاوَلُ | ہم احاطہ کریں |
| اَلْمُوْجَزُ | مختصر | لَا تُعَدُّ | شمار نہیں کیا جاسکتا |



| الفاظ | معنی | الفاظ | معنی |
|---|---|---|---|
| لَا تُحْصٰى | گنا نہیں جاسکتا | اَلسَّلَامُ | سلامتی |
| رَحْمَةُ اللّٰهِ | اللہ کی رحمت | بَرَكَاتٌ | برکتیں |
| بَرَكَاتُهُ | اس کی برکتیں | اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ | السلام علیکم |
| إِلَى اللِّقَاءِ | پھر ملاقات ہوگی | ... | آپ پر سلامتی ہو |
| إِنْ شَاءَ اللّٰهُ | اگر اللہ نے چاہا | سَيِّدِيْ | جناب |

## متن اور ترجمہ

اَلْأُسْتَاذُ: (لِتَلَامِيْذِهٖ فِي الْفَصْلِ): أَبْنَائِي الطَّلَبَةَ

(کلاس میں اپنے طلبہ سے) میرے طالب علم بیٹو!

نُخَصِّصُ حِصَّتَنَا هٰذِهِ الْيَوْمَ لِلْحَدِيْثِ عَنِ الْمُخْتَرَعَاتِ وَالْمُكْتَشَفَاتِ الْحَدِيْثَةِ

ہم آج اس پیریڈ کو جدید ایجادات اور دریافتوں کے لئے مختص کرتے ہیں۔

وَلَكُمْ أَنْ تَسْأَلُوْا عَمَّا شِئْتُمْ

اور تمہیں اجازت ہے جو چاہو پوچھو۔

علی: اَلْمُخْتَرَعَاتُ الْحَدِيْثَةُ فِيْهَا مَا يَضُرُّ الْإِنْسَانَ وَيَنْفَعُهُ

جدید ایجادات، ان میں وہ ہیں جو انسان کو نقصان پہنچاتی ہیں اور نفع دیتی ہیں۔

الاستاذ: نَعَمْ، قَدْ صَدَقْتَ يَا عَلِيُّ!

ہاں اے علی! تو نے سچ کہا۔

فَإِنَّ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةَ

پس بے شک جدید ایجادات

مِنْهَا نَافِعَةٌ

ان میں سے نفع بخش ہیں

وَالْبَعْضُ الْآخَرُ مِنْهَا ضَارَّةٌ

اور کچھ دوسری ان میں سے نقصان دہ ہیں۔

ماجد: وَلٰكِنْ نَفْعُهَا اَكْبَرُ مِنْ ضَرَرِهَا يَا اُسْتَاذَنَا الْكَرِيْمَ
لیکن ان کا نفع ان کے لئے نقصان سے بڑا ہے اے ہمارے محترم استاد!

الاستاذ: لَا يَا مَاجِدُ قَدْ اَطْلَقْتَ الْقَوْلَ فَلَمْ تُصِبْ
نہیں اے ماجد! تونے بات کی ہے لیکن صحیح نہیں۔

محمود: فَمِنَ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةِ مَالَا يَنْفَعُ
پس جدید ایجادات میں سے وہ ہیں جو فائدہ نہیں دیتی ہیں۔
غَيْرَ الْهَلَاكِ وَالدَّمَارِ وَالتَّهْدِيْدِ وَالْاِرْهَابِ
سوائے ہلاکت، بربادی، خوف اور ڈر کے
مِثْلَ الْاَسْلِحَةِ النَّوَوِيَّةِ
جیسے ایٹمی اسلحہ
وَمِنْهَا مَالَا يَضُرُّ
اور ان (جدید ایجادات) میں سے وہ ہیں جو نقصان نہیں دیتی ہیں۔
اِلَّا اِذَا اَخْطَاَ فِيْهِ الْاِنْسَانُ
مگر جب ان میں انسان غلطی کرے۔
مِثْلَ الْاَدْوِيَةِ وَالْاَدَوَاتِ الْمُعِيْنَةِ وَالتَّسْهِيْلَاتِ الْحَضَارِيَّةِ
مثلاً ادویات، مدد کرنے والے آلات اور شہری سہولتیں۔

الاستاذ: بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ يَا مَحْمُوْدُ،
اے محمود! اللہ آپ کو برکت دے۔
فَقَدْ اَصَبْتَ فِيْمَا قُلْتَ
تونے ٹھیک کہا جو کچھ کہا۔

علی: مَارَاْيُكَ فِي الْكَهْرَبَاءِ يَا اُسْتَاذَنَا الْجَلِيْلُ؟
اے ہمارے استاد محترم! بجلی کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟

الاستاذ: نَعَمْ، اَلْكَهْرَبَاءُ مِنْ اَهَمِّ الْمُكْتَشَفَاتِ الْعِلْمِيَّةِ
ہاں، بجلی اہم سائنسی دریافتوں میں سے ہے۔
اَلَّتِيْ اَكْسَبَتِ الْاِنْسَانَ كَثِيْرًا مِنَ الْخَيْرِ وَالسَّعَادَةِ وَالرُّقِيِّ.
جس نے انسان کو بھلائی، خوش حالی اور ترقی سے نوازا۔



وَمَكَّنَتْهُ مِنَ الْحَيَاةِ السَّعِيْدَةِ وَالْعَيْشِ الرَّغِيْدِ.
اور خوش حال زندگی اور آسودگی کو اس کے لئے ممکن بنادیا۔
وَسَاعَدَتْ فِي التَّقَدُّمِ الْحَضَارِيِّ.
اور تہذیبی ترقی میں مدد دی۔

ماجد: وَمِنَ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةِ وَسَائِلُ النَّقْلِ بَرًّا وَبَحْرًا وَجَوًّا.
اور جدید ایجادات میں سے ہیں۔ بری، بحری اور فضائی وسائل کی آمد ورفت۔

الاستاذ: صَحِيْحٌ! فَمِنْ وَسَائِلِ النَّقْلِ هٰذِهِ
درست! پس ان وسائل آمد ورفت میں سے ہیں۔
اَلسُّفُنُ الْبَحْرِيَّةُ وَالطَّائِرَاتُ وَالْقِطَارَاتُ
بحری جہاز، ہوائی جہاز، ریل گاڑیاں
وَالْحَوَافِلُ وَالسَّيَّارَاتُ وَالشَّاحِنَاتُ
بسیں، کاریں اور ٹرک
وَغَيْرُهَا مِنْ وَسَائِلِ السَّفَرِ وَالنَّقْلِ
اوران کے علاوہ وسائل نقل وسفر

محمود: اَنَا اَعْتَقِدُ اِنَّ خَيْرَ مَا اكْتَشَفَهُ الْاِنْسَانُ
میرا خیال ہے کہ سب سے بہتر چیز جس کو انسان نے دریافت کیا۔
هِيَ الْاَدْوِيَةُ النَّافِعَةُ وَالْاَدَوَاتُ الطِّبِّيَّةُ
وہ نفع بخش دوائیں اور طبی آلات ہیں۔

الاستاذ: اِنَّكَ مُصِيْبٌ فِيْمَا قُلْتَ يَا مَحْمُوْدُ!
اے محمود! تو اپنی بات میں درست ہے۔
فَقَدِ اكْتَشَفَ الطِّبُّ الْحَدِيْثُ عِلَاجًا
جدید طب نے علاج دریافت کرلیا ہے۔
لِاَ خْطَرِ الْاَمْرَاضِ وَاَعْضَلِهَا
بہت خطرناک اور پیچیدہ بیماریوں کے لئے
كَالسَّرْطَانِ وَالسِّلِّ وَاَمْرَاضِ الْقَلْبِ
جیسے کینسر، ٹی بی اور دل کی بیماریاں

علی: وَمِنَ الْمُخْتَرَعَاتِ الْمُفِيْدَةِ الْإِعْلَامُ الْكُتْرُوْنِيّ

اور مفید ایجادات میں سے الیکٹرانک میڈیا ہے۔

وَمِنَ الْمِذْيَاعِ وَالتِّلْفِزْيُوْنَ وَغَيْرِهِمَا

جیسے ریڈیو اور ٹیلی ویژن وغیرہ

الاستاذ: نَعَمْ، وَكَذٰلِكَ التِّلِفُوْنَ وَالْفَاكِسُ وَالْفِيْدِيُوْ وَالْوَسَائِلُ السَّمْعِيَّةُ الْبَصَرِيَّةُ الْأُخْرٰى

ہاں اور اسی طرح ٹیلی فون، فیکس، ریڈیو اور دوسرے سمعی اور بصری وسائل

ماجد: وَأَعْجَبُ وَأَغْرَبُ مِنْ هٰذَا كُلِّهِ

اور ان سب سے زیادہ عجیب اور انوکھے

هِيَ الصَّوَارِيْخُ وَالْمَكَاوِيْكُ الْفَضَائِيَّةُ وَالْمَعَامِلُ السَّمَاوِيَّةُ

راکٹ، خلائی شٹل اور سکائی لیب ہیں۔

الاستاذ: نَعَمْ، يَا مَاجِدُ!

ہاں، اے ماجد!

هٰذِهِ كُلُّهَا مُخْتَرَعَاتٌ حَدِيْثَةٌ مُدْهِشَةٌ جِدًّا

یہ سب جدید اور بہت حیرت انگیز ہیں۔

وَهِيَ تَدُلُّ عَلٰى كِفَاءَةِ الْإِنْسَانِ وَبَرَاعَتِهِ

اور یہ انسان کے کمال اور اس کی مہارت پر دلالت کرتے ہیں۔

وَتَشْهَدُ شَهَادَةَ عَدْلٍ

اور عادلانہ شہادت پیش کرتے ہیں۔

عَلٰى مَا جَاءَ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ

اس پر جو اللہ عزوجل کی کتاب میں آیا ہے۔

حَيْثُ يَقُوْلُ وَهُوَ أَصْدَقُ الْقَائِلِيْنَ

جب وہ فرماتا ہے اور وہ سب سے زیادہ سچا ہے۔

"لَقَدْ خَلَقْنَا الْإِنْسَانَ فِيْ أَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ"

ہم نے انسان کو سب سے اچھے سانچے میں ڈھالا۔



علی: مَا رَأْيُكُمْ يَا سَيِّدِيْ فِي التِّلْفِزْيُوْنِ وَفَوَائِدِهِ؟

جناب! ٹیلی ویژن اور اس کے فوائد کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟

الاستاذ: نَعَمْ يَا عَلِيُّ!

ہاں، اے علی!

اَلتِّلْفَازُ أَوِ التِّلِفِزْيُوْنُ مِنْ أَغْرَبِ الْمُخْتَرَعَاتِ وَأَنْفَعِهَا

ٹیلی ویژن سب سے انوکھی ایجاد اور ان ایجادات میں سے سب سے زیادہ نفع بخش ہے۔

وَلَقَدْ أَصَابَ مَنْ قَالَ

اور اس نے سچ کہا جس نے یہ کہا

بِأَنَّ الشَّاشَةَ هِيَ مُعَلِّمُ الْمُسْتَقْبَلِ وَكِتَابُهُ

کہ سکرین مستقبل کا استاد اور کتاب ہے۔

وَاخْتِرَاعُهَا خُطْوَةٌ ثَوْرِيَّةٌ فِيْ حَيَاةِ الْإِنْسَانِ الْمُتَحَضِّرِ الْمُعَاصِرِ

اور اس کی ایجاد جدید اور مہذب انسان کی زندگی میں ایک انقلابی قدم ہے۔

محمود: يَا أُسْتَاذَنَا الْفَاضِلُ!

اے ہمارے فاضل استاد!

قَدْ أَهْمَلْنَا أَغْرَبَ الْمُخْتَرَعَاتِ الْعِلْمِيَّةِ الْحَدِيْثَةِ

ہم نے جدید سائنسی ایجادات میں سے سب سے انوکھی چیز کو بھلا دیا۔

وَأَكْثَرَهَا نَفْعًا وَخَطَرًا فِيْ نَفْسِ الْوَقْتِ

اور جو بیک وقت سب سے زیادہ نفع بخش اور عظیم ہے۔

أَلَا وَهُوَ الْكَمْبِيُوْتَرُ أَوِ الْعَقْلُ الْإِلِكْتُرُوْنِيُّ

سنئے وہ کمپیوٹر یا الیکٹرانک دماغ ہے۔

الاستاذ: بَارَكَ اللّٰهُ فِيْكَ يَا مَحْمُوْدُ!

اے محمود! اللہ آپ کو برکت دے۔

فَقَدْ ذَكَّرْتَنَا بِمُخْتَرَعٍ عِلْمِيٍّ عِمْلَاقٍ

آپ نے ہمیں ایک بہت بڑی سائنسی ایجاد یاد دلائی ہے۔

وَلَهُ دَوْرٌ مُهِمٌّ وَحَاسِمٌ فِي مُسْتَقْبَلِ دُنْيَانَا هٰذِهِ وَحَيَاتِهَا الْبَاقِيَةِ
اس کا ہماری اس دنیا کے مستقبل میں اور اس کی آئندہ زندگی میں اہم اور فیصلہ کن کردار ہوگا۔
وَأَخْوَفُ مَا نَخَافُهُ
اور سب سے ڈراؤنی بات جس کا ہمیں خوف ہے۔
هُوَ أَنْ يَسْتَخْدِمَهُ الْإِنْسَانُ فِي الْحَرْبِ النَّوَوِيَّةِ الْإلِكْتَرُونِيَّةِ
وہ یہ کہ انسان اس کو ایٹمی اور الیکٹرانک لڑائی میں استعمال کرے گا۔
لِدَمَارِ الْكُرَةِ الْأَرْضِيَّةِ
کرۂ ارض کی بربادی کے لئے
وَالْقَضَاءِ عَلَى الْيَابِسِ وَالْأَخْضَرِ فَوْقَ الْأَرْضِ
اور زمین پر خشک و سرسبز کے خاتمہ کے لئے

ماجد: وَقَدْ نَسِيْنَا الْإِنْسَانَ الْآلِيَّ أَوِ الرُّبُوطَ يَا سَيِّدِي الْكَرِيْمِ
اور ہم بھول گئے ہیں مشینی انسان یا روبوٹ کو، اے معزز جناب!

الاستاذ: نَعَمْ يَا مَاجِدُ!
ہاں، اے ماجد!
هٰذَا أَيْضًا مِنْ عَجَائِبِ الْعِلْمِ الْحَدِيْثِ وَغَرَائِبِهِ
یہ بھی جدید سائنس کے عجائبات اور انوکھی چیزوں میں سے ہے۔
وَلَيْسَ فِي مَقْدُرَتِنَا
اور ہمارے بس میں نہیں ہے۔
أَنْ نَتَنَاوَلَ الْمُخْتَرَعَاتِ كُلَّهَا
کہ ہم ان تمام ایجادات کا احاطہ کرسکیں۔
فِي حَدِيْثِنَا هٰذَا الْمُوْجَزِ
اپنی اس مختصر گفتگو میں
فَهِيَ لَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰى
ان کو نہ تو گنا جاسکتا ہے، نہ شمار کیا جاسکتا ہے



وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهُ
اور تم پر سلامتی ہو، اللہ کی رحمت ہو اور اس کی برکتیں ہوں۔
وَإِلَى اللِّقَاءِ
پھر ملاقات ہوگی۔
إِنْ شَاءَ اللّٰهُ
انشاء اللہ

## مشقیں

سوال نمبر ۱: أَعِدُّوْا فِهْرِسًا كَامِلًا لِمَا جَاءَ مِنَ الْمُكْتَشَفَاتِ وَالْمُخْتَرَعَاتِ الْعِلْمِيَّةِ فِي الدَّرْسِ وَاحْفَظْهُ / إِحْفَظِيْهِ جَيِّدًا
سبق میں جو سائنسی ایجادات اور دریافتیں آئی ہیں ان کی مکمل فہرست تیار کرو اور اس کو اچھی طرح یاد کرو۔

جواب: فِهْرِس (فہرست)

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | اَلْأَسْلِحَةُ النَّوَوِيَّةُ | (ایٹمی اسلحہ) |
| (۲) | اَلْأَدْوِيَةُ | (دوائیں) |
| (۳) | اَلْأَدَوَاتُ الْمُعِيْنَةُ | (مددگار آلات) |
| (۴) | اَلْكَهْرَبَاءُ | (بجلی) |
| (۵) | اَلسُّفُنُ الْبَحْرِيَّةُ | (سمندری جہاز) |
| (۶) | اَلطَّائِرَاتُ | (ہوائی جہاز) |
| (۷) | اَلْقِطَارَاتُ | (ریل گاڑیاں) |
| (۸) | اَلْحَوَافِلُ | (بسیں) |
| (۱۰) | اَلسَّيَّارَاتُ | (کاریں) |
| (۱۱) | اَلشَّاحِنَاتُ | (ٹرک) |
| (۱۲) | اَلْمِذْيَاعُ | (ریڈیو) |

| | | |
|---|---|---|
| (١٣) | اَلتِّـ . . | (ٹیلی ویژن) |
| (١٤) | اَلتِّلفُونُ | (ٹیلی فون) |
| (١٥) | اَلفَاكِسُ | (فیکس) |
| (١٦) | اَلفِيدِيُو | (ویڈیو) |
| (١٧) | اَلصَّوَارِيخُ | (راکٹ) |
| (١٨) | اَلمَكَاوِكُ الفَضَائِيَةُ | (خلائی شٹل) |
| (١٩) | اَلمَعَامِلُ السَّمَاوِيَةُ | (سکائی لیب) |
| (٢٠) | اَلكَمبُيُوتَرُ | (کمپیوٹر) |
| (٢١) | اَلرُّبُوطُ | (روبوٹ) |

سوال نمبر ۲ : أَجِب/ أَجِيبِي عَنِ الأَسئِلَةِ التَّالِيَةِ

درج ذیل سوالوں کا جواب دیں۔

سوال : مَاذَا قَالَ عَلِيٌّ عَنِ المُختَرَعَاتِ الحَدِيثَةِ؟

علی نے جدید ایجادات کے بارے میں کیا کہا؟

جواب : قَالَ عَلِيٌّ: اَلمُختَرَعَاتُ الحَدِيثَةُ فِيهَا مَا يَضُرُّ الإِنسَانَ وَ يَنفَعُهُ

علی نے کہا: جدید ایجادات ان میں سے کچھ انسان کو نقصان پہنچاتی ہیں اور کچھ فائدہ دیتی ہیں۔

سوال : وَبِمَا ذَا عَلَّقَ الأُستَاذُ عَلَى مَا قَالَهُ عَلِيٌّ؟

اور علی نے جو کچھ کہا اس پر استاد نے کیا تبصرہ کیا؟

جواب : قَالَ الأُستَاذُ: صَدَقَ عَلِيٌّ .

استاد نے کہا: علی نے سچی بات کی۔

سوال : مَا هِيَ المُختَرَعَاتُ العِلمِيَّةُ الَّتِي لَا يَنفَعُ الإِنسَانَ وَ اِنَّمَا تَضُرُّهُ؟

وہ کون سی سائنسی ایجادات ہیں جو انسان کو فائدہ نہیں دیتی ہیں،



صرف نقصان پہنچاتی ہیں؟

جواب : مَثَلًا الأَسلِحَةُ النَّوَوِيَّةُ.

مثلاً ایٹمی اسلحہ

سوال : هَل الكَهرُبَاءُ اِختِرَاعٌ أَم اِكتِشَافٌ؟

کیا بجلی ایجاد ہے یا دریافت ہے؟

جواب : اَلكَهرُبَاءُ اِكتِشَافٌ.

بجلی ایک دریافت ہے۔

سوال : مَاهِيَ وَسَائِلُ النَّقلِ وَالسَّفَرِ الحَدِيثَةُ؟

جدید وسائل نقل و حرکت اور وسائل سفر کیا ہیں؟

. البَحرِيَّةُ وَالطَّائِرَاتُ وَالحَوَافِلُ وَالقِطَارَاتُ وَ. . . تُ وَالشَّاحِنَاتُ.

بحری جہاز، ہوائی جہاز، بسیں، ریل گاڑیاں، کاریں، ٹرک

سوال : مَا هِيَ أَخطَرُ الأَمرَاضِ وَ أَعضَلُهَا؟

سب سے زیادہ خطرناک اور پیچیدہ بیماریاں کونسی ہیں؟

جواب : اَلسَّرَطَانُ وَالسِّلُّ وَأَمرَاضُ القَلبِ هِيَ أَخطَرُ الأَمرَاضِ وَ أَعضَلُهَا.

کینسر، ٹی بی اور دل کی بیماریاں سب سے زیادہ خطرناک اور پیچیدہ بیماریاں ہیں۔

سوال : مَا هُوَ المُختَرَعُ العِلمِيُّ العِملَاقُ؟

بہت بڑی سائنسی ایجاد کون سی ہے؟

جواب : اَلكَمبُيُوتَرُ هُوَ المُختَرَعُ العِلمِيُّ العِملَاقُ.

کمپیوٹر بہت بڑی سائنسی ایجاد ہے۔

سوال نمبر ۳ : صَحِّح/ صَحِّحِي الجُمَلَ الآتِيَةَ.

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(١) نَحنُ نُخَصِّصُ حِصَّتَنَا هٰذَا لِلحَدِيثِ عَن مُختَرَعَاتِ الحَدِيثِ

(ب) يُوْجَدُ مُخْتَرَعَاتٌ يَنْفَعُ الْإِنْسَانَ وَ يَضُرُّهَا

(ج) وَمِنْ مُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةِ الْمُفِيْدِ الْإِعْلَامُ الْاَلْكَتْرُوْنِيْ

(د) اَلْكَمْبِيُوْتَرُ اَوْ عَقْلُ الْاِلْكَتْرُوْنِيْ مُخْتَرَعَاتٌ عِلْمِيَّةٌ عِمْلَاقَةٌ

جواب : (ا) نَحْنُ نُخَصِّصُ حِصَّتَنَا هٰذِهٖ لِلْحَدِيْثِ عَنِ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةِ

ہم اپنے اس پیریڈ کو جدید ایجادات پر بات کرنے کے لئے مختص کرتے ہیں۔

(ب) تُوْجَدُ مُخْتَرَعَاتٌ تَنْفَعُ الْإِنْسَانَ وَ تَضُرُّهٗ

ایسی ایجادات پائی جاتی ہیں جو انسان کو فائدہ دیتی ہیں اور نقصان پہنچاتی ہیں۔

(ج) وَمِنَ الْمُخْتَرَعَاتِ الْحَدِيْثَةِ الْمُفِيْدَةِ الْإِعْلَامُ الْاَلْكَتْرُوْنِيُّ

الیکٹرانک میڈیا جدید اور مفید ایجادات میں سے ہے۔

(د) اَلْكَمْبِيُوْتَرُ اَوِ الْعَقْلُ الْاِلْكَتْرُوْنِيُّ مُخْتَرَعٌ عِلْمِيٌّ عِمْلَاقٌ

کمپیوٹر یا الیکٹرانک دماغ ایک عظیم سائنسی ایجاد ہے۔

سوال نمبر ۴ : اِمْلَا / اِمْلَئِي الْفَرَاغَاتِ بِكَلِمَاتٍ مُنَاسِبَةٍ

مناسب الفاظ سے خالی جگہیں پر کریں۔

(ا) قَدْ اَطْلَقْتَ .................. وَلَمْ تُصِبْ

(ب) اَلْاَسْلِحَةُ النُّوَوِيَّةُ .................. عِلْمِيٌّ خَطِيْرٌ جِدًّا

(ج) مِنْ وَسَائِلِ النَّقْلِ .................. اَلْبَحْرِيَّةُ

جواب : مکمل جملے :

(ا) قَدْ اَطْلَقْتَ الْقَوْلَ وَلَمْ تُصِبْ

تونے فضول بات کی، تو صحیح نہیں۔

(ب) اَلْاَسْلِحَةُ النُّوَوِيَّةُ اِخْتِرَاعٌ عِلْمِيٌّ خَطِيْرٌ جِدًّا

ایٹمی اسلحہ بہت خطرناک سائنسی ایجاد ہے۔

(ج) مِنْ وَسَائِلِ النَّقْلِ السُّفُنُ الْبَحْرِيَّةُ



بحری جہاز ایک وسیع آمدورفت ہے۔

سوال نمبر ۵ : اِسْتَخْدِمْ/ اِسْتَخْدِمِي الْمُفْرَدَاتِ الْآتِيَةَ فِيْ جُمَلٍ مُفِيْدَةٍ

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کرو۔

حِصَّةٌ. مُخْتَرَعٌ. نَوَوِيٌّ. عَيْشٌ. اَدَاةٌ

جواب : جملوں میں استعمال :

حِصَّةٌ (پیریڈ)

هٰذِهِ الْحِصَّةُ لِلْحَدِيْثِ عَنِ الْمُخْتَرَعَاتِ الْجَدِيْدَةِ

یہ پیریڈ جدید ایجادات کے بارے میں گفتگو کے لئے ہے۔

مُخْتَرَعٌ (ایجاد)

اَلْكَمْبِيُوْتَرُ مُخْتَرَعٌ عِلْمِيٌّ عِمْلَاقٌ

کمپیوٹر ایک بہت بڑی سائنسی ایجاد ہے۔

نَوَوِيٌّ (ایٹمی)

اَلسِّلَاحُ النَّوَوِيُّ مُهْلِكٌ لِلْحَيَاةِ

ایٹمی اسلحہ زندگی کو ہلاک کر دینے والا ہے۔

عَيْشٌ (زندگی)

كُلٌّ يَتَمَنَّى الْعَيْشَ الرَّغِيْدَ

ہر ایک آسودگی کی تمنا رکھتا ہے۔

اَدَاةٌ (آلہ)

اَلسِّكِّيْنُ اَدَاةٌ لِقَطْعِ الْاَشْيَاءِ

چھری چیزوں کو کاٹنے کا آلہ ہے۔

سوال نمبر ۶ : "لَمْ تُصِبْ" فِعْلُ الْمَنْفِيِّ مَجْزُوْمٌ

"لَمْ تُصِبْ" فعل منفی مجزوم ہے۔

قَدْ سَبَقَ بِالْجَازِمِ: "لَمْ"

جس سے پہلے جزم دینے والا حرف "لَمْ" ہے۔

وَهُوَ مِنْ بَابِ الْاَفْعَالِ "أَصَابَ يُصِيبُ إِصَابَةً"

اور یہ باب افعال سے ہے، "أَصَابَ يُصِيبُ إِصَابَةً"

صَرِّفْهُ/ صَرِّفِيهِ مَعْرُوفًا وَ مَجْهُولًا

اس فعل کی معروف اور مجہول میں گردان کریں۔

جواب :

## گردان فعل معروف

لَمْ يُصِبْ ........ وہ صحیح نہیں تھا۔

لَمْ يُصِيبَا ........ وہ (دونوں) صحیح نہیں تھے۔

لَمْ يُصِيبُوا ........ وہ صحیح نہیں تھے۔

لَمْ تُصِبْ ........ وہ صحیح نہیں تھی۔

لَمْ تُصِيبَا ........ وہ (دونوں) صحیح نی تھیں۔

لَمْ يُصِبْنَ ........ وہ صحیح نہیں تھیں۔

لَمْ تُصِبْ ........ تو صحیح نہیں تھا

لَمْتُصِيبَا ........ تم (دونوں) صحیح نہیں تھے۔

لَمْ تُصِيبُوا ........ تم صحیح نہیں تھے۔

لَمْ تُصِيبِي ........ تو صحیح نہیں تھی۔

لَمْ تُصِيبَا ........ تم (دونوں) صحیح نہیں تھیں

لَمْ تُصِبْنَ ........ تم صحیح نہیں تھیں

لَمْ أُصِبْ ........ میں صحیح نہیں تھا / تھی

لَمْ نُصِبْ ........ ہم صحیح نہیں تھے / تھیں

## گردان فعل مجہول

لَمْ يُصَبْ ........ ،،

لَمْ يُصَابَا ........ ،،

لَمْ يُصَابُوا ........ ،،

لَمْ تُصَبْ ........ ،،



لَمْ تُصَابَا ........ ،،

لَمْ يُصَبْنَ ........ ،،

لَمْ تُصَبْ ........ ،،

لَمْ تُصَابَا ........ ،،

لَمْ تُصَابُوا ........ ،،

لَمْ تُصَابِي ........ ،،

لَمْ تُصَابَا ........ ،،

لَمْ تُصَبْنَ ........ ،،

لَمْ أُصَبْ ........ ،،

لَمْ نُصَبْ ........ ،،

سوال نمبر ۷ : خُذْ/ خُذِي أَرْبَعَةَ جُمُوعٍ مُخْتَلِفَةِ الْأَوْزَانِ مِنَ الدَّرْسِ وَهَاتِ/ هَاتِي لَهَا الْمُفْرَدَاتِ

سبق سے مختلف اوزان کی چار جمع لیں اور ان کے واحد بتائیں۔

جواب : جُمُوعٌ مُخْتَلِفَةُ الْأَوْزَانِ

(۱) أَبْنَاءٌ (وزن : أَفْعَالٌ)

(۲) أَسْلِحَةٌ (وزن : أَفْعِلَةٌ)

(۳) حَوَافِلُ (وزن : فَوَاعِلُ)

(۴) سُفُنٌ (وزن : فُعُلٌ)

سوال نمبر ۷ : تَرْجِمْ/ تَرْجِمِي إِلَى الْعَرَبِيَّةِ مَا يَأْتِي مِنَ الْجُمَلِ

درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) آج کا پیریڈ ہم نے جدید ایجادات کے لئے مختص کیا ہے۔

(ب) تو جو چاہتی ہے اپنے استاد سے پوچھ۔

(ج) سفر کا ایک ذریعہ بحری جہاز ہے۔

(د) سرطان ایک خطرناک بیماری ہے۔

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| ضَیعَۃٌ | جاگیر۔وارث | ضَیعَۃُ السَّیفِ | تلوار کی جاگیر |
| یا ضَیعَۃَ | اے وارثو! | سَیفٌ | تلوار |
| سَیفُ اللّٰہِ | اللہ کی تلوار | عِندَکُم | تمہارے پاس |
| النِّضَالُ | لڑائی | یَومَ النِّضَالِ | لڑائی کا دن |

## اشعار کا ترجمہ

سادَتْ علی نہجِ الہدایۃِ اُمّۃٌ
نبویّۃٌ دستورُہا القرآنُ

امت نبیؐ نے ہدایت کے طریقے اور اصولوں پر قیادت کے فرائض انجام دیے۔ اس کا دستور قرآن ہے۔

صاغَتْ خلافتَہا السَّماءُ واَشرقَتْ
منہا الدُّنا و تحرّرَ الانسانُ

آسمان نے اس (امت کی خلافت (حکومت) کو ڈھالا ہے اور دنیا اس سے روشن ہو گئی اور انسان کو آزادی مل گئی۔

محتِ الفوارقَ بینہا اذْ لمْ تعُدْ
تزری بہا الاشکالُ و الالوانُ

اس (خلافت) نے اس (امت) کے درمیان تمام فرق ختم کر دیے کہ مختلف شکلیں اور مختلف رنگ (کے لوگ) اس میں پناہ لیتے ہیں۔

ہِیَ ملّۃُ الاسلامِ تجمعُ بیننا
حبًّا وانْ بعدَتْ بنا الاوطانُ

یہ اسلام ہے جو محبت کی بنیاد پر ہمیں متحد کر دیتا ہے اگرچہ ہمارے وطن دور دور ہیں۔

ہِیَ دوحۃٌ کبریٰ تفیأ ظلُّہا



وتمایلَتْ بفروعِہا الافنانُ

یہ (دین) گھنا سایہ دار درخت ہے جو سایہ فراہم کرتا ہے۔ اس کی بڑی بڑی ٹہنیاں اپنی شاخوں کے ساتھ جھوم رہی ہیں۔

نشرَتْ لہا علمًا یُرفرِفُ عالیًا
والکلُّ تحتَ لوائِہِ اِخوانُ

اس (ملت اسلامی) نے اپنا جھنڈا کھولا جو بلندی پر پھڑپھڑاتا ہے اور سب کے سب اس جھنڈے کے تلے بھائی بھائی ہیں۔

تطوی و تنشرُ کالسّحابِ جناحَہا
والحبُّ منہا وابلٌ ھتّانُ

یہ (ملت اسلامی) بادل کی طرح اپنے پر لپیٹتی ہے اور پھیلاتی ہے اور اس سے برآمد ہونے والی محبت ایک موسلا دھار بارش کی طرح ہے۔

(۲)

قالوا: "العُروبۃُ" قُلنا: اِنّہا رَحِمٌ
وَ موطِنٌ وَ مُرُوّاتٌ وَ وِجدانُ

انہوں نے کہا "عربی النسل ہونا" ہم نے کہا یہ تو رحم داری ہے۔ وطن ہے۔ مردانگی ہے اور ضمیر ہے۔

امّا العقیدۃُ والہدیٰ المُنیرُ لنا
دربَ الحیاۃِ فاِسلامٌ وَ قرآنُ

بہرحال عقیدہ اور ہدایت وہ چیز ہے جس نے ہماری زندگی کا راستہ روشن کر دیا پس وہ (عقیدہ و ہدایت) اسلام ہے اور قرآن ہے۔

وشِرْعَۃٌ قدْ تآخَتْ فی سَماحَتِہا
وعَدلِہا الفذِّ اَجناسٌ وَ الوانُ

اور شریعت ہے جس کی فراخ دلی اور بے مثال عدل میں تمام نسلیں اور رنگ بھائی بھائی بن گئے ہیں۔

(۳)

يَدْعُوكُمُ الدِّيْنُ وَالدُّنْيَا إِلَى عَلَمٍ
مُوَحَّدٍ يُلْقِي الْأَحْقَادَ وَ الْأَدَدَا

دین اور دنیا تمہیں ایک متحدہ جھنڈے کی طرف دعوت دے رہی ہے جو کینے اور دشمنی کو جڑ سے اکھاڑ دے گا۔

تَرَبَّصَتْ بِكُمُ الْأَضْدَادُ فَاتَّخِذُوْا
مِنَ التَّضَامُنِ دِرْعًا وَاكْثُرُوْا عَدَدَا

دشمن تمہاری تاک میں ہیں پس تم باہمی اتحاد کو زرہ بنا لو اور اپنی تعداد میں اضافہ کرو۔

يَاضَيْعَةَ سَيْفِ سَيْفُ اللهِ عِنْدَكُمْ
إِنْ لَمْ تَكُوْنُوْا لَهُ يَوْمَ النِّضَالِ يَدَا

ہائے رے تباہی! اللہ کی تلوار تمہارے پاس ہے۔ اگر تم لڑائی کے دن اس کے لئے ہاتھ نہ ہو (یعنی پھر کیا ہو سکتا ہے)

## مشقیں

سوال نمبر ۱ : أَجِبْ/ أَجِيْبِيْ عَمَّا يَأْتِيْ
درج ذیل سوالوں کے جواب دیں۔

سوال : مَاهُوَ دُسْتُوْرُ الْأُمَّةِ الْإِسْلَامِيَّةِ؟
امت اسلامی کا آئین کیا ہے ؟

جواب : اَلْقُرْآنُ هُوَ دُسْتُوْرُ الْأُمَّةِ الْإِسْلَامِيَّةِ.
قرآن امت اسلامی کا آئین ہے۔

سوال : مَاذَا يَجْمَعُ بَيْنَ مُسْلِمِي الدُّوَلِ الْمُخْتَلِفَةِ؟
مختلف ممالک کے مسلمانوں کو کون سی چیز متحد کرتی ہے ؟

جواب : يَجْمَعُ دِيْنُ الْإِسْلَامِ مُسْلِمِي الدُّوَلِ الْمُخْتَلِفَةِ
مختلف ممالک کے مسلمانوں کو دین اسلام متحد کرتا ہے۔



سوال : بِمَ شَبَّهَ الشَّاعِرُ مِلَّةَ الْإِسْلَامِ فِي الْبَيْتِ الرَّابِعِ؟
چوتھے شعر میں شاعر نے ملت اسلام کو کس چیز سے تشبیہ دی ؟

جواب : شَبَّهَ الشَّاعِرُ مِلَّةَ الْإِسْلَامِ بِدَوْحَةٍ كُبْرَى
شاعر نے ملت اسلام کو ایک بڑے گھنے سایہ دار درخت سے تشبیہ دی ؟

سوال : فِيْمَ تَآخَتْ أَجْنَاسٌ وَأَلْوَانٌ؟
کس چیز میں قومیں اور مختلف رنگ (کی قومیں) بھائی بن گئیں۔

جواب : تَآخَتْ أَجْنَاسٌ وَأَلْوَانٌ فِيْ سَمَاحَةِ الشَّرِيْعَةِ وَعَدْلِهَا.
مختلف قومیں اور مختلف رنگوں کے لوگ شریعت کی کشادہ دلی اور اس کے عدل میں بھائی بن گئیں۔

سوال : إِلَامَ يَدْعُوْنَا الدِّيْنُ وَالدُّنْيَا؟
دین اور دنیا ہمیں کس طرف بلاتے ہیں ؟

جواب : يَدْعُوْنَا الدِّيْنُ وَالدُّنْيَا إِلَى عَلَمٍ مُوَحَّدٍ.
دین اور دنیا ہمیں ایک متحدہ جھنڈے کی طرف بلاتے ہیں۔

سوال : هَلِ الْحِقْدُ وَاللَّدَدُ يُنَافِيَانِ التَّضَامُنَ؟
کیا کینہ اور دشمنی اتحاد کے منافی ہے ؟

جواب : نَعَمْ اَلْحِقْدُ وَاللَّدَدُ يُنَافِيَانِ التَّضَامُنَ.
ہاں کینہ اور دشمنی اتحاد کے منافی ہیں۔

سوال : هَلِ الْمُسْلِمُوْنَ إِخْوَةٌ؟
کیا مسلمان بھائی ہیں ؟

جواب : نَعَمْ اَلْمُسْلِمُوْنَ إِخْوَةٌ.
ہاں مسلمان بھائی ہیں۔

سوال نمبر ۲ : اِسْتَخْدِمْ/ اِسْتَخْدِمِي الْكَلِمَاتِ الْآتِيَةَ فِيْ جُمَلٍ مُفِيْدَةٍ.
درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

مِلّةٌ. اِخوانٌ. سَحابٌ. اَضدادٌ. تضامنٌ.

جواب: جملوں میں استعمال:

مِلّةٌ (ملت۔دین)

مِلّةُ الإسْلَامِ تَجْمَعُ بَیْنَ المُسْلِمِیْنَ. دین اسلام مسلمانوں کے درمیان اتحاد پیدا کرتا ہے۔

اِخوانٌ (بھائی)

الجمیعُ تحتَ لِواءِ الإسْلَامِ اِخوانٌ اسلام کے جھنڈے کے نیچے سب بھائی بھائی ہیں۔

سَحابٌ (بادل)

اَلسَّحابُ علَامةُ نُزُوْلِ المَطرِ. بادل بارش اترنے کی نشانی ہے۔

اَضدادٌ (دشمن)

اَلکُفّارُ اَضدادُ المُسْلِمِیْنَ. کافر مسلمانوں کے دشمن ہیں۔

تضامُنٌ (اتحاد)

اَلتّضامُنُ قُوّةٌ. اتحاد ایک طاقت ہے۔

نمبر ۳: هاتِ/ هاتِیْ جُمُوْعَ المُفْرَدَاتِ وَ مُفْرَدَاتِ الجُمُوْعِ الآتیة بعدان تُمَیِّزَ/تُمَیِّزِیْ بَیْنَ المُذکّرِ مِنْهَا والمؤنّثِ.

درج ذیل واحد کی جمع اور جمع کی واحد لکھیں۔ اس کے بعد کہ آپ ان میں سے مذکر اور مونث الگ الگ کریں۔

اُمّةٌ. اَلسَّمَاءُ. اَلفوارِقُ. مِلّةٌ. سَحابٌ. اَحقادٌ. لِواءٌ. یَدٌ

جواب:

| الفاظ | واحد / جمع | مذکر / مونث |
|---|---|---|
| اُمّةٌ | اُمَمٌ (جمع) | مونث |
| اَلسَّمَاءُ | اَلسَّمٰوٰتُ (جمع) | مونث |
| اَلفوارِقُ | اَلفرقُ (واحد) | مذکر |



| الفاظ | جمع | مذکر / مونث |
|---|---|---|
| مِلّةٌ | مِلَلٌ (جمع) | مونث |
| سَحابٌ | سُحُبٌ (جمع) | مذکر |
| اَحقادٌ | حِقدٌ (واحد) | مذکر |
| لِواءٌ | اَلوِیَةٌ (جمع) | مونث |
| یَدٌ | اَیْدِیْ (جمع) | مونث |

سوال نمبر ۴: صَرِّفْ/ صَرِّفِی الأفعالَ الآتیةَ تصریفَ الأمرِ والنّهیِ:

درج ذیل افعال کی امر اور نہی میں گردان کریں۔

مَحَا. عَادَ. یَذَرُ

جواب:

## مَحَا سے فعل امر کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| اُمْحُ | ............ | واحد مذکر حاضر |
| اُمْحُوَا | ............ | تثنیہ مذکر حاضر |
| اُمْحُوْا | ............ | جمع مذکر حاضر |
| اُمْحِیْ | ............ | واحد مونث حاضر |
| اُمْحُوَا | ............ | تثنیہ مونث حاضر |
| اُمْحِیْنَ | ............ | جمع مونث حاضر |

## مَحَا سے فعل نہی کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| لَاتَمْحُ | ............ | واحد مذکر حاضر |
| لَاتَمْحُوَا | ............ | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَاتَمْحُوْا | ............ | جمع مذکر حاضر |
| لَاتَمْحِیْ | ............ | واحد مونث حاضر |
| لَاتَمْحُوَا | ............ | تثنیہ مونث حاضر |
| لَاتَمْحُوْنَ | ............ | جمع مونث حاضر |

## عَادَ سے فعل امر کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| عُدْ | ......... | واحد مذکر حاضر |
| عُوْدَا | ......... | تثنیہ مذکر حاضر |
| عُوْدُوْا | ......... | جمع مذکر حاضر |
| عُوْدِیْ | ......... | واحد مونث حاضر |
| عُوْدَا | ......... | تثنیہ مونث حاضر |
| عُدْنَ | ......... | جمع مونث حاضر |

## عَادَ سے فعل نہی کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| لَا تَعُدْ | ......... | واحد مذکر حاضر |
| لَاتَعُوْدَا | ......... | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَاتَعُوْدُوْا | ......... | جمع مذکر حاضر |
| لَاتَعُوْدِیْ | ......... | واحد مونث حاضر |
| لَاتَعُوْدَا | ......... | تثنیہ مونث حاضر |
| لَاتَعُدْنَ | ......... | جمع مونث حاضر |

## یَذَرُ سے فعل امر کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| ذَرْ | ......... | واحد مذکر حاضر |
| ذَرَا | ......... | تثنیہ مذکر حاضر |
| ذَرُوْا | ......... | جمع مذکر حاضر |
| ذَرِیْ | ......... | واحد مونث حاضر |
| ذَرَا | ......... | تثنیہ مونث حاضر |
| ذَرْنَ | ......... | جمع مونث حاضر |

## یَذَرُ فعل نہی کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| لَاتَذَرْ | ......... | واحد مذکر حاضر |
| لَاتَذَرَا | ......... | تثنیہ مذکر حاضر |



| | | |
|---|---|---|
| لَاتَذَرُوْا | ......... | جمع مذکر حاضر |
| لَا تَذَرِیْ | ......... | واحد مونث حاضر |
| لَا تَذَرَا | ......... | تثنیہ مونث حاضر |
| لَا تَذَرْنَ | ......... | جمع مونث حاضر |

مسلمانوں نے اسلحہ جمع کیا اور اس کے ذریعے اللہ کے راستے میں جہاد کیا اور قناعت کی اور صبر کیا۔

سوال نمبر ۵ : صَحِّحْ/صَحِّحِی الْجُمَلَ الْآتِیَةَ:

درج ذیل جملوں کی تصحیح کریں۔

(ا)۔ وَالْكُلُّ فَوْقَ لِوَائِهٖ إِخْوَانٌ.

(ب)۔ مِلَّةُ الْإِسْلَامِ يَجْمَعُ بَيْنَنَا.

(ج)۔ تَرَبَّصَ بِكُمُ الْاَضْدَادُ.

جواب : صحیح جملے :

ا۔ وَالْكُلُّ تَحْتَ لِوَائِهٖ إِخْوَانٌ.

اور اس کے جھنڈے کے نیچے سب بھائی ہیں۔

۲۔ مِلَّةُ الْإِسْلَامِ تَجْمَعُ بَيْنَنَا.

دین اسلام ہمارے اندر اتحاد پیدا کرتا ہے۔

۳۔ تَرَبَّصَتْ بِكُمُ الْاَضْدَادُ.

دشمن تمہاری گھات میں ہیں۔

سوال نمبر ٦ : اِمْلَأْ/اِمْلَئِی الْفَرَاغَ بِكَلِمَةٍ مُنَاسِبَةٍ:

خالی جگہوں کو مناسب لفظ پر کریں۔

(ا) وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَا ......... عَلَمٍ مُوَحَّدٍ.

(ب) تَآخَتْ فِيْ ......... وَالْاَلْوَانُ.

(ج) سَادَتْ ......... نَهْجِ الْهِدَايَةِ أُمَّةٌ.

جواب : مکمل جملے :

(ا) والدین یدعونا الی علم موحد.
اور دین ہمیں ایک جھنڈے کی طرف دعوت دیتا ہے۔

(ب) تآخت فی سماحتها أجناس وألوان.
اس کی فراخ دلی میں قومیں اور مختلف رنگوں کے لوگ بھائی بھائی بن گئے۔

(ج) سادت علی نهج الهدایة أمة.
امت نے ہدایت کے طریقے پر حکومت کی۔

سوال نمبر ۷ : "لم" یجزم المضارع کما رأیت / رأیتِ فی "إن لم تکونوا" فی الدرس. اذکر / اذکری الحروف الجازمة للمضارع الأخری واستعملها / استعملیها فی جمل مفیدة:

"لم" مضارع کو جزم دیتا ہے جیسا کہ آپ نے سبق میں "إن لم تکونوا" میں دیکھا۔ مضارع کے دوسرے حروف جازمہ بتاؤ اور ان کو مفید جملوں میں استعمال کرو۔

جواب : حروف جازمہ فعل مضارع

(۱) إن (۲) لمّا

(۳) لام امر (۴) لائے نہی

مثالیں :

(۱) إن کی مثال :

إن تذهب أذهب — اگر تو جائے گا تو میں جاؤں گا۔

(۲) لمّا کی مثال

لمّا یضرب حامد — حامد نے ابھی تک نہیں مارا۔

(۳) لام امر کی مثال

لیفعل هذا الأمر — اسے یہ کام کرنا چاہیے۔

(۴) لائے نہی کی مثال

لا تشتم أحدا — کسی کو گالی مت دو۔

سوال نمبر ۸ : صف / صفی فی ألفاظك الأخوة الإسلامیة

اپنے الفاظ میں اخوت اسلامیہ کو بیان کریں۔

جواب : الإسلام دین المحبة والأخوة. المسلمون کلهم تحت لوائه إخوان. المسلم أخو المسلم مهما اختلف الجنس واللون واللغة فقال الله تعالی: "إنما المؤمنون إخوة". لا فرق بین الأسود والأحمر ولا بین الغنی والفقیر.

سوال نمبر ۹ : ترجم / ترجمی الی العربیة

درج ذیل کا عربی میں ترجمہ کریں۔

۱۔ اسلام نے رنگ و نسل اور زبان کے امتیازات کو ختم کر دیا۔
۲۔ تمام مسلمان اسلام کے جھنڈے کے نیچے متحد اور بھائی بھائی ہیں۔
۳۔ اسلام کا جھنڈا بلندی پر لہرا رہا ہے۔
۴۔ دین اسلام ہمیں اتحاد کی دعوت دیتا ہے۔
۵۔ اتحاد طاقت ہے۔

جواب : عربی ترجمہ :

۱۔ محت ملة الإسلام فوارق الألوان والأجناس واللغات.
۲۔ المسلمون کلهم متحدون وإخوان تحت لواء الإسلام
۳۔ علم الإسلام یرفرف عالیا.
۴۔ تدعونا ملة الإسلام الی الوحدة.
۵۔ التضامن قوة.

☆......☆......☆

## اَلدَّرْسُ السَّادِسُ عَشَرَ

## سولھواں سبق

# اَلْخَلِيْفَةُ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ رحمہ اللہ

## ﴿خلیفہ عمر بن عبد العزیز رحمہ اللہ﴾

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| وُلِدَ | پیدا ہوئے | اِحْدٰی وَسِتِّيْنَ | اکسٹھ (٦١) |
| صَاحِبٌ | والا، مالک | حَفِظَ | حفظ کیا |
| صَغِيْرٌ | چھوٹا، کم عمر، بچہ | بَعَثَ | بھیجا |
| لِكَيْ يَتَأَدَّبَ | تاکہ وہ ادب سیکھے | كَانَ يَأْتِيْ كَثِيْرًا | اکثر آتے تھے |
| مَكَانٌ | مقام | يَرْجِعُ | لوٹتا ہے |
| يَا أُمَّهْ | امی جان | خَالِيْ | میرا ماموں |
| شَبَابٌ | جوانی | مُتَنَعِّمٌ | نازوں پلا |
| اَلطِّيْبُ | خوشبو | رَائِحَةٌ | خوشبو |
| مِشْيَةٌ | چال | اَلْجَوَارِيْ | لڑکیاں |
| مِنْ حُسْنِهَا | اس کے حسن کی وجہ سے | لَمْ يَزَلْ | نہ رہا |
| اَلتَّنَعُّمُ | عیش و عشرت | زَهِدَ | کنارہ کش ہونا |
| رَفَضَ | جھٹک دیا | وِلَايَةٌ | گورنری |
| كَثِيْرُ التَّعْظِيْمِ | بہت ادب کرنے والا | شَدِيْدُ الْاِعْظَامِ | بہت احترام کرنیوالا |
| خَاشِعًا | منکسر المزاج | مُتَدَيِّنًا | دیندار |
| عَهِدَ | ولی عہد بنایا | فَزِعَ | رنجیدہ ہوئے |
| سَأَلْتُ | میں نے مانگا | قَدَّمَ | پیش کیا |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| صَاحِبُ الْمَرَاكِبِ | سواریوں کا انچارج | مَرْكَبٌ | سواری |
| أَبَى | انکار کردیا | اِيْتُوْنِيْ | میرے پاس لاؤ |
| بَغْلَةٌ | خچر | رُدَّ | لوٹادیا |
| اَلْمَرَاكِبُ | سواریاں | اَلسُّرَادِقَاتُ | شامیانے |
| اَلْفُرُشُ | قالین | اَلْاَدْهَانُ | تیل |
| اَلثِّيَابُ الْخَاصَّةُ | خاص لباس | حَمَلَ | ترغیب دی |
| أَحْيَا | زندہ کیا | سَارَ | چلا |
| نَهَى | روک دیا | اَلْقِيَامُ | تعظیم کے طور پر |
| اِبْتَدَأَ | آغاز کیا | | کھڑے ہونا |
| تَرَكَ | چھوڑدیا | اَلْوَانُ الطَّعَامِ | رنگارنگ کھانے |
| وَضَعَ | رکھا | حُلِيٌّ | زیور |
| مَزَارِعُ | کھیت | عَهْدٌ | دور |
| اَلْعَامَّةُ | سرکاری۔ عوامی | حَوَائِجُ | ضروریات |
| حَاجَةُ نَفْسِهِ | اپنی ذاتی ضرورت | دَعَا | منگوایا |
| سِرَاجٌ | دیا | قَوْمٌ | لوگ |
| ذَاتَ لَيْلَةٍ | ایک رات | اَصْلَحَ | درست کیا |
| نَكْفِيْكَ | ہم آپ کے لئے کافی | مَاضَرَّنِيْ | مجھے کیا تکلیف ہوئی |
| ........ | ہوتے۔ یعنی یہ کام ہم کر | قُمْتُ | میں کھڑا ہوا |
| ........ | دیتے۔ | رَجَعْتُ | میں لوٹا |
| أُتِيَ | لایا گیا | اَلْفَيْءُ | مال غنیمت، محصول |
| عَنْبَرَةٌ | عنبر۔ | رُفِعَتْ | اٹھالیا گیا |
| ........ | ایک خوشبو کا نام | تُبَاعُ | بیچ دیا گیا |
| أَمَدَّ | کھینچا | أَنْفٌ | ناک |
| رِيْحٌ | خوشبو۔ ہوا | وَضُوْءٌ | وضو کا پانی |
| تَوَضَّأَ | وضو کیا | قُمْقُمٌ | تانبے کا دیگچہ |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| مُسَخَّنٌ | گرم | تُسَخِّنُ | تو گرم کرتا ہے |
| مَطْبَخٌ | باورچی خانہ | أَفْسَدْتَ | تونے شر انگیزی کی |
| حَاسَبَ | حساب لگایا | | تونے ضائع کیا |
| أَدْخَلَ | داخل کیا | اَلْحَطَبُ | ایندھن |
| أَغْنٰی | امیر بنادیا | فَقِيْرٌ | غریب |
| صَدَقَاتٌ | زکوۃ، خیرات | لَا يُؤَخِّرُ | موخر نہیں کرتے |
| لِلْغَدِ | کل پر | لَا يَعْجَزُ | کمزور نہیں پڑتے |
| إِخْوَةٌ | بھائی | رَكِبْتَ | تو سوار ہوا |
| تَرَوَّحْتَ | تونے راحت پائی | يَقْضِيْ | وہ ختم کرے گا |
| ثَقُلَ | بھاری ہے | يَوْمٌ وَاحِدٌ | ایک دن |
| يَوْمَيْنِ | دو دن | اِجْتَمَعَ | اکٹھا ہو جائے |
| كَيْفَ | کیسے ہوگا | عَمَلٌ | کام |
| تُوُفِّيَ | فوت ہوئے | شَهْرٌ | مہینہ |

## متن اور ترجمہ

وُلِدَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ سَنَةَ إِحْدٰى وَ سِتِّيْنَ مِنَ الْهِجْرَةِ النَّبَوِيَّةِ عَلٰى صَاحِبِهَا الصَّلَاةُ وَالسَّلَامُ.

عمر بن عبدالعزیز ہجرت نبوی کے اکسٹھویں ۶۱ سال پیدا ہوئے۔ صاحب ہجرت ﷺ پر رحمت ہو اور سلامتی ہو۔

وَأُمُّهُ أُمُّ عَاصِمٍ بِنْتُ عَاصِمِ بْنِ عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ

اور آپ کی ماں عاصم بنت عاصم بن عمر بن خطاب ہیں۔

حَفِظَ الْقُرْآنَ وَهُوَ صَغِيْرٌ

آپ نے قرآن حفظ کیا جب کہ آپ بچے تھے۔

وَبَعَثَهُ أَبُوْهُ إِلَى الْمَدِيْنَةِ الْمُنَوَّرَةِ



اور آپ کے باپ نے آپ کو مدینہ منورہ بھیجا۔

لِكَيْ يَتَأَدَّبَ بِهَا

تاکہ آپ وہاں ادب سیکھیں۔

وَكَانَ يَأْتِيْ عَبْدَاللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا كَثِيْرًا

آپ عبداللہ بن عمرؓ کے ہاں اکثر آیا کرتے تھے۔

لِمَكَانِ أُمِّهِ مِنْهُ

اس مقام کی وجہ سے جو ان کی ماں کو ان (عبداللہ بن عمرؓ) کے ہاں حاصل تھا۔

ثُمَّ يَرْجِعُ إِلٰى أُمِّهِ.

پھر آپ اپنی ماں کے پاس لوٹ آتے۔

فَيَقُوْلُ: يَا أُمَّهْ أَنَا أُحِبُّ أَنْ أَكُوْنَ مِثْلَ خَالِيْ

پس آپ کہتے: امی جان! میں اپنے ماموں جیسا بننا چاہتا ہوں۔

وَكَانَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِالْعَزِيْزِ فِيْ شَبَابِهِ مُتَنَعِّمًا

اور عمر بن عبدالعزیز اپنی جوانی میں آسودہ حالی میں زندگی گزارتے تھے۔

يُكْثِرُ مِنَ الطِّيْبِ.

کثرت سے عطر لگاتے تھے۔

حَتّٰى كَانَتْ رَائِحَتُهُ تُوْجَدُ فِي الْمَكَانِ الَّذِيْ مَرَّ بِهِ

حتی کہ اس کی خوشبو اس جگہ پائی جاتی تھی جہاں سے آپ گزر جاتے۔

وَكَانَ يَمْشِيْ مِشْيَةً "تُسَمَّى الْعُمَرِيَّةَ"

آپ ایک خاص چال سے چلا کرتے تھے۔ اس چال کو (آپ کے نام کی مناسبت سے) عمریہ کہا جاتا تھا۔

كَانَ الْجَوَارِيْ يَتَعَلَّمْنَهَا مِنْ حُسْنِهَا

لڑکیاں اس چال کو اس کی خوبصورتی کی وجہ سے سیکھا کرتی تھیں۔

وَلَمْ يَزَلْ عَلٰى هٰذَا التَّنَعُّمِ

اور آپ نے یہ عیش و عشرت جاری نہ رکھی۔

حَتّٰى وَلِيَ الْخِلَافَةَ

یہاں تک کہ آپ کو خلیفہ بنادیا گیا۔

فَزَهِدَ فِي الدُّنْيَا وَرَفَضَهَا

تو آپ دنیا سے بے رغبت ہو گئے اور اس دنیا کو (نفرت سے) جھٹک دیا۔

وَكَانَ فِي شَبَابِهِ وَوِلَايَتِهِ لِلْمَدِيْنَةِ كَثِيْرُ التَّعْظِيْمِ لِلْعُلَمَاءِ شَدِيْدُ الْإِعْظَامِ لِمَسْجِدِ الرَّسُوْلِ ﷺ خَاشِعًا مُتَدَيِّنًا

آپ اپنی جوانی اور مدینہ پر اپنی گورنری کے دوران علماء کی بہت تعظیم کرنے والے تھے اور مسجد رسول کا بڑا احترام کرنے والے تھے اور منکسر المزاج اور دیندار تھے۔

وَعَهِدَ سُلَيْمَانُ بْنُ عَبْدِالْمَلِكِ إِلَيْهِ بِالْخِلَافَةِ وَعُمَرُ لَا يَعْلَمُ فَلَمَّا عَلِمَ فَزِعَ

اور سلیمان بن عبدالملک نے آپ کو خلافت کا ولی عہد بنایا اور عمر (اس بات کو) نہیں جانتے تھے۔ پس جب معلوم ہوا تو بہت چیخ و پکار کی۔

وَقَالَ: وَاللّٰهِ إِنَّ هٰذَا الْأَمْرَ مَا سَأَلْتُ اللّٰهَ قَطُّ

اور کہا: اللہ کی قسم! میں نے اس بات کا کبھی اللہ سے سوال نہیں کیا تھا۔

وَقَدَّمَ إِلَيْهِ صَاحِبُ الْمَرَاكِبِ مَرْكَبَ الْخَلِيْفَةِ

اور سواریوں کے انچارج نے خلیفہ کی سواری آپ کو پیش کی۔

فَأَبٰى وَقَالَ

پس آپ نے انکار کیا اور کہا:

"اِئْتُوْنِيْ بِبَغْلَتِيْ"

"میرے پاس میرا خچر لاؤ"

وَرَدَّ الْمَرَاكِبَ وَالسُّرَادِقَاتِ وَالْفُرُشَ وَالْأَدْهَانَ وَالثِّيَابَ الْخَاصَّةَ بِالْخَلِيْفَةِ إِلٰى بَيْتِ مَالِ الْمُسْلِمِيْنَ



اور انہوں نے سواریاں، شادیانے، قالین، عطریات اور خلیفہ کے خاص کپڑے مسلمانوں کے بیت المال کی طرف لوٹا دیے۔

وَجَلَسَ لِلنَّاسِ بَعْدَ ثَلَاثٍ

اور تین روز کے بعد لوگوں سے مجلس کیا کرتے تھے۔

وَحَمَلَهُمْ عَلَى الشَّرِيْعَةِ

اور ان کو شریعت کی ترغیب دیتے تھے۔

وَأَحْيَا الْكِتَابَ وَالسُّنَّةَ

اور کتاب و سنت کو زندہ کیا۔

وَسَارَ بِالْعَدْلِ

اور عدل پر چلے۔

وَرَدَّ الْمَظَالِمَ

اور ظلم کو مسترد کردیا۔

رَفَضَ الدُّنْيَا وَزَهِدَ فِيْهَا

دنیا کو چھوڑا اور اس (دنیا) میں بے رغبت ہو گئے۔

وَنَهٰى عَنِ الْقِيَامِ

اور (تعظیمی) قیام روک دیا۔

وَابْتَدَأَ بِالسَّلَامِ

اور سلام کا آغاز کیا

وَتَرَكَ أَلْوَانَ الطَّعَامِ

اور رنگا رنگ کھانے چھوڑ دیے۔

وَأَبٰى أَنْ يُخْدَمَ

اور اس بات سے انکار کردیا کہ آپ کی خدمت کی جائے۔

وَوَضَعَ عُمَرُ حُلِيَّ زَوْجَتِهِ فِي بَيْتِ الْمَالِ

اور عمر نے اپنی بیوی کے زیورات بیت المال میں رکھ دیے۔

وَرَدَّ مَزَارِعَهُ إِلَى مَا كَانَتْ عَلَيْهِ فِي عَهْدِ الرَّسُوْلِ ﷺ

اور اپنی زمینوں کو اس حالت پر لے آئے جس پر وہ رسول ﷺ کے عہد میں تھیں۔

وَإِذَا كَانَ فِي حَوَائِجِ الْعَامَّةِ كَتَبَ عَلَى الشَّمْعِ

اور جب سرکاری ضرورت ہوتی تو شمع جلا کر لکھتے۔

وَإِذَا صَارَ إِلَى حَاجَةِ نَفْسِهِ دَعَا بِسِرَاجِهِ

اور جب ذاتی کام ہوتا تو اپنا دیا طلب کرتے۔

وَكَانَ عِنْدَهُ قَوْمٌ ذَاتَ لَيْلَةٍ

اور ایک رات کچھ لوگ آپ کے پاس تھے۔

فَقَامَ إِلَى السِّرَاجِ فَأَصْلَحَهُ

تو آپ دیے کی طرف اٹھے تو اس کو درست کیا۔

فَقِيْلَ لَهُ:

پس آپ سے کہا گیا

يَا أَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ نَكْفِيْكَ

اے امیر المومنین یہ کام ہم کر سکتے تھے۔

قَالَ: وَمَا ضَرَّنِي؟

آپ نے کہا: اور مجھے کیا نقصان ہوا؟

قُمْتُ وَأَنَا عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ

میں اٹھا تو میں عمر بن عبد العزیز ہوں۔

رَجَعْتُ وَأَنَا عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيْزِ

ر میں لوٹا تو میں عمر بن عبد العزیز ہوں۔



وَأُتِيَ ذَاتَ يَوْمٍ مِنَ الْفَيْءِ بِعَنْبَرَةٍ

ایک دن مال غنیمت سے عنبر لایا گیا۔

فَأَخَذَ بِيَدِهِ فَمَسَحَهَا

پس آپ نے اپنے ہاتھ سے پکڑا اور اسے لگایا۔

ثُمَّ أَمَدَّ يَدَهُ عَلَى أَنْفِهِ

پھر اپنے ہاتھ کو اپنے ناک پر لگایا۔

فَوَجَدَ رِيْحَهَا

پس آپ نے اس کی خوشبو محسوس کی۔

فَدَعَا بِوَضُوْءٍ فَتَوَضَّأَ

پس آپ نے وضو کا پانی منگوایا تو وضو کیا۔

وَكَانَ لَهُ غُلَامٌ

اور آپ کا ایک غلام تھا۔

يَأْتِيْهِ بِقُمْقُمٍ مِنْ مَاءٍ مُسَخَّنٍ

وہ آپ کے پاس گرم کیے ہوئے پانی کا تانبے کا دیگچہ لاتا تھا۔

يَتَوَضَّأُ مِنْهُ

آپ اس سے وضو کیا کرتے تھے۔

فَقَالَ لِلْغُلَامِ يَوْمًا

پس ایک دن آپ نے غلام سے کہا۔

أَتُسَخِّنُ الْمَاءَ فِي مَطْبَخِ الْمُسْلِمِيْنَ؟

کیا تو مسلمانوں کے باورچی خانے میں پانی گرم کرتا ہے؟

قَالَ: نَعَمْ

اس نے کہا: ہاں

قَالَ أَفْسَدْتَهُ عَلَيْنَا

آپ نے کہا: تو نے اس کو ہم پر ضائع کیا۔

ثُمَّ حَاسَبَ تِلْكَ الْأَيَّامَ

پھر ان دنوں کا حساب لگایا

وَأَدْخَلَ الْحَطَبَ فِي الْمَطْبَخِ

اور ایندھن باورچی خانے میں داخل کروایا۔

وَقَدْ أَغْنَى عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ النَّاسَ

اور عمر بن عبد العزیز نے لوگوں کو مالدار کر دیا۔

حَتّٰى لَمْ يُوجَدْ فَقِيرٌ فِي بِلَادِ الْمُسْلِمِينَ

یہاں تک کہ مسلمانوں کے علاقے میں کوئی غریب نہ تھا۔

وَلَمْ يُوجَدْ أَحَدٌ يَأْخُذُ الصَّدَقَاتِ

اور زکوٰۃ لینے والا کوئی نہ تھا۔

وَكَانَ لَا يُؤَخِّرُ عَمَلَ الْيَوْمِ لِلْغَدِ

اور آج کا کام کل پر نہیں چھوڑتے تھے۔

وَلَا يَعْجِزُ

اور نہ تھکتے تھے۔

قَالَ بَعْضُ إِخْوَتِهِ:

آپ کے ایک بھائی نے کہا:

يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ لَوْ رَكِبْتَ تَرَوَّحْتَ

اے امیر المومنین اگر آپ سواری کرتے تو آپ کی تفریح ہو جاتی۔

قَالَ: فَمَنْ يَقْضِي شُغْلَ ذٰلِكَ الْيَوْمِ؟

آپ نے کہا: تو اس دن کا کام کون کرے گا؟



قَالَ: تَقْضِيهِ مِنَ الْغَدِ

اس نے کہا: آپ اگلے دن کر لیں۔

قَالَ: لَقَدْ ثَقُلَ عَمَلُ يَوْمٍ وَاحِدٍ

آپ نے کہا: ایک دن کا کام بھاری ہو گیا ہے۔

فَكَيْفَ إِذَا اجْتَمَعَ عَمَلُ يَوْمَيْنِ

پھر کیا ہو گا اگر دو دنوں کا کام اکٹھا ہو گیا۔

تُوُفِّيَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ فِي شَهْرِ رَجَبَ سَنَةَ ١٠١ م

عمر بن عبد العزیز رجب کے مہینے میں ۱۰۱ھ میں فوت ہوئے۔

## مشقیں

سوال نمبر ۱: أَجِبْ / أَجِيبِي عَنِ الْأَسْئِلَةِ التَّالِيَةِ

درج ذیل سوالات کے جواب دیں۔

سوال: فِي أَيِّ سَنَةٍ وُلِدَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ رَحِمَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى؟

عمر بن عبد العزیزؒ کس سال پیدا ہوئے؟

جواب: وُلِدَ فِي سَنَةِ ٦١ م

۶۱ ہجری میں پیدا ہوئے۔

سوال: لِمَاذَا بَعَثَهُ أَبُوهُ إِلَى الْمَدِينَةِ الْمُنَوَّرَةِ؟

آپ کے باپ نے آپ کو مدینہ منورہ کیوں بھیجا؟

جواب: بَعَثَهُ أَبُوهُ إِلَى الْمَدِينَةِ الْمُنَوَّرَةِ لِكَيْ يَتَأَدَّبَ بِهَا.

آپ کے باپ نے آپ کو مدینہ منورہ بھیجا تاکہ آپ وہاں ادب سیکھیں۔

سوال: مَاذَا قَالَ عُمَرُ حِينَ قُدِّمَ إِلَيْهِ مَرْكَبُ الْخَلِيفَةِ؟

عمر نے کیا کہا جب انہیں خلیفہ کی سواری پیش کی گئی؟

جواب: أَبَى عُمَرُ وَقَالَ: اِئْتُونِي بِبَغْلَتِي

عمر نے انکار کیا اور کہا "میرا خچر لاؤ"

سوال: ماذا فعل عمر حين ولي الخلافة؟
عمر نے کیا کیا جب آپ کو خلیفہ بنایا گیا؟

جواب: ردّ عمر المراكب والسرادقات والفرش والادهان والثياب الخاصة بالخليفة الى بيت مال المسلمين
عمر نے سواریاں، شامیانے اور قالین عطریات اور خلیفہ کے خاص کپڑے مسلمانوں کے بیت المال میں واپس کر دیے۔

سوال: هل كان عمر يؤخر عمل اليوم للغد؟
کیا عمر آج کا کام کل پر چھوڑ دیتے تھے؟

جواب: لا، لايؤخر ابدًا
نہیں ہر گز نہیں چھوڑتے تھے۔

سوال: في اي سنة توفي عمر بن عبد العزيز رحمه الله تعالى
عمر بن عبد العزیزؒ کس سال میں فوت ہوئے۔

جواب: توفي عمر بن عبد العزيز في شهر رجب سنة ١٠١ م
عمر بن عبد العزیز رجب کے مہینے میں ۱۰۱ھ میں فوت ہوئے۔

سوال: صف/ صفي في الفاظك سيرة عمر بن عبد العزيز رحمه الله تعالى
عمر بن عبد العزیزؒ کی سیرت اپنے الفاظ میں بیان کرو۔

جواب: حفظ عمر بن عبد العزيز القرآن الكريم في صغره. ثم ذهب الى المدينة للتعلم. كان يحب ان يكون مثل خاله عبد الله بن عمر. كان في شبابه متنعما حتى ولي الخلافة فرفض الدنيا. ووضع عمر حلي زوجته في بيت المال كان يعمل شغله بنفسه. كانت عادته ان لايؤخر عمل اليوم للغد.

نمبر ۲: املأ/ املئي الفراغات الآتية بكلمات مناسبة:
درج ذیل خالی جگہیں مناسب الفاظ سے پر کریں۔



(ا) بعثه ابوه ... المدينة المنورة.
(ب) انا أحب ... اكون ... خالي
(ج) وكان يكثر ... الطيب
(د) فزهد ... الدنيا

جواب: مکمل جملے:

(ا) بعثه ابوه الى المدينة المنورة.
آپ کو آپ کے باپ نے مدینہ منورہ بھیجا۔

(ب) انا أحب ان اكون مثل خالي
میں چاہتا ہوں کہ میں اپنے ماموں جیسا بن جاؤں۔

(ج) وكان يكثر من الطيب
اور آپ خوشبو کثرت سے لگاتے تھے۔

(د) فزهد في الدنيا
پس آپ دنیا سے بے رغبت ہو گئے۔

سوال نمبر ۳: صحح/ صححي الجمل الآتية:
درج ذیل جملے درست کرو۔

(ا) وضع عمر الحلى زوجته في البيت المال.
(ب) ثم حاسب أولئك الايام.
(ج) كان لايؤخر العمل اليوم لغد

جواب: درست جملے:

(ا) وضع عمر حلي زوجته في بيت المال.
عمر نے اپنی بیوی کے زیورات بیت المال میں رکھ دیے۔

(ب) ثم حاسب تلك الايام.
پھر آپ نے ان دنوں کا حساب لگایا۔

(ج) كان لايؤخر عمل اليوم للغد.
آپ آج کا کام کل پر موخر نہیں کرتے تھے۔

سوال نمبر ۴: حَوِّلْ/ حَوِّلِي الْأَفْعَالَ الْمَاضِيَةَ التَّالِيَةَ إِلَى الْمُضَارِعِ وَالْأَمْرِ وَالنَّهْيِ.
درج ذیل فعل ماضی کو مضارع، امر اور نہی میں تبدیل کرو۔
حَفِظَ. بَعَثَ. زَهِدَ. رَقَصَ. عَلِمَ. جَلَسَ. مَسَحَ.

جواب:

| ماضی | مضارع | امر | نہی |
|---|---|---|---|
| حَفِظَ | يَحْفَظُ | اِحْفَظْ | لَا تَحْفَظْ |
| بَعَثَ | يَبْعَثُ | اِبْعَثْ | لَا تَبْعَثْ |
| زَهِدَ | يَزْهَدُ | اِزْهَدْ | لَا تَزْهَدْ |
| رَقَصَ | يَرْقُصُ | اُرْقُصْ | لَا تَرْقُصْ |
| عَلِمَ | يَعْلَمُ | اِعْلَمْ | لَا تَعْلَمْ |
| جَلَسَ | يَجْلِسُ | اِجْلِسْ | لَا تَجْلِسْ |
| مَسَحَ | يَمْسَحُ | اِمْسَحْ | لَا تَمْسَحْ |

سوال نمبر ۵: هَاتِ/ هَاتِي جُمُوعَ الْمُفْرَدَاتِ وَمُفْرَدَاتِ الْجُمُوعِ الْآتِيَةِ.
درج ذیل واحد کے جمع اور جمع کے واحد بتاؤ۔
خَالٌ. جَوَارِي. بَغْلَةٌ. مَرَاكِبُ. سِرَاجٌ. حَوَائِجُ. مَطْبَخٌ. مَزَارِعُ.

جواب:

| واحد | جمع |
|---|---|
| خَالٌ | أَخْوَالٌ |
| بَغْلَةٌ | بِغَالٌ |
| سِرَاجٌ | سُرُجٌ |
| مَطْبَخٌ | مَطَابِخُ |
| **جمع** | **واحد** |
| جَوَارِي | جَارِيَةٌ |
| مَرَاكِبُ | مَرْكَبٌ |
| حَوَائِجُ | حَاجَةٌ |
| مَزَارِعُ | مَزْرَعَةٌ |

سوال نمبر ۶: قَدْ وَرَدَتْ فِي الدَّرْسِ تَرَاكِيبُ إِضَافِيَّةٌ اِبْحَثْ/ اِبْحَثِي عَنْ ثَلَاثَةٍ مِنْهَا ثُمَّ اسْتَخْدِمْهَا / اسْتَخْدِمِيهَا فِي جُمَلٍ مُفِيدَةٍ



سبق میں مرکبات اضافی آئے ہیں۔ ان میں سے تین تلاش کرو پھر ان کو مفید جملوں میں استعمال کرو۔

جواب: تَرَاكِيبُ إِضَافِيَّةٌ وَاسْتِخْدَامُهَا:
مرکبات اضافی اور ان کا استعمال:

(ا) صَاحِبُ الْمَرَاكِبِ
قَدَّمَ إِلَيْهِ صَاحِبُ الْمَرَاكِبِ الْمَرْكَبَ
سواریوں کے انچارج نے انہیں وہ سواری پیش کی۔

(۲) أَلْوَانُ الطَّعَامِ
تَرَكَ أَلْوَانَ الطَّعَامِ.
آپ نے طرح طرح کے کھانے چھوڑ دیے۔

(۳) بَيْتُ الْمَالِ
وَضَعَ عُمَرُ حُلِيَّ زَوْجَتِهِ فِي بَيْتِ الْمَالِ
عمر نے اپنی بیوی کے زیورات بیت المال میں رکھ دیے۔

سوال نمبر ۷: تَرْجِمْ/ تَرْجِمِي إِلَى الْعَرَبِيَّةِ.
عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ خوشبو زیادہ استعمال فرماتے تھے۔
(ب) آپ نے بچپن میں قرآن مجید یاد کیا۔
(ج) آپ علماء کی بہت تعظیم کرتے تھے۔
(د) آپ نے کتاب وسنت کو زندہ کیا اور دنیا کو ترک کر دیا۔
(ہ) آپ آج کا کام کل پر نہ چھوڑتے تھے۔

جواب: عربی ترجمہ:

(ا) كَانَ عُمَرُ بْنُ عَبْدِالْعَزِيزِ يُكْثِرُ مِنَ الطِّيبِ.
(ب) حَفِظَ الْقُرْآنَ وَهُوَ صَغِيرٌ.
(ج) كَانَ هُوَ كَثِيرَ التَّعْظِيمِ لِلْعُلَمَاءِ.
(د) أَحْيَا الْكِتَابَ وَالسُّنَّةَ وَزَهِدَ فِي الدُّنْيَا.
(ہ) كَانَ هُوَ لَا يُؤَخِّرُ عَمَلَ الْيَوْمِ لِلْغَدِ.

☆......☆......☆

## الدرس السابع عشر

## سترہواں سبق

# سُوْقُ أَنَارْكَلِي

## انار کلی مارکیٹ

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
| --- | --- | --- | --- |
| سُوْقٌ | مارکیٹ۔ بازار | الدكتور | ڈاکٹر |
| العُلَمَاءُ | العالم کی جمع۔ علماء | السُّعُوْدِيِّيْنَ | السعودی کی جمع۔ سعودی عرب کے باشندے |
| الأفاضل | فاضل کی جمع۔ سکالر | البارزين | ظاہر۔ اہم |
| رجالُ الدَّعْوَةِ الإسلاميةِ | دعوت اسلامی کے آدمی | الصَّيْفُ | موسم گرما |
| زارَ | دیکھا گیا | صديقٌ | دوست |
| ضَيْفٌ | مہمان | جَوْلَةٌ | دورہ |
| أراد | اس نے چاہا | المحلاتُ التجاريةُ | تجارتی پلازے |
| يقوم بجولةٍ | دورہ کرتا ہے | الحديثُ التمهيديُّ | ابتدائی گفتگو |
| جرى | ہوئی | سمعتُ كثيرًا | میں نے بہت سنا |
| التالي | درج ذیل | آثارٌ | نشانات |
| حدائقُ | باغات | أسواقٌ | بازار |
| معاهدُ | ادارے | شيءٌ طيبٌ جدًّا | کیا بات ہے |
| المُزْدَحِمَةُ | پر ہجوم | سنخرجُ | ہم نکلیں گے |
| قد علمتَ | آپ جانتے ہیں | مساءً | شام |
| بعد خامسةٍ | پانچ بجے کے بعد | | |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
| --- | --- | --- | --- |
| تتفرجُ | آپ مشاہدہ کریں | تنخفضُ | کم ہوگی |
| الحرارةُ | گرمی | يهدأُ | پر سکون ہوگی |
| الجوُّ | موسم | قديمةٌ | پرانا |
| الأقدمُ | زیادہ پرانے | ليس الأمرُ كذلك | یہ بات نہیں ہے |
| داخلَ | اندر | لاهور القديمة | پرانا لاہور |
| يحيطُ | احاطہ کیا ہوا ہے | الطريقُ الدائريُّ | گول سڑک۔ سرکلر روڈ |
| المعروفُ | مشہور | " | |
| يمرُّ | گزرتی ہے | أمامَ | سامنے |
| خارجَ | باہر | تنقسمُ | تقسیم ہے |
| قسمين | دو قسمیں | الجديدةُ | نئی |
| أيُّهما | ان دونوں میں سے کون سی | أجملُ | زیادہ خوب صورت |
| يفصلُ | جدا کرتی ہے | أكثرُ ازدحامًا | زیادہ پر ہجوم |
| السُّوْقُ الجديدةُ | نئی مارکیٹ | السُّوْقَيْنِ | دو بازار |
| كلمتين | دو الفاظ | سُمِّيَتْ | نام رکھا گیا |
| كلمةُ الثانيةُ | دوسرا لفظ | الرُّمَّانُ | انار |
| أمةٌ جميلةٌ | خوب صورت کنیز | بُرْعُم | کلی |
| المغوليُّ | مغل | الأمبراطور | شہنشاہ |
| عُرِفَتْ | مشہور ہے | إماءٌ | کنیزیں |
| لم تفقدْ | کم نہیں کیا | كما قيل | جس طرح کہا جاتا ہے |
| أسواقٌ جديدةٌ | نئی مارکیٹیں | روعةٌ | شان و شوکت |
| مركزًا تجاريًّا | تجارتی مرکز | هامًّا | اہم |
| تجذبُ | کھنچے چلے جاتے ہیں | الزَّبائنُ | گاہک |
| الأجانبُ | غیر ملکی | الزُّوَّارُ | سیر کرنے والے |
| البضائعُ | سامان | المواطنين | شہری۔ مقامی لوگ |
| | | تُبَاعُ | فروخت کیا جاتا ہے۔ |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْمُعَاصِرَةُ | روزمرہ۔ جدید | عَلٰی سَبِیْلِ المِثَالِ | مثال کے طور پر |
| دَکَاکِیْنُ | دکانیں | تَبِیْعُ | فروخت کرتے ہیں |
| اَلْاَقْمِشَةُ | کپڑے | اَلْمَلَابِسُ الجَاهِزَةُ | ریڈی میڈ کپڑے |
| اَلْاَحْذِیَةُ | جوتے۔ شوز | اَلْاَدَوَاتُ المَنْزِلِیَّةُ | گھریلو سامان |
| اَدَوَاتُ الزِّیْنَةِ | میک اپ کا سامان | مُسْتَحْضَرَاتُ التَّجْمِیْلِ | سنگھار کے شوروم |
| لِحُلی | زیورات۔ جیولری | اَلْمَطَاعِمُ | ریستوران |
| اَلْمَقَاهِی | قہوہ خانے۔ کافی ہاؤس | زَادَ | بڑھا دیا |
| لِنَفْسِی | اپنے لئے | لِاُسْرَتِی | اپنے خاندان کے لئے |
| هَیَّا بِنَا | ہمارے ساتھ آؤ | نَتَوَجَّهُ | رخ کریں۔ چلیں |
| عَلٰی بَرَکَةِ اللّٰهِ | خدائے عزوجل کی برکت | سَیُرَافِقُنَا | ہمارے ساتھ جائے گا |
| عَزَّوَجَلَّ | سے۔ خدا کا نام لے کر۔ | اَعْضَاءُ | ارکان |
| الکَرِیْمَةُ | معزز | رَبَّةُ البَیْتِ | گھروالی |
| خِبْرَةٌ | واقفیت۔ معلومات | اَسْعَارٌ | قیمتیں |
| فِعْلًا | یقیناً | اَلسَّیِّدَاتُ | خواتین۔ لیڈیز |
| اَلْبَیْعُ وَالشِّرَاءُ | خرید و فروخت | اَلتَّعَامُلُ | سودا کرنا۔ |
| مَجَالٌ | میدان۔ فیلڈ | ...... | بارگیننگ |

## متن اور ترجمہ

اَلدُّکْتُوْرُ عَبْدُ اللّٰهِ مِنَ العُلَمَاءِ السُّعُوْدِیِّیْنَ الْاَفَاضِلِ وَمِنْ رِجَالِ الدَّعْوَةِ الاِسْلَامِیَّةِ البَارِزِیْنَ.

ڈاکٹر عبداللہ سعودی فاضل علماء میں سے ہیں اور دعوت اسلامی کے اہم لوگوں میں سے ہیں۔

وَقَدْ زَارَ بَاکِسْتَانَ فِی الصَّیْفِ المَاضِی.

گذشتہ موسم گرما میں انہوں نے پاکستان دیکھا ہے۔

وَنَزَلَ ضَیْفًا عَلٰی صَدِیْقِهِ البَاکِسْتَانِیِّ اَحْمَدَ



اور وہ اپنے پاکستانی دوست احمد کے ہاں مہمان ٹھہرے

فَاَرَادَ اَنْ یَزُوْرَ سُوْقَ "اَنَارْ کَلِی".

پس انہوں نے انار کلی بازار دیکھنے کا ارادہ کیا۔

وَیَقُوْمُ بِجَوْلَةٍ فِیْ مَحَلَّاتِهَا التِّجَارِیَّةِ

اور اس (انار کلی بازار) کے تجارتی مراکز میں دورہ کرنے کا ارادہ کیا۔

فَجَرَی الحَدِیْثُ التَّمْهِیْدِیُّ التَّالِی بَیْنَهُمَا:

پس ان کے درمیان درج ذیل ابتدائی گفتگو ہوئی۔

عبداللہ: سَمِعْتُ کَثِیْرًا عَنْ مَدِیْنَةِ لَاهُوْر وَحَدَائِقِهَا الجَمِیْلَةِ وَ آثَارِهَا التَّارِیْخِیَّةِ وَمَعَاهِدِهَا التَّعْلِیْمِیَّةِ وَاَسْوَاقِهَا المُزْدَحِمَةِ وَمِنْهَا سُوْقُ اَنَارْ کَلِی

میں نے شہر لاہور اس کے خوب صورت باغات اس کے تاریخی آثار اس کے تعلیمی اداروں اور اس کے پر ہجوم بازاروں کے بارے میں بہت سن رکھا ہے اور انار کلی بازار انہی میں سے ایک ہے۔

احمد: شَیْءٌ طَیِّبٌ جِدًّا

بہت اچھی بات ہے۔

احمد: فَقَدْ عَلِمْتَ کَثِیْرًا عَنْ لَاهُوْر قَبْلَ اَنْ تَزُوْرَهَا.

کہ آپ لاہور کو دیکھنے سے پہلے ہی اس کے بارے میں بہت کچھ جانتے ہیں۔

وَ سَنَخْرُجُ الیَوْمَ بَعْدَ الخَامِسَةِ مَسَاءً.

آج ہم شام پانچ بجے کے بعد نکلیں گے۔

لِکَیْ نَتَفَرَّجَ عَلٰی جَمَالِ "اَنَارْ کَلِی" لَیْلًا وَنَهَارًا.

تاکہ ہم انار کلی کے دن اور رات کے حسن سے لطف اندوز ہوں۔

عِنْدَمَا تَنْخَفِضُ الحَرَارَةُ وَیَهْدَأُ الجَوُّ.

جب حرارت کم ہو اور فضا پر سکون ہو۔

عبداللہ: اَهِیَ سُوْقٌ قَدِیْمَةٌ جِدًّا؟

کیا بہت پرانا بازار ہے؟

احمد: لَا، لَیْسَ الْاَمْرُ کَذٰلِكَ.

نہیں نہیں بات اس طرح نہیں ہے۔

فهناك اسواق أخرى قديمة جداً

پس دوسرے بہت پرانے بازار ہیں۔

وهي اقدم من سُوقِ انار كلي

اور وہ انار کلی بازار سے زیادہ پرانے ہیں۔

وهي تقع داخل لاهور القديمة

اور یہ پرانے لاہور کے اندر واقع ہیں۔

التي يحيط بها الطريق الدائري المعروف

جس کو مشہور گول سڑک (سرکلر روڈ) نے گھیر رکھا ہے

الذي يمر امام ابواب المدينة القديمة

جو پرانے شہر کے دروازوں کے سامنے سے گزرتا ہے۔

عبداللہ: وهل تقع هذه السُّوقُ خارج المدينة القديمة؟

اور کیا یہ بازار پرانے شہر کے باہر واقع ہے۔

احمد: نعم وهي تنقسم الى قسمين

ہاں اور یہ دو حصوں میں تقسیم ہے۔

احدهما يسمى "انار كلي" القديمة

ان دونوں میں سے ایک پرانی انار کلی ہے۔

والقسم الآخر "انار كلي" الجديدة

اور دوسرا حصہ نئی انار کلی ہے۔

عبداللہ: ايهما اجمل واكثر ازدحاماً القديمة او الجديدة

ان دونوں میں سے کون سی زیادہ خوب صورت اور زیادہ پر ہجوم ہے؟ پرانی یا نئی؟

احمد: طبعاً السُّوقُ الجديدة اجمل من القديمة وهي اكثر ازدحاماً منها

ہاں نیا بازار پرانے سے زیادہ خوب صورت ہے اور یہ اس (پرانے) سے زیادہ پر ہجوم ہے۔

ويفصل شارع القائد الاعظم بين السُّوقين

اور ان دونوں بازاروں کے درمیان شارع قائد اعظم (مال روڈ) حد فاصل ہے۔



فعلى شمال الشارع تقعُ السُّوقُ الجديدةُ.

شارع قائد اعظم کے شمال میں نیا بازار واقع ہے۔

وعلى جنوبه تقعُ القديمةُ

اور اس کے (شارع قائد اعظم) کے جنوب میں پرانا (بازار) واقع ہے۔

عبداللہ: لم سُمّيتْ هذه السُّوقُ بسُوقِ (انار كلي)

اس بازار کا نام انار کلی بازار کیوں رکھا گیا؟

احمد: (انار كلي) اِسْمٌ مُركَّبٌ مِنْ كَلِمَتَيْنِ.

انار کلی دو لفظوں سے مرکب نام ہے۔

احداهما "انار" معناها: "الرُّمَّانُ"

اس میں سے ایک انار ہے جس کا معنی ہے رمان (انار)

والكلمةُ الثانيةُ "كلي" ومعناها "بُرْعُم"

اور دوسرا لفظ "کلی" ہے اور اس کا معنی ہے برعم (کلی)

وقد سُمّيت بها امَةٌ جميلةٌ مِنْ اِماءِ " الامبراطور المغولي جلال الدّين اكبر

اور یہ نام مغل شہنشاہ جلال الدین اکبر کی ایک خوب صورت کنیز کو دیا گیا۔

وباسمها عُرِفَتْ هذه السُّوقُ كما قيل.

اور اس کے نام سے یہ بازار مشہور ہے جس طرح کہ روایت ہے۔

عبداللہ: وهل توجد اسواقٌ جديدةٌ اُخرى في لاهور غير "انار كلي"

اور کیا لاہور میں انار کلی کے سوا کوئی اور نئے بازار بھی ہیں؟

احمد: نعمْ كثيرةٌ جداً

ہاں بہت زیادہ ہیں۔

الا ان سُوقَ (انار كلي) لم تفقدْ رَوْعَتَها ورونقها.

لیکن انار کلی بازار کی شان و شوکت اور اس کی رونق میں فرق نہیں آیا۔

ولا تزالُ مركزاً تجارياً هاماً.

اور یہ (اب بھی) اہم تجارتی مرکز ہے۔

تَجْذِبُ اِلَيْهَا الزَّبَائِنُ وَالزُّوَّارُ مِنَ الْاَجَانِبِ وَالْمُوَاطِنِيْنَ.
اس کی طرف ملکی اور غیر ملکی گاہک اور سیاح کھچے چلے آتے ہیں۔

عبداللّٰه: مَاهِيَ الْبَضَائِعُ التِّجَارِيَّةُ الَّتِيْ تُبَاعُ فِيْ هٰذِهِ السُّوْقِ؟
اس بازار میں کون سا تجارتی سامان فروخت کیا جاتا ہے؟

احمد: تُبَاعُ بِهَا مُعْظَمُ الْبَضَائِعِ التِّجَارِيَّةِ الْحَدِيْثَةِ.
اس میں زیادہ تر جدید تجارتی سامان فروخت کیا جاتا ہے۔
وَالَّتِيْ تَحْتَاجُ اِلَيْهَا الْاِنْسَانُ فِيْ حَيَاتِهِ الْمُعَاصِرَةِ.
اور جس کی انسان کو اپنی روزمرہ زندگی میں ضرورت ہوتی ہے۔

عبداللّٰه: وَعَلٰى سَبِيْلِ الْمِثَالِ.
مثال کے طور پر۔

احمد: تُوْجَدُ فِيْهَا دَكَاكِيْنُ وَمَحَلَّاتٌ تِجَارِيَّةٌ.
اس میں دکانیں اور تجارتی مراکز ہیں۔
تَبِيْعُ الْاَقْمِشَةَ بِاَنْوَاعِهَا وَالْمَلَابِسَ الْجَاهِزَةَ وَالْاَحْذِيَةَ وَالْاَدَوَاتِ الْمَنْزِلِيَّةَ وَاَدَوَاتِ الزِّيْنَةِ وَمُسْتَحْضَرَاتِ التَّجْمِيْلِ وَالْحُلِيِّ.
جو مختلف قسم کے کپڑے، ریڈی میڈ لباس، جوتے، گھریلو سامان، میک اپ کا سامان اور بناؤ سنگھار کی چیزیں اور زیورات فروخت کرتے ہیں۔
كَمَا تُوْجَدُ بِهَا الْمَطَاعِمُ وَالْمَقَاهِيْ.
جیسا کہ اس میں ریستوران اور کافی ہاؤس ہیں۔

عبداللّٰه: قَدْ زَادَنِيْ حَدِيْثُكَ شَوْقًا اِلٰى سُوْقِ (اَنَار كَلِي).
تیری گفتگو نے مجھ میں انار کلی بازار کا شوق بڑھا دیا ہے۔
وَاُرِيْدُ اَنْ اَشْتَرِيَ مِنْهَا الْاَحْذِيَةَ لِنَفْسِيْ وَالْمَلَابِسَ الْجَاهِزَةَ لِاُسْرَتِيْ.
اور میں اس (بازار) سے اپنے لئے جوتے اور اپنے خاندان کے لئے ریڈی میڈ لباس خریدنا چاہتا ہوں۔

احمد: هَيَّابِنَا نَتَوَجَّهُ اِلَى السُّوْقِ عَلٰى بَرَكَةِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ.



آیئے اللہ عزّوجل کا نام لے کر اس بازار کا رخ کریں۔

عبداللّٰه: وَهَلْ سَيُرَافِقُنَا اَحَدٌ مِنْ اَعْضَاءِ اُسْرَتِكُمُ الْكَرِيْمَةِ؟
اور کیا آپ کے معزز خاندان کے ارکان میں سے بھی کوئی ہمارے ساتھ چلے گا؟

احمد: نَعَمْ سَتُرَافِقُنَا رَبَّةُ الْبَيْتِ.
ہاں گھر والی ہمارے ساتھ جائے گی۔
فَهِيَ تُكْثِرُ مِنْ زِيَارَةِ السُّوْقِ.
کیونکہ وہ اکثر بازار جاتی ہیں۔
وَعِنْدَهَا خِبْرَةٌ بِالْبَضَائِعِ وَاَسْعَارِهَا.
اور اس کے پاس چیزوں اور ان کی قیمتوں کی معلومات ہیں۔

عبداللّٰه: فِعْلًا السَّيِّدَاتُ هُنَّ يَعْرِفْنَ الْبَيْعَ وَالشِّرَاءَ وَالتَّعَامُلَ مَعَ الْبَاعَةِ.
واقعی خواتین خرید و فروخت اور دکانداروں سے معاملہ کرنا جانتی ہیں۔

احمد: صَدَقْتَ يَا سَيِّدِيْ.
جناب آپ نے سچ فرمایا!
وَذٰلِكَ مَجَالُهُنَّ.
اور یہ ان کا میدان (فیلڈ) ہے
طَيِّبٌ نَخْرُجُ عَلٰى بَرَكَةِ اللّٰهِ.
اچھا تو اللہ کا نام لے کر نکلیں۔

عبداللّٰه: وَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا.
اور اللہ پر ہم نے بھروسہ کیا۔

## مشقیں

سوال نمبر ۱ : اَجِبْ/ اَجِيْبِيْ عَنِ الْاَسْئِلَةِ التَّالِيَةِ
درج ذیل سوالات کے جواب دیں۔

سوال: مَنْ هُوَ الدُّكْتُوْرُ عَبْدُاللّٰهِ السُّعُوْدِيُّ؟

ڈاکٹر عبداللہ سعودی کون ہے ؟

جواب: هُوَ مِنَ الْعُلَمَاءِ السُّعُوْدِيِّيْنَ الْاَفَاضِلِ وَمِنْ رِجَالِ الدَّعْوَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ الْبَارِزِيْنَ.

وہ سعودی فاضل علماء سے ہے اور دعوت اسلامی کے نمایاں لوگوں میں سے ہے۔

سوال: هَلْ كَانَ الدُّكْتُوْرُ عَبْدُ اللّٰهِ يَعْرِفُ شَيْئًا عَنْ لَاهُوْرَ قَبْلَ اَنْ يَزُوْرَهَا؟

کیا ڈاکٹر عبداللہ لاہور کو دیکھنے سے پہلے لاہور کے بارے کچھ جانتا تھا

جواب: نَعَمْ كَانَ هُوَ يَعْرِفُ كَثِيْرًا عَنْ لَاهُوْرَ قَبْلَ اَنْ يَزُوْرَهَا.

ہاں وہ لاہور دیکھنے سے پہلے لاہور کے بارے میں بہت کچھ جانتا تھا۔

سوال: اَيْنَ يَقَعُ الطَّرِيْقُ الدَّائِرِيُّ بِمَدِيْنَةِ لَاهُوْرَ الْقَدِيْمَةِ

پرانے شہر لاہور میں سرکلر روڈ کہاں واقع ہے۔

جواب: الطَّرِيْقُ الدَّائِرِيُّ يَمُرُّ اَمَامَ اَبْوَابِ مَدِيْنَةِ لَاهُوْرَ الْقَدِيْمَةِ

سرکلر روڈ پرانے شہر لاہور کے دروازوں کے سامنے سے گزرتا ہے۔

سوال: اَيُّهُمَا اَجْمَلُ وَاَكْثَرُ زُوَّارًا؟ انار كلي الْقَدِيْمَةُ اَوِ الْجَدِيْدَةُ؟

کون سی زیادہ خوب صورت اور آنے والوں کے اعتبار سے زیادہ پر ہجوم ہے۔ پرانی انار کلی یا نئی انار کلی۔

جواب: انار كلي الْجَدِيْدَةُ هِيَ اَجْمَلُ وَاَكْثَرُ زُوَّارًا

نئی انار کلی زیادہ خوب صورت ہے اور سیاحوں کا زیادہ آنا جانا ہے۔

سوال: هَلْ فَقَدَتْ سُوْقُ انار كلي رَوْنَقَهَا بِوُجُوْدِ الْاَسْوَاقِ الْحَدِيْثَةِ؟

کیا انار کلی کا بازار نئے بازاروں کے وجود میں آنے سے اپنی رونق کھو بیٹھا ہے ؟



جواب: لَا، لَمْ تَفْقِدْ سُوْقُ انار كلي رَوْنَقَهَا بِوُجُوْدِ الْاَسْوَاقِ الْحَدِيْثَةِ.

نہیں انار کلی بازار نے نئے بازاروں کے وجود میں آنے سے اپنی رونق نہیں کھوئی

سوال: مَاذَا يُبَاعُ فِيْ سُوْقِ انار كلي؟

انار کلی بازار میں کیا فروخت کیا جاتا ہے ؟

جواب: تُبَاعُ فِيْ سُوْقِ انار كلي اَلْاَقْمِشَةُ وَالْمَلَابِسُ الْجَاهِزَةُ وَالْاَحْذِيَةُ وَالْاَدَوَاتُ الْمَنْزِلِيَّةُ وَاَدَوَاتُ الزِّيْنَةِ

انار کلی بازار میں کپڑے، ریڈی میڈ لباس، جوتے گھریلو سامان اور میک اپ کا سامان فروخت کیا جاتا ہے۔

سوال: هَلْ زُرْتَ/زُرْتِ يَوْمًا سُوْقَ لَاهُوْرَ هٰذِهٖ؟

کیا آپ نے کسی دن لاہور کا یہ بازار دیکھا؟

جواب: نَعَمْ زُرْتُهَا

ہاں میں نے دیکھا۔

سوال نمبر ۲: صَحِّحْ/صَحِّحِيْ الْجُمَلَ الْآتِيَةَ:

درج ذیل جملے درست کریں۔

(ا) هُوَ عَالِمُ السُّعُوْدِيُّ وَالرَّجُلُ الدَّعْوَةِ الْإِسْلَامِيِّ.

(ب) سُوْقُ انار كلي قَدِيْمٌ جِدًّا وَفِيْهِ مَحَلَّاتُ التِّجَارِيُّ كَثِيْرَةٌ.

(ج) قَدْ اِنْخَفَضَ الْحَرَارَةُ وَ هَدَاَتِ الْجَوُّ.

(د) هُمَا سُوْقَانِ اَحَدُ هُمَا يُسَمّٰى انار كلي الْقَدِيْمُ وَالْاٰخَرُ انار كلي الْجَدِيْدَةُ.

(ہ) اَنَا اشْتَرِيْ بِالْاَمْسِ اَحْذِيَةَ الْجَمِيْلَةَ وَالْمَلَابِسَ الْجَاهِزَ.

جواب: درست جملے:

(ا) هُوَ عَالِمٌ سُعُوْدِيٌّ وَرَجُلُ الدَّعْوَةِ الْإِسْلَامِيَّةِ.

وہ سعودی عالم ہے اور دعوت اسلامی کا آدمی ہے۔

(ب) سُوْقُ انار كلي قَدِيْمَةٌ جِدًّا وَفِيْهَا مَحَلَّاتٌ تِجَارِيَّةٌ كَثِيْرَةٌ.

انار کلی بازار بہت پرانا ہے اور اس میں بہت سے تجارتی مراکز ہیں۔

(ج) قد انخفضت الحرارةُ وهدأ الجوُّ.
حرارت کم ہو گئی ہے اور فضا پر سکون ہو گئی ہے۔

(د) هما سوقان احدا هما تسمّى انار كلى القديمة والأخرى انار كلى الجديدة
وہ بازار ہیں ان میں سے ایک کا نام پرانی انار کلی ہے اور دوسری نئی انار کلی ہے۔

(ہ) انا اشترى للعيد احذية جميلة والملابس الجاهزة.
میں کل خوب صورت جوتے اور تیار شدہ کپڑے خریدوں گا۔

سوال نمبر ۳ : املأ/ املئى الفراغات الآتية بكلمات مناسبة:
درج ذیل خالی جگہیں مناسب الفاظ سے پر کریں۔

(ا) نزل عبدُ الله ضيفًا ...... صديقه ......
(ب) قدسمعتُ كثيرًا ...... مدينة لاهور وحدائقها ......
(ج) السُّوقُ الجديدةُ اجملُ ...... القديمة و ...... اكثر ازدحامًا......
(د) كانتْ انار كلىْ ...... جميلةً من إماء الأمير اطور ......

جواب : مکمل جملے :

(ا) نزل عبدُ الله ضيفًا على صديقه الباكستاني.
عبداللہ اپنے پاکستانی دوست کے پاس مہمان ٹھہرا۔

(ب) قدسمعتُ كثيرًا عن مدينة لاهور وحدائقها واسواقها
میں نے لاہور کے بارے میں اور اس کے باغات اور اس کے پر ہجوم بازاروں کے بارے میں بہت سن رکھا ہے۔

(ج) السُّوقُ الجديدةُ اجملُ من القديمة وهي اكثرُ ازدحامًا منها
نیا بازار پرانے سے زیادہ خوب صورت ہے اور یہ اس سے زیادہ پر ہجوم ہے۔

(د) كانتْ انار كلىْ امةً جميلةً من إماءِ الأميرا طور المغولى . جلال الدين اكبر
انار کلی مغل شہنشاہ جلال الدین اکبر کی ایک خوب صورت کنیز تھی۔



سوال نمبر ۴ : كوِّنْ/ كوِّنى جُملًا مُفيدةً واستخدمْ/ استخدمى فيها المفردات الآتية:
مفید جملے بنائیں اور درج ذیل الفاظ کو ان میں استعمال کریں۔
جولةٌ. تمهيدىٌّ. دائرىٌّ. ازدحامٌ. روعةٌ. رونقٌ.

جواب : جملوں میں استعمال :

جولةٌ (دورہ)
هو يقومُ بجولةٍ فى المحلات التجارية. وہ تجارتی مراکز کا دورہ کرتا ہے۔

تمهيدىٌّ (ابتدائی)
جرى الحديثُ التمهيدىُّ بيننا ہمارے درمیان ابتدائی بات چیت ہوئی۔

دائرىٌّ (گول)
هذا طريقٌ دائرىٌّ یہ گول سڑک ہے۔

ازدحامٌ (ہجوم)
سُوقُ انار كلى كثيرةُ الازدحام انار کلی بازار بہت پر ہجوم ہوتا ہے۔

روعةٌ (شان و شوکت)
ازدادتْ روعةُ بيتِكَ. آپ کے گھر کی شان و شوکت بڑھ گئی۔

رونقٌ (رونق)
العيدُ قريبٌ وفى الأسواقِ رونقٌ عید قریب ہے اور بازاروں میں رونق ہے۔

سوال نمبر ۵ : قدوَرَدَتْ جُمُوْعٌ كثيرةٌ فى الدرسِ ومِنْهَا العُلَماءُ جمعُ مُكسّرٍ وعلى وزنِ فُعَلاءَ مِنْ أوزانِ الجمعِ فما وزنُ زُوّارٍ وهى جمعُ زائرٍ.
سبق میں بہت سی جمع آئی ہیں۔ ان میں سے العُلَماءُ جمع مکسر ہے اور جمع کے اوزان میں سے فُعَلاء کے وزن پر ہے پس آپ بتائیں کہ زُوّار کا کیا وزن ہے اور یہ زائر کی جمع ہے۔

جواب : وَزْنُ الجَمعِ:
زُوّار کا وزن فُعّالٌ ہے۔

سوال نمبر ۲: زَارَ يَزُوْرُ زِيَارَةً فِعْلٌ مُعْتَلٌ وَيُسَمّٰى الْأَجْوَفُ الْوَاوِيُّ. صَرِّفْهُ/ صَرِّفِيْهِ مَاضِيًا وَمُضَارِعًا ثُمَّ اِبْحَثْ/ اِبْحَثِيْ عَنْ فِعْلٍ مِثْلِهِ مِنَ الدَّرْسِ وَصَرِّفْهُ/ صَرِّفِيْهِ اَمْرًا وَنَهْيًا۔

"زَارَ يَزُوْرُ زِيَارَةً" معتل فعل ہے جس کو اجوف واوی کہا جاتا ہے۔ اس کی ماضی اور مضارع میں گردان کریں۔ پھر سبق سے اس طرح کا ایک فعل تلاش کریں اور اس کی امر اور نہی میں گردان کریں۔

جواب:

**فعل ماضی کی گردان**

| | | |
|---|---|---|
| زَارَ | ........ | واحد مذکر غائب |
| زَارَا | ........ | تثنیہ مذکر غائب |
| زَارُوْا | ........ | جمع مذکر غائب |
| زَارَتْ | ........ | واحد مونث غائب |
| زَارَتَا | ........ | تثنیہ مونث غائب |
| زُرْنَ | ........ | جمع مونث غائب |
| زُرْتَ | ........ | واحد مذکر حاضر |
| زُرْتُمَا | ........ | تثنیہ مذکر حاضر |
| زُرْتُمْ | ........ | جمع مذکر حاضر |
| زُرْتِ | ........ | واحد مونث حاضر |
| زُرْتُمَا | ........ | تثنیہ مونث حاضر |
| زُرْتُنَّ | ........ | جمع مونث حاضر |
| زُرْتُ | ........ | واحد متکلم |
| زُرْنَا | ........ | جمع متکلم |

**فعل مضارع کی گردان**

| | | |
|---|---|---|
| يَزُوْرُ | ........ | واحد مذکر غائب |
| يَزُوْرَانِ | ........ | تثنیہ مذکر غائب |
| يَزُوْرُوْنَ | ........ | جمع مذکر غائب |



| | | |
|---|---|---|
| تَزُوْرُ | ........ | واحد مونث غائب |
| تَزُوْرَانِ | ........ | تثنیہ مونث غائب |
| يَزُرْنَ | ........ | جمع مونث غائب |
| تَزُوْرُ | ........ | واحد مذکر حاضر |
| تَزُوْرَانِ | ........ | تثنیہ مذکر حاضر |
| تَزُوْرُوْنَ | ........ | جمع مذکر حاضر |
| تَزُوْرِيْنَ | ........ | واحد مونث حاضر |
| تَزُوْرَانِ | ........ | تثنیہ مونث حاضر |
| تَزُرْنَ | ........ | جمع مونث حاضر |
| اَزُوْرُ | ........ | واحد متکلم |
| نَزُوْرُ | ........ | جمع متکلم |

**قِيْلَ سے فعل امر کی گردان**

| | | |
|---|---|---|
| قُلْ | ........ | واحد مذکر حاضر |
| قُوْلَا | ........ | تثنیہ مذکر حاضر |
| قُوْلُوْا | ........ | جمع مذکر حاضر |
| قُوْلِيْ | ........ | واحد مونث حاضر |
| قُوْلَا | ........ | تثنیہ مونث حاضر |
| قُلْنَ | ........ | جمع مونث حاضر |

**قِيْلَ فعل نہی کی گردان**

| | | |
|---|---|---|
| لَا تَقُلْ | ........ | واحد مذکر حاضر |
| لَا تَقُوْلَا | ........ | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَا تَقُوْلُوْا | ........ | جمع مذکر حاضر |
| لَا تَقُوْلِيْ | ........ | واحد مونث حاضر |
| لَا تَقُوْلَا | ........ | تثنیہ مونث حاضر |
| لَا تَقُلْنَ | ........ | جمع مونث حاضر |

سوال نمبر ۷ : تَفَرَّجَ يَتَفَرَّجُ تَفَرُّجًا "فِعْلٌ مِنَ الثُّلَاثِي الْمَزِيْدِفِيْهِ صَرِّفْ/صَرِّفِي الْفِعْلَ مَاضِيًا وَمُضَارِعًا

"تَفَرَّجَ يَتَفَرَّجُ تَفَرُّجًا" فعل ثلاثی مزید فیہ ہے۔ اس فعل کی ماضی اور مضارع میں گردان کریں۔

### فعل ماضی کی گردان

| | |
|---|---|
| تَفَرَّجَ | واحد مذکر غائب |
| تَفَرَّجَا | تثنیہ مذکر غائب |
| تَفَرَّجُوْا | جمع مذکر غائب |
| تَفَرَّجَتْ | واحد مونث غائب |
| تَفَرَّجَتَا | تثنیہ مونث غائب |
| تَفَرَّجْنَ | جمع مونث غائب |
| تَفَرَّجْتَ | واحد مذکر حاضر |
| تَفَرَّجْتُمَا | تثنیہ مذکر حاضر |
| تَفَرَّجْتُمْ | جمع مذکر حاضر |
| تَفَرَّجْتِ | واحد مونث حاضر |
| تَفَرَّجْتُمَا | تثنیہ مونث حاضر |
| تَفَرَّجْتُنَّ | جمع مونث حاضر |
| تَفَرَّجْتُ | واحد متکلم |
| تَفَرَّجْنَا | جمع متکلم |

### فعل مضارع کی گردان

| | |
|---|---|
| يَتَفَرَّجُ | واحد مذکر غائب |
| يَتَفَرَّجَانِ | تثنیہ مذکر غائب |
| يَتَفَرَّجُوْنَ | جمع مذکر غائب |
| تَتَفَرَّجُ | واحد مونث غائب |
| تَتَفَرَّجَانِ | تثنیہ مونث غائب |



| | |
|---|---|
| يَتَفَرَّجْنَ | جمع مونث غائب |
| تَتَفَرَّجُ | واحد مذکر حاضر |
| تَتَفَرَّجَانِ | تثنیہ مذکر حاضر |
| تَتَفَرَّجُوْنَ | جمع مذکر حاضر |
| تَتَفَرَّجِيْنَ | واحد مونث حاضر |
| تَتَفَرَّجَانِ | تثنیہ مونث حاضر |
| تَتَفَرَّجْنَ | جمع مونث حاضر |
| أَتَفَرَّجُ | واحد متکلم |
| نَتَفَرَّجُ | جمع متکلم |

سوال نمبر ۸ : تَرْجِمْ/تَرْجِمِي الْجُمَلَ الْآتِيَةَ إِلَى الْعَرَبِيَّةِ

درج ذیل جملوں کا عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) گزشتہ گرمیوں میں ایک سعودی دوست ملا۔

(ب) میں نے انار کلی بازار دیکھا۔

(ج) سرکلر روڈ لوہاری دروازے کے سامنے سے گزرتا ہے۔

(د) انار کلی ایک مرکب لفظ ہے۔

(ہ) خواتین خرید و فروخت زیادہ جانتی ہیں۔

جواب : عربی ترجمہ :

(ا) فِي الصَّيْفِ الْمَاضِي قَابَلْتُ صَدِيْقًا سَعُوْدِيًّا.

(ب) زُرْتُ سُوْقَ "انَارْ كَلِي".

(ج) يَمُرُّ الطَّرِيْقُ الدَّائِرِيُّ أَمَامَ الْبَابِ "لُوْهَارِي".

(د) "انَارْ كَلِي" لَفْظٌ مُرَكَّبٌ.

(ہ) السَّيِّدَاتُ يَعْرِفْنَ كَثِيْرًا الْبَيْعَ وَالشِّرَاءَ.

☆......☆......☆

# الدرس الثامن عشر

## اٹھارواں سبق

# قَضَاءُ الْاَمِیْنِ ﷺ

## امین ﷺ کا فیصلہ

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْاَمِیْنُ | امانت کا خیال رکھنے والا۔ | قَضَاءٌ | فیصلہ |
| ...... | قابل اعتماد۔ نبی پاک | عَمِیْدٌ | سردار۔ بابا۔ پرنسپل |
| ...... | ﷺ کا لقب۔ | اَرْسَلَ | بھیجا۔ دوڑایا |
| اَثْنَاءَ | دوران | اَرْسَلَ خَیَالَہٗ | اپنے خیال کو پرواز دی |
| قِرَاءَۃٌ | پڑھنا | ...... | یعنی ان کے تخیل نے پرواز کی۔ |
| اَلسِّیْرَۃُ النَّبَوِیَّۃُ | سیرت نبویؐ | قَرَأَ | پڑھا |
| صُوْرَۃٌ | صورت۔ شکل | مُمْتِعَۃٌ | دلچسپ |
| یُحِبُّ | پسند آئے | اَلشَّبَابُ | نوجوان |
| کُتُبٌ | کتابیں | اَجْزَاءٌ | حصے۔ پارٹ |
| سَمَّاہُ | اس نے اس کا نام رکھا | عَلٰی هَامِشِ | سیرت کا حاشیہ۔ |
| نَعْرِضُ | ہم پیش کرتے ہیں | اَلسِّیْرَۃِ | ڈاکٹر طہٰ حسین کی کتاب |
| نُخْبَۃٌ | انتخاب | ...... | سیرت کا نام |
| قَصَّ | قصہ بیان کیا | اُسْلُوْبٌ | طریقہ۔ سٹائل |
| اَلرَّائِعُ | شاندار | اَلْخَلَّابُ | دلکش |
| بُنْیَانٌ | تعمیر | اَلْوَهْنُ | کمزوری۔ بوسیدگی |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| هَدَمُوْا | انہوں نے گرا دی | اَلْبِنَاءُ الْقَدِیْمُ | پرانی عمارت |
| جَدَّدُوْا | نئی بنائی۔ تجدید کی | طَیِّبٌ | پاکیزہ |
| لِسَانٌ | زبان | اَلنَّجَّارُ | معمار |
| اِسْتَعَانَتْ | مدد چاہی | بِنَاءٌ | تعمیر کرنا |
| جَعَلُوْا یَجْمَعُوْنَ | جمع کرنے لگے | اَلْاَحْجَارُ | پتھر |
| یَسْعَوْنَ | کوشش کرتے ہیں | بِاَنْفُسِهِمْ | خود |
| لَا تَسْتَاْجِرُوْنَ | مزدور نہیں رکھتے تھے | لَایَکِلُوْنَ | سپرد نہیں کرتے تھے۔ |
| رَقِیْقٌ | غلام | نُهُوْضٌ | اٹھنا۔ بلند ہونا۔ |
| حَقًّا | فرض | ...... | اٹھان۔ بلندی |
| شَرَفًا | اعزاز | اَعْقَاب | پچھلی نسلیں |
| اَبْنِیْ | میں تعمیر کرتا ہوں | اُسُسٌ | بنیادیں |
| یُعَظِّمُوْنَ | وہ تعظیم کرتے ہیں | یُکْرِمُوْنَ | وہ احترام کرتے ہیں |
| یَرَوْنَ | سمجھتے ہیں | هِبَۃٌ | انعام |
| یُوْضَعُ | رکھا جائے | اِخْتَلَفَ | اختلاف کیا۔ |
| یَضَعُ | رکھے گا | مَوْضِعٌ | جگہ |
| اِبْتَغٰی | چاہا | مَأْثُرَۃٌ | کارنامہ۔ اعزاز |
| یَسْتَحِیْلُ | تبدیل ہو جاتا ہے | خُصُوْمَۃٌ | جھگڑا |
| اَقْصٰی | آخری حد | یَتَلَاحَوْنَ | گالی گلوچ کرتے ہیں |
| یَتَنَاذَرُوْنَ | ایک دوسرے کو دھمکی دیتے ہیں | یُؤْذِنُ | اعلان کرتا ہے |
| وَقَفَ | رک گئی | فَسَدَ الْاَمْرُ | معاملہ خراب ہو گیا |
| اَیَّامًا | کئی دن | لَیَالِی | کئی راتیں |
| تَحَالَفَ | حلف اٹھا لیا۔ قسم کھائی | جَفْنَۃٌ | بڑا پیالہ |
| مَلَؤُوْا | انہوں نے بھر دیا | بِالدَّمِ | خون سے |
| غَمَسُوْا | انہوں نے ڈبوئے | یُقْسِمُوْنَ | وہ قسم کھاتے ہیں |
| لِیَسْتَأْثِرُوْنَ | اپنے لیے خاص کر لیں | اَلشَّرَفُ | اعزاز |

٨ ترجم/ترجمي الى العربية:

عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) تاریک رات میں چودھویں کے چاند کی کمی محسوس ہوتی ہے۔

(ب) اگر پیتل کا سکہ چلتا تو سونا مہنگا نہ ہوتا۔

(ج) بلندیوں کے حصوں میں ہم اپنی جانوں کی پرواہ نہیں کرتے۔

(د) وہ شدت غم سے مرگیا۔

(ہ) موت سے کوئی راہ گریز نہیں ہے۔

عربی ترجمہ:

(ا) وَفِي اللَّيْلَةِ الظَّلْمَاءِ يُفْتَقَدُ الْبَدْرُ.

(ب) لَوْ نَفَقَ الصُّفْرُ مَا كَانَ يَغْلُو التِّبْرُ.

(ج) تَهُوْنُ عَلَيْنَا نُفُوْسُنَا فِي حُصُوْلِ الْمَعَالِي.

(د) هُوَ مَاتَ مِنْ شِدَّةِ الْحُزْنِ.

(ه) لَيْسَ مِنَ الْمَوْتِ بُدٌّ.

☆.....☆.....☆



# اَلدَّرْسُ الْحَادِي وَالْعِشْرُوْنَ

## اکیسواں سبق

# زِيَارَةُ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ

## حرمین شریفین کی زیارت

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| قَدْ عَادَ | لوٹ آئے ہیں | زَمِيْلِي | میرا کلاس فیلو |
| زِيَارَةُ | دیکھنا۔ سیر کرنا | بِالْأَمْسِ | کل (گزشتہ) |
| هَدَايَا | تحفے۔ ہدیے | طَيِّبَةٌ | پاکیزہ۔ اچھا |
| اِشْتَرَيَا | ان دونوں نے خریدا | جَمِيْلٌ جِدًّا | بہت خوب |
| جَاءَ بِهَا | ان کو لایا | أَخْبَرَ | بتایا |
| اِشْتَرَى | اس نے خریدا | اَلْمَلَابِسُ | کپڑے |
| اَلْجَاهِزَةُ | تیار شدہ۔ ریڈی میڈ | اَلْأَقْمِشَةُ | کپڑے |
| اَلْمُسْتَوْرَدَةُ | درآمد شدہ۔ امپورٹڈ | جِهَازٌ | سیٹ۔ ڈھانچہ |
| اَلْمِذْيَاعُ | ریڈیو | اَلْعَادِيَةُ | معمول کے |
| زَائِرٌ | زیارت کرنے والا | حَاجٌّ | حج کرنے والا |
| مَاءُ زَمْزَمَ | آب زمزم | اَلتُّمُوْرُ | کھجوریں |
| اَلْمَسَابِحُ | تسبیحیں | اَلْمَنَادِيْلُ | رومال |
| تَمْرُ الْمَدِيْنَةِ | مدینے کی کھجور | اَلْمَعْرُوْفُ | مشہور |
| أَحَبُّ التُّمُوْرِ | سب سے زیادہ پیاری کھجور | كَمِّيَّةٌ كَبِيْرَةٌ | بڑی مقدار |
| اَلْمُتَنَوِّعَةُ | کئی قسم کی | اَلْعَجْوَةُ | ایک کھجور کا نام |
| كَانَ يُحِبُّ | پسند فرماتے تھے۔ | قَابَلْتَ | تو نے ملاقات کی |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| دَعَانَا | اس نے ہمیں بلایا | مَنْزِلٌ | گھر |
| قَدَّمَ | پیش کیا۔ دیا | أَرَانَا | ہمیں دکھایا |
| سَأَلْتَ | تو نے پوچھا | عَنْ سَفَرِهِ | ان کے سفر کے بارے میں |
| قَدْحَكَى | اس نے بتایا | اِسْتَغْرَقَتْ | صرف کیے۔ لگائے۔ |
| أُسْبُوْعَيْنِ | دو ہفتے | مُرِيْحًا | آرام دہ |
| زِيَارَةٌ مُمْتِعَةٌ | دلچسپ ٹور | تَأَثَّرَ | متاثر ہوئے |
| حَقَّقَتْ | حاصل کیا | اَلتَّقَدُّمُ | ترقی |
| اَلتَّسْهِيْلَاتُ | سہولتیں | ضُيُوْفٌ | مہمان |
| ضُيُوْفُ الرَّحْمٰنِ | اللہ کے مہمان | حُجَّاجٌ | حاجی لوگ |
| مُعْتَمِرِيْنَ | عمرے کرنے والے | زُوَّارٌ | زیارت کرنے والے |
| تَكَالِيْفُ السَّفَرِ | سفر کے اخراجات | نَفَقَاتُ السَّكَنِ | رہائش کے اخراجات |
| وَمَا إِلٰى ذٰلِكَ | وغیرہ | تَذْكِرَةٌ | ٹکٹ |
| اَلذَّهَابُ | جانا | اَلْإِيَابُ | لوٹ آنا |
| تَذْكِرَةُ الذَّهَابِ وَالْإِيَابِ | آنے جانے کا ٹکٹ۔ ریٹرن ٹکٹ | بِالطَّائِرَةِ | ہوائی جہاز کے ذریعے۔ بائی ائر |
| أَرْبَعَةَ عَشَرَ | چودہ | أَلْفٌ | ہزار |
| رُوْبِيَّة | روپیہ | اَلْأَكْلُ | کھانا |
| تَخْتَلِفُ | مختلف ہے | اَلْمُسْتَوٰى | معیار۔ سٹینڈرڈ |
| اَلتَّطَوُّرُ | ترقی۔ تبدیلی | حَدَثَ | ہوئی |
| أَنْفَقَتْ | خرچ کیے | مَبَالِغُ | رقم |
| ضَخْمَةٌ | خطیر | خَيَالِيَّةٌ | حیران کن |
| تَوْسِعَةٌ | توسیع | اِتَّسَعَ | وسیع ہو گیا |
| اِسْتَوْعَبَ | گھیر لیا | يَسْتَوْعِبُ | گھیرتی ہے |
| عِبَارَةٌ | مراد | مَاعَدَا | سوائے |
| جَنَّةُ الْبَقِيْعِ | مدینہ شریف کا قبرستان | مُكَيَّفٌ | ایئر کنڈیشنڈ |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلْمُصَلِّيْنَ | نمازی | يُرِيْحُ | آرام دیتی ہے |
| شَبَكَةٌ | جال | اَلطُّرُقُ الْمُعَبَّدَةُ | پکی سڑکیں |
| اَلْأَنْفَاقُ | سرنگیں | يُنْهِشُ | حیران کردیتی ہے |
| اَلْفَنَادِقُ | ہوٹل | اَلْفَخْمَةُ | شاندار |
| اَلْمَبَانِي | عمارتیں | اَلشَّاهِقَةُ | بلندوبالا |
| يُدْهِشُ | حیران کردیتا ہے | تُعْجِبُ | حیران کرتا ہے |
| طَرِيْقُ الْهِجْرَةِ | ہجرت روڈ | | پسند آتا ہے |
| قَرَّبَ | قریب کردیا | سَهَّلَ | آسان کردیا |
| مِنْ مَكَانٍ | ایک جگہ سے | أَنْعَمَ | انعام کیا |
| لِآخَرَ | دوسری جگہ تک | عِبَادٌ | بندے |
| قَدْ قَرَّرْنَا | ہم نے فیصلہ کرلیا ہے | هٰذَا الْعَامَ | اس سال |
| وَفَّقَ | توفیق بخشے | يَسَّرَ | آسان فرمادے |
| اَلطَّائِرَاتُ | ہوائی جہاز | مَطَارٌ | ایئرپورٹ |

## متن اور ترجمہ

**احمد:** (لِوَالِدِهِ) قَدْ عَادَ وَالِدُ زَمِيْلِيْ عَلِيٍّ وَأُمُّهُ بَعْدَ زِيَارَةِ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ بِالْأَمْسِ مَعَ هَدَايَا طَيِّبَةٍ.

(اپنے والد سے) میرے ہم جماعت علی کے والد اور اس کی ماں حرمین شریفین کی زیارت کے بعد عمدہ تحفے لے کر کل واپس آگئے ہیں۔

قَدِ اشْتَرَيَاهَا مِنْ مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ وَالْمَدِيْنَةِ الْمُنَوَّرَةِ.

انہوں نے ان (تحفوں) کو مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ سے خریدا۔

**اَلْوَالِدُ:** جَمِيْلٌ جِدًّا!

بہت خوب!

وَمَاهِيَ الْهَدَايَا؟

اور یہ کیا تحفے ہیں؟

اَلَّتِیْ جَاءَ بِهَا وَالِدُ زَمِیْلِكَ عَلِيٍّ

جن کو تیرے ہم جماعت علی کا والد لے کر آیا۔

احمد: قَدْ أَخْبَرَنِیْ عَلِيٌّ

علی نے مجھے بتایا ہے

بِأَنَّ وَالِدَهُ قَدِ اشْتَرٰى لَهُ

کہ اس کے والد نے اس کے لئے خریدے ہیں

اَلْمَلَابِسَ الْجَاهِزَةَ الْجَمِيْلَةَ

ریڈی میڈ خوب صورت کپڑے

وَالْأَقْمِشَةَ الْمُسْتَوْرَدَةَ

اور درآمد شدہ (امپورٹڈ) کپڑے

وَجِهَازًا جَمِيْلًا مِنَ الْمِذْيَاعِ الصَّغِيْرِ

اور چھوٹے ریڈیو کا ایک خوب صورت سیٹ

بِالْإِضَافَةِ إِلَى الْهَدَايَا الْعَادِيَةِ

علاوہ ازیں معمول کے تحفے ہیں

اَلَّتِیْ يَأْتِیْ بِهَا كُلُّ زَائِرٍ وَحَاجٍّ

جن کو ہر زیارت کرنے والا اور حج کرنے والا لاتا ہے۔

مِنْ مَاءِ زَمْزَمَ وَالتُّمُوْرِ وَالْمُسَبِّحَاتِ وَالْمَنَادِيْلِ

جیسے آب زمزم، کھجوریں، تسبیحیں اور رومال

الوَالِدُ: وَهَلْ جَاءَ بِتَمْرِ الْمَدِيْنَةِ الْمَعْرُوْفِ

اور کیا وہ مدینے کی مشہور کھجور لائے؟

اَلَّذِیْ كَانَ أَحَبَّ التُّمُوْرِ إِلٰى سَيِّدِنَا رَسُوْلِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جو ہمارے سردار اللہ کے رسول ﷺ کو تمام کھجوروں سے زیادہ پسند تھی۔

احمد: نَعَمْ يَا أَبِیْ!

ہاں ابا جان!



فَقَدْ جَاءَ بِكَمِّيَّةٍ كَبِيْرَةٍ مِنَ التُّمُوْرِ الْمُتَنَوِّعَةِ

پس وہ مختلف قسم کی کھجوروں کی ایک بڑی مقدار لائے ہیں۔

بِمَا فِيْهَا الْعَجْوَةُ

اس میں عجوہ بھی شامل ہے

اَلَّتِیْ كَانَ يُحِبُّهَا النَّبِیُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ.

جس کو نبی ﷺ پسند کرتے تھے۔

الوَالِدُ: وَهَلْ قَابَلْتَ وَالِدَ عَلِيٍّ يَا أَحْمَدُ!

اور اے احمد! کیا تم علی کے والد سے ملے؟

احمد: نَعَمْ يَا وَالِدِیَ الْكَرِيْمَ!

ہاں محترم ابا جان!

فَقَدْ دَعَانَا عَلِيٌّ إِلٰى مَنْزِلِهٖ

پس علی نے ہمیں اپنے گھر بلایا

قَدَّمَ لَنَا التَّمْرَ وَمَاءَ زَمْزَمَ

اس نے ہمارے سامنے کھجور اور آب زمزم رکھا۔

وَأَرَانَا الْهَدَايَا الَّتِیْ جَاءَ بِهَا الْوَالِدُ لَهُ

اور ہمیں وہ تحفے دکھائے ہیں کہ اس کا والد اس کے لئے لایا تھا۔

الوَالِدُ: وَهَلْ سَأَلْتَ وَالِدَ عَلِيٍّ عَنْ سَفَرِهٖ إِلَى الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ؟

اور کیا تو نے علی کے والد سے حرمین شریفین کے سفر کے بارے میں پوچھا؟

احمد: نَعَمْ وَقَدْ حَكٰى إِنَّ زِيَارَتَهُ قَدِ اسْتَغْرَقَتْ أُسْبُوْعَيْنِ

ہاں اور انہوں نے بتایا کہ ان کے اس سفر پر دو ہفتے صرف ہوئے۔

وَكَانَ سَفَرًا مُرِيْحًا وَزِيَارَةً مُمْتِعَةً

اور سفر آرام دہ اور دلکش دورہ تھا۔

وَإِنَّهُ قَدْ تَأَثَّرَ كَثِيْرًا

اور یہ کہ وہ بہت متاثر ہوئے ہیں۔

بِمَا حَقَّقَتْهُ السُّعُوْدِيَّةُ

اس سے جس کو سعودیہ نے حاصل کیا۔

مِنَ التَّقَدُّمِ وَمِنَ التَّسْهِيْلَاتِ لِضُيُوْفِ الرَّحْمٰنِ وَحُجَّاجِ بَيْتِ اللّٰهِ الْحَرَامِ وَالْمُعْتَمِرِيْنَ وَزُوَّارِ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ

یعنی ترقی اور اللہ کے مہمانوں' اللہ کے محترم گھر کے حاجیوں' عمرہ کرنے والوں اور حرمین شریفین کی زیارت کرنے والوں کے لئے سہولتیں۔

الوَالِدُ: وَهَلْ سَأَلْتَهُ عَنْ تَكَالِيْفِ السَّفَرِ وَنَفَقَاتِ السَّكَنِ وَمَا إِلٰى ذٰلِكَ؟

اور کیا تو نے ان سے سفر اور رہائش وغیرہ کے اخراجات کے بارے میں پوچھا؟

احمد: نَعَمْ وَقَدْ أَخْبَرَنَا

ہاں اور انہوں نے ہمیں بتایا

بِأَنَّ تَذْكِرَةَ الذَّهَابِ وَالْإِيَابِ بِالطَّائِرَةِ أَرْبَعَةَ عَشَرَ أَلْفَ رُوْبِيَةٍ

کہ ہوائی جہاز کے ذریعے آنے جانے کا ٹکٹ چودہ ہزار روپے ہے۔

وَأَمَّا نَفَقَاتُ السَّكَنِ وَالْأَكْلِ فَهِيَ تَخْتَلِفُ بِاخْتِلَافِ الْمُسْتَوٰى

بہر حال رہائش اور کھانے کے اخراجات معیار کے مختلف ہونے کی وجہ سے مختلف ہو جاتے ہیں۔

الوَالِدُ: وَمَا ذَا عَنِ التَّطَوُّرِ الَّذِيْ حَدَثَ بِالْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ؟

اور حرمین شریفین میں ہونے والی ترقی کے بارے میں کیا ہے؟

احمد: يَقُوْلُ وَالِدُ عَلِيٍّ

علی کے والد کہتے ہیں۔

بِأَنَّ السُّعُوْدِيَّةَ قَدْ أَنْفَقَتْ مَبَالِغَ ضَخْمَةً خَيَالِيَّةً فِيْ تَوْسِعَةِ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ.

کہ سعودیہ نے حرمین شریفین کی توسیع پر حیران کن خطیر رقم خرچ کی ہے۔

فَأَمَّا الْحَرَمُ الْمَكِّيُّ فَقَدِ اتَّسَعَ

بہر حال مکی حرم وسیع ہو چکا ہے۔

حَتّٰى اسْتَوْعَبَ حُدُوْدَ مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ الْقَدِيْمَةِ

یہاں تک کہ اس نے قدیم مکہ مکرمہ کی حدود کا احاطہ کر لیا ہے۔



وَأَمَّا الْحَرَمُ النَّبَوِيُّ فَهُوَ يَسْتَوْعِبُ مَا كَانَ عِبَادَةً عَنِ الْمَدِيْنَةِ الْمُنَوَّرَةِ فِيْ عَهْدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ مَا عَدَا جَنَّةَ الْبَقِيْعِ

بہر حال حرم نبوی جنت البقیع کے علاوہ نبی ﷺ کے عہد کے مدینہ منورہ کو گھیرے ہوئے ہے۔

وَهُوَ كُلُّهُ مُكَيَّفٌ مِمَّا يُرِيْحُ الْمُصَلِّيْنَ

اور وہ (حرم) سارا ائرکنڈیشنڈ ہے جو نمازیوں کو راحت دیتا ہے۔

الوَالِدُ: وَمَاذَا عَنْ تَسْهِيْلَاتِ النَّقْلِ وَالسَّكَنِ؟

اور سفر اور رہائش کی سہولتوں کے بارے میں کیا ہے؟

احمد: يَقُوْلُ وَالِدُ عَلِيٍّ بِأَنَّ شَبَكَةَ الطُّرُقِ الْمُعَبَّدَةِ وَالْأَنْفَاقِ فِيْ مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ وَمِنٰى وَعَرَفَاتٍ مِمَّا يُدْهِشُ الزُّوَّارَ

علی کے والد کہتے ہیں کہ پختہ سڑکوں کا جال اور مکہ مکرمہ اور منیٰ اور عرفات کی سرنگوں نے زیارت کرنے والوں کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔

كَمَا أَنَّ الْفَنَادِقَ الضَّخْمَةَ وَالْمَبَانِيَ الشَّاهِقَةَ تُعْجِبُهُمْ إِعْجَابًا كَبِيْرًا

جیسا کہ شاندار ہوٹل اور بلند وبالا عمارتیں ان کو بہت پسند آتی ہیں۔

وَكَذٰلِكَ طَرِيْقُ الْهِجْرَةِ بَيْنَ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ قَدْ قَرَّبَ بَيْنَهُمَا وَسَهَّلَ النَّقْلَ مِنْ مَكَانٍ لِآخَرَ.

اور اس طرح حرمین شریفین کے درمیان شاہراہ ہجرت نے ان (حرمین شریفین) کو قریب کر دیا ہے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے کو آسان بنا دیا ہے۔

الوَالِدُ: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَا أَنْعَمَ بِهِ عَلٰى عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِيْنَ

اللہ کا شکر ہے اس انعام پر جو اس نے اپنے مومن بندوں پر کیا۔

وَقَدْ قَرَّرْنَا أَنَا وَ وَالِدَتُكَ السَّفَرَ إِلَى الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيْفَيْنِ حَاجِّيْنَ مُعْتَمِرِيْنَ هٰذَا الْعَامَ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ

اور ہم نے فیصلہ کر لیا ہے۔ میں نے اور تیری والدہ نے۔ اس سال انشاء اللہ حرمین شریفین کی طرف حج اور عمرہ کے لئے سفر کرنے کا۔

احمد: وَفَّقَكُمَا اللّٰهُ
اور اللہ آپ دونوں کو توفیق دے۔
وَسَهَّلَ عَلَيْكُمَا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ
اور وہ تم پر حج اور عمرہ کو آسان کردے۔
وَيَسَّرَهُمَا لَكُمَا آمِين.
اور وہ ان دونوں (حج اور عمرہ) کو تمہارے لئے آسان فرمادے۔ (آمین)

الوالد: وَهَلْ تُوجَدُ الطَّائِرَاتُ بَيْنَ مَكَّةَ الْمُكَرَّمَة وَالْمَدِينَةِ الْمُنَوَّرَةِ؟
اور کیا مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان ہوائی جہاز ہوتے ہیں؟

احمد: لَا، لَا يُوجَدُ مَطَارٌ فِي مَكَّةَ الْمُكَرَّمَةِ
نہیں مکہ مکرمہ میں ایئرپورٹ نہیں ہے۔
وَلٰكِنِ السَّفَرُ الْجَوِّيُّ بَيْنَ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيفَيْنِ يَكُونُ بِطَرِيقِ جِدَّةَ.
لیکن حرمین شریفین کے درمیان ہوائی سفر جدہ کے راستے سے ہوتا ہے۔

## مشقیں

سوال نمبر ۱: أَجِبْ/ أَجِيبِي عَمَّا يَأْتِي مِنَ الْأَسْئِلَةِ:
درج ذیل سوالوں کے جواب دیں۔

سوال: بِمَاذَا عَادَ وَالِدُ عَلِيٍّ وَأُمُّهُ مِنَ الْحَرَمَيْنِ الشَّرِيفَيْنِ؟
علی کے والد اور اس کی ماں کیا چیز لے کر حرمین شریفین سے لوٹے؟
جواب: عَادَ وَالِدُ عَلِيٍّ وَأُمُّهُ بِهَدَايَا طَيِّبَةٍ
علی کے والد اور اس کی ماں اچھے اچھے تحفے لے کر لوٹے۔

سوال: مَاذَا اشْتَرَى وَالِدُ عَلِيٍّ لِابْنِهِ؟
علی کے والد نے اپنے بچے کے لئے کیا خریدا؟
جواب: هُوَ اشْتَرَى لَهُ الْمَلَابِسَ الْجَاهِزَةَ وَالْأَقْمِشَةَ الْمُسْتَوْرَدَةَ وَجِهَازًا جَمِيلًا مِنَ الْمِذْيَاعِ الصَّغِيرِ
اس نے اس کے لئے ریڈی میڈ کپڑے اور امپورٹڈ کپڑے اور چھوٹا



سا ریڈیو سیٹ خریدا۔

سوال: مَا هِيَ الْهَدَايَا الْعَادِيَةُ الَّتِي يَأْتِي بِهَا كُلُّ حَاجٍّ وَمُعْتَمِرٍ؟
معمول کے تحفے کیا ہیں جن کو ہر حاجی اور عمرہ کرنے والا لاتا ہے؟
جواب: اَلْهَدَايَا الْعَادِيَةُ تَعْنِي مَاءَ زَمْزَمَ وَالتُّمُورَ وَالْمُسَبِّحَاتِ وَالْمَنَادِيلَ
معمول کے تحفے یعنی آب زمزم، کھجوریں، تسبیحیں اور رومال۔

سوال: مَا هُوَ التَّمْرُ الَّذِي كَانَ يُحِبُّهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؟
وہ کون سی کھجور ہے جس کو نبی ﷺ پسند فرماتے تھے؟
جواب: اَلْعَجْوَةُ هُوَ التَّمْرُ الَّذِي كَانَ يُحِبُّهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.
عجوہ وہ کھجور ہے جس کو نبی ﷺ پسند فرماتے تھے۔

سوال نمبر ۲: اِمْلَأْ/اِمْلَئِي الْفَرَاغَاتِ التَّالِيَةَ بِكَلِمَةٍ مُنَاسِبَةٍ:
مناسب لفظ سے درج ذیل خالی جگہوں کو پر کریں۔
(ا) قَدْ دَعَا عَلِيٌّ أَصْدِقَاءَهُ وَقَدَّمَ لَهُمْ ............ وَمَاءَ زَمْزَمَ.
(ب) قَدْ قُمْنَا بِزِيَارَةٍ اِسْتَغْرَقَتْ ............
(ج) قَدْ حَقَّقَتِ السُّعُودِيَّةُ تَقَدُّمًا وَقَدَّمَتْ ............ وَمَاءَ زَمْزَمَ.

جواب: مکمل جملے:
(ا) قَدْ دَعَا عَلِيٌّ أَصْدِقَاءَهُ وَقَدَّمَ لَهُمُ التَّمْرَ وَمَاءَ زَمْزَمَ.
علی نے اپنے دوستوں کو بلایا اور ان کو کھجوریں اور زمزم کا پانی پیش کیا۔
(ب) قَدْ قُمْنَا بِزِيَارَةٍ اِسْتَغْرَقَتْ أُسْبُوعَيْنِ.
ہم نے ایک سیر کی جس پر دو ہفتے صرف ہوئے۔
(ج) قَدْ حَقَّقَتِ السُّعُودِيَّةُ تَقَدُّمًا وَقَدَّمَتِ التَّسْهِيلَاتِ لِضُيُوفِ الرَّحْمٰنِ
سعودیہ نے ترقی حاصل کی ہے اور اللہ کے مہمانوں کو سہولتیں پیش کی گئیں۔

سوال نمبر ۳ : صَحِّحْ/ صَحِّحِی الجُمَلَ الآتِیَۃَ

درج ذیل جملوں کو صحیح کریں۔

(ا) قَدْ جَاءَ الوَالِدِی بِمَا الزَّمْزَمِ

(ب) قَدِ اشْتَرَیْتُ المَلَابِسَ الجَاهِزَةَ وَاَقْمِشَةَ المُسْتَوْرِدْ.

(ج) اَلطَّرِیْقُ الهِجْرَةُ قَدْ قَرَّبَتْ بَیْنَ الحَرَمَیْنِ الشَّرِیْفَانِ.

جواب : درست جملے

(ا) قَدْ جَاءَ وَالِدِی بِمَاءِ زَمْزَمَ

میرے والد آب زمزم لے کر آئے۔

(ب) قَدِ اشْتَرَیْتُ المَلَابِسَ الجَاهِزَةَ وَالاَقْمِشَةَ المُسْتَوْرِدَةَ

میں نے ریڈی میڈ کپڑے اور امپورٹڈ کپڑے خریدے۔

(ج) طَرِیْقُ الهِجْرَةِ قَدْ قَرَّبَ بَیْنَ الحَرَمَیْنِ الشَّرِیْفَیْنِ.

شاہراہ ہجرت نے حرمین شریفین کو ایک دوسرے سے قریب کر دیا ہے۔

سوال نمبر ۴ : اِسْتَخْدِمْ/ اِسْتَخْدِمِی مَایَاتِی مِنَ المُفْرَدَاتِ فِی جُمَلِكَ/جُمَلِكِ المُفِیْدَةِ.

درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔

شَبَکَةٌ. مُعَبَّدٌ. نَفَقٌ. شَاهِقٌ. مَطَارٌ. جَوِّیٌّ. طَائِرَةٌ. جَاهِزٌ. مُرِیْحٌ. مُمْتِعٌ.

جواب : جملوں میں استعمال :

شَبَکَةٌ (جال)

تُوْجَدُ فِی السُّعُوْدِیَّةِ شَبَکَةُ الطُّرُقِ المُعَبَّدَةِ.

سعودیہ میں پختہ سڑکوں کا جال موجود ہے۔

مُعَبَّدٌ (پختہ)

هٰذَا طَرِیْقٌ مُعَبَّدٌ. یہ پختہ سڑک ہے۔

نَفَقٌ (سرنگ)

اَدْهَشَنِی هٰذَا النَّفَقُ الوَاسِعُ. مجھے اس کشادہ سرنگ نے حیران کر دیا۔

شَاهِقٌ (بلند)

اَنَا اُحِبُّ جَبَلًا شَاهِقًا. میں بلند پہاڑ کو پسند کرتا ہوں۔



مَطَارٌ (ہوائی اڈہ)

اَیْنَ المَطَارُ؟ ہوائی اڈہ کہاں ہے؟

جَوِّیٌّ (ہوائی)

اَلسَّفَرُ الجَوِّیُّ مُرِیْحٌ. ہوائی سفر آرام دہ ہے۔

طَائِرَةٌ (ہوائی جہاز)

وَصَلْتُ اِلٰی اِسْلَام آبَادِ بِالطَّائِرَةِ. میں ہوائی جہاز کے ذریعے اسلام آباد پ

مُرِیْحٌ (آرام دہ)

اَلسَّفَرُ مُرِیْحٌ فِی هٰذِهِ الاَیَّامِ. ان دنوں سفر آسان ہے۔

مُمْتِعٌ (دلچسپ)

هٰذَا الدَّرْسُ مُمْتِعٌ. یہ سبق دلچسپ ہے۔

سوال نمبر ۵ : خُذْ/خُذِی عَشَرَةً مِنَ الجُمُوْعِ فِی الدَّرْسِ وَحَوِّلْهَا/حَوِّلِیْهَا المُفْرَدَاتِ مَعَ ذِکْرِ الوَزْنِ لِکُلِّ کَلِمَةٍ وَجَمْعِهَا.

سبق میں موجود دس جمع الفاظ لیں اور ان کو واحد الفاظ میں تبدیل کر دیں نیز ہر اور اس کی جمع کا وزن بھی بتائیں۔

جواب : واحد جمع اور ان کا وزن :

| جمع | وزن | واحد | وزن |
|---|---|---|---|
| مَلَابِسُ | مَفَاعِلُ | مَلْبَسٌ | مَفْعَلٌ |
| مُسَبِّحَاتٌ | مُفَعِّلَاتٌ | مُسَبِّحَةٌ | مُفَعِّلَةٌ |
| مَنَادِیْلُ | مَفَاعِیْلُ | مِنْدِیْلٌ | مِفْعِیْلٌ |
| تُمُوْرٌ | فُعُوْلٌ | تَمْرٌ | فَعْلٌ |
| تَسْهِیْلَاتٌ | تَفْعِیْلَاتٌ | تَسْهِیْلَةٌ | تَفْعِیْلَةٌ |
| تَکَالِیْفُ | تَفَاعِیْلُ | تَکْلِیْفٌ | تَفْعِیْلٌ |
| نَفَقَاتٌ | فَعَلَاتٌ | نَفَقَةٌ | فَعَلَةٌ |
| مَبَالِغُ | مَفَاعِلُ | مَبْلَغٌ | مَفْعَلٌ |
| طُرُقٌ | فُعُلٌ | طَرِیْقٌ | فَعِیْلٌ |
| مُؤْمِنِیْنَ | مُفْعِلِیْنَ | مُؤْمِنٌ | مُفْعِلٌ |

سوال نمبر ۶: إستخرج/ إستخرجي ما وَرَدَ في الدَّرسِ مِنْ بَابِ التَّفعِيلِ وَالافتِعَالِ مَصْدَرًا وَمَاضِيًا وَمُضَارِعًا لِكُلِّ فِعْلٍ:

سبق میں مذکور باب تفعیل اور باب افتعال کے ہر فعل کا مصدر، ماضی اور مضارع نکالیں۔

جواب

| مصدر | ماضی | مضارع |
|---|---|---|
| تَقدِيمٌ | قَدَّمَ | يُقَدِّمُ |
| تَحقِيقٌ | حَقَّقَ | يُحَقِّقُ |
| تَسهِيلٌ | سَهَّلَ | يُسَهِّلُ |
| تَقرِيرٌ | قَرَّرَ | يُقَرِّرُ |
| تَقرِيبٌ | قَرَّبَ | يُقَرِّبُ |
| تَوفِيقٌ | وَفَّقَ | يُوَفِّقُ |
| تَيسِيرٌ | يَسَّرَ | يُيَسِّرُ |

باب افتعال:

| مصدر | ماضی | مضارع |
|---|---|---|
| إختِلَافٌ | إختَلَفَ | يَختَلِفُ |
| إعتِمَارٌ | إعتَمَرَ | يَعتَمِرُ |
| إشتِرَاءٌ | إشتَرَى | يَشتَرِي |

سوال نمبر ۷: تَرجِم/ تَرجِمِي إلَى العَرَبِيَّةِ مَا يَأتِي:

درج ذیل کا عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) یہ درآمد شدہ کپڑا ہے۔

(ب) مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان پکی سڑک ہے۔

(ج) ہم نے مکہ مکرمہ سے تسبیح اور مدینہ منورہ سے کھجوریں خریدیں۔



(د) مکہ مکرمہ، منیٰ اور عرفات میں پکی سڑکوں کا جال بچھا ہوا ہے۔

(ہ) شاندار ہوٹل اور بلند عمارات مجھے بہت پسند ہیں۔

جواب: عربی ترجمہ:

(ا) هٰذا قُمَاشٌ مُستَورَدٌ.

(ب) يُوجَدُ بَينَ مَكَّةَ المكرمة والمدينة المنورة طريقٌ مُعَبَّدٌ

(ج) نَحنُ نَشتَرِي مُسَبِّحَاتٍ مِنْ مَكَّةَ المُكَرَّمَةِ والتُّمُورَ مِن المَدِينَةِ المُنَوَّرَةِ.

(د) تُوجَدُ شَبَكَةُ الطُّرُقِ المُعَبَّدَةِ فِي مَكَّةَ المُكَرَّمَةِ ومنى وعَرَفَاتٍ.

(ہ) الفَنَادِقُ الفَخمَةُ والمَبَانِي الشَّاهِقَةُ تُعجِبُنِي إعجَابًا كَبِيرًا.

☆...☆...☆

# الدرس الثانی والعشرون

## بائیسواں سبق

# مِنْ هُدَی الْقُرْآنِ الْكَرِيْمِ

## قرآن کریم کی ہدایت

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَلعدلُ | انصاف | اِحسانٌ | نیکی |
| آمنوا | ایمان لائے | كُوْنُوا | بن جاؤ۔ ہو جاؤ |
| قوّامِيْنَ | قائم کرنے والے | اَلقِسطُ | انصاف |
| شُهداءَ | گواہ | النَّفسُ | جانیں |
| وَالِدَيْنِ | ماں باپ | اَقربِیْن | رشتے دار |
| غنیٌّ | امیر | فقیرٌ | غریب |
| اَولٰی | زیادہ قریب۔ زیادہ تعلق والا۔ زیادہ خیر خواہ | لا تتبعوا | اتباع نہ کرو |
| | | اَلهوٰی | خواہش نفس |
| تلوٗا | تم مڑو گے۔ تم راستی چھوڑو گے | تُعرِضُوا | پہلو تہی کرو گے |
| | | خبیرًا | خبر رکھنے والا |
| لَا یَجْرِمَنَّ | نہ اکسائے۔ آمادہ نہ کرے | شَنَاٰنُ قومٍ | قوم کا بغض |
| اِعدلوا | عدل کرو | اَقربُ | زیادہ قریب |
| اَلتَّقوٰی | پرہیزگاری | اِتَّقُوا | ڈرو |
| وَعَدَ | وعدہ کیا | عمِلوا | کیے |
| اَلصّٰلِحٰتِ | اچھے کام | مغفرةٌ | بخشش |
| اَجرٌ | معاوضہ۔ ثواب | کفرُوا | انکار کیا |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| كَذَّبُوا | جھٹلایا | اٰیٰتٌ | نشانیاں |
| یأمُرُ | حکم دیتا ہے | اَصحٰبُ الجحیم | دوزخی |
| اِیتَاءٌ | دینا | ذِی القُربٰی | رشتے دار |
| یَنْهٰی | روکتا ہے | اَلفَحشَاءُ | برائی |
| اَلمُنكَرُ | بری بات | البَغیُ | سرکشی۔ عداوت |
| یَعِظُكُمْ | وہ تمہیں نصیحت کرتا ہے | | نافرمانی۔ بد معاشی |
| تَذَكَّرُوْنَ | تم نصیحت حاصل کرتے ہو | اَوفُوا | پورا کرو |
| عَاهَدْتُمْ | تم نے عہد کیا | لا تنقُضُوا | مت توڑو |
| اَلاَیمَانُ | قسمیں | تَوكِیدٌ | پکا کرنا |
| جَعَلْتُمْ | تم نے بنایا | كَفِیلًا | ضامن |
| یَعْلَمُ | وہ جانتا ہے | تَفعَلُوْنَ | تم کرتے ہو |
| یَأمُرُكُمْ | وہ تمہیں حکم دیتا ہے | تُؤَدُّوا | تم ادا کرو |
| اَلاَمٰنٰتُ | امانتیں | اَهلٌ | مالک |
| حَكَمْتُمْ | تم نے فیصلہ کیا | بَیْنَ النَّاسِ | لوگوں کے درمیان |
| بِالعَدلِ | انصاف سے | نِعِمَّا | بہتر ہے |
| سَمِیعٌ | سننے والا | بَصِیرٌ | دیکھنے والا |

## متن اور ترجمہ

### (۱)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اے ایمان والو!

كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ

انصاف پر قائم کرنے والے اور اللہ کے لئے گواہی دینے والے ہو۔

وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ ۚ

اگرچہ (گواہی) تمہارے (اپنے) یا والدین یا رشتہ داروں کے خلاف ہو۔

اِنْ يَّكُنْ غَنِيًّا اَوْ فَقِيْرًا

خواہ کوئی مالدار ہو یا مفلس ہو۔

فَاللّٰهُ اَوْلٰى بِهِمَا ۟

تو اللہ ان (امیر و مفلس) کا خیر خواہ تم سے زیادہ ہے۔

فَلَا تَتَّبِعُوا الْهَوٰٓى اَنْ تَعْدِلُوْا ۚ

سو تم انصاف کرنے میں خواہش نفس کی پیروی مت کرو۔

وَاِنْ تَلْوٗٓا اَوْ تُعْرِضُوْا

اور اگر تم راستی چھوڑو گے یا تم پہلو تہی کرو گے۔

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ۝

تو بے شک جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اس کی خبر رکھنے والا ہے۔

(۲)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اے ایمان والو!

كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ لِلّٰهِ شُهَدَآءَ بِالْقِسْطِ ۡ

اللہ کے لئے انصاف سے گواہی دینے والے بن جاؤ۔

وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓى اَلَّا تَعْدِلُوْا ۭ

اور کسی قوم کی دشمنی کے باعث انصاف کو ہرگز نہ چھوڑو۔

اِعْدِلُوْا ۣ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ۡ

عدل کرو، یہ (عدل) تقویٰ کے زیادہ قریب ہے۔

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ

اور اللہ سے ڈرتے رہو۔

اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝

اللہ کو خوب خبر ہے، جو تم کرتے ہو۔



وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ

وعدہ کیا اللہ نے ان سے، جو ایمان لائے اور اچھے کام کئے۔

لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ۝

ان کے واسطے بخشش اور بڑا ثواب ہے۔

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ

اور جن لوگوں نے کفر کیا اور ہماری آیات کو جھٹلایا۔

اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ

یہی لوگ ہیں دوزخ والے۔

(۳)

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَاۗئِ ذِي الْقُرْبٰى

بے شک اللہ انصاف کرنے کا اور بھلائی کرنے کا اور قرابت والوں کو دینے کا حکم دیتا ہے۔

وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاۗءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ

اور بے حیائی سے اور نامعقول کام سے اور سرکشی سے منع کرتا ہے۔

يَعِظُكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ۝

اللہ تم کو سمجھاتا ہے تاکہ تم یاد رکھو۔

وَاَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عٰهَدْتُّمْ

اور اللہ کا عہد پورا کرو جب آپس میں عہد کرو۔

وَلَا تَنْقُضُوا الْاَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا

اور نہ توڑو قسمیں ان (قسموں) کو پکا کرنے کے بعد۔

وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللّٰهَ عَلَيْكُمْ كَفِيْلًا ۭ

اور تم نے اللہ کو اپنا ضامن کیا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ۝

بے شک اللہ جانتا ہے، جو تم کرتے ہو۔

(۴)

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا ۙ

ـ اللہ تم کو حکم دیتا ہے کہ امانتیں ان کے مالکوں کو ادا کرو۔

حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ ؕ

ـ تم لوگوں کے درمیان فیصلہ کرو، تو انصاف سے فیصلہ کرو۔

نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهٖ ؕ

ـ اللہ تم کو اچھی نصیحت کرتا ہے۔

كَانَ سَمِيْعًا ۢ بَصِيْرًا O

ـ اللہ سننے والا، دیکھنے والا ہے۔

# اَلتَّمَارِيْنُ

## مشقیں

نمبر ۱ : اَجِبْ / اَجِيْبِيْ عَمَّا يَاْتِيْ

درج ذیل کے جواب دیں۔

(ا): مَاذَا اَمَرَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ فِيْ سُوْرَةِ النِّسَاءِ؟
سورہ نساء میں اللہ نے مومنوں کو کیا حکم دیا؟

(ب): عَمَّا نَهَى اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ فِيْ مَجَالِ الْعَدْلِ فِيْ سُوْرَةِ الْمَائِدَةِ؟
سورہ مائدہ میں عدل کے میدان میں اللہ نے مسلمانوں کو کس بات سے روکا؟

(ج): بِمَا ذَا وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ؟
اللہ نے ایمان لانے والوں اور اچھے کام کرنے والوں سے کیا وعدہ کیا؟

(د): مَا مَصِيْرُ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَيُكَذِّبُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ؟
ان لوگوں کا کیا انجام ہے، جو اللہ کا انکار کرتے ہیں اور اللہ کی آیتوں کو جھٹلاتے ہیں؟

(ہ): مَا هُوَ حُكْمُ اللّٰهِ سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى فِيْ اَدَاءِ الْاَمَانَةِ؟
امانت ادا کرنے میں اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کا کیا حکم ہے؟



(و): مَاذَا اَرَادَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى مِنَ النَّاسِ اَنْ يُرَاعُوْهُ فِي الْحُكْمِ؟
اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ نے لوگوں سے کیا چاہا کہ وہ فیصلہ کرنے میں اس کا خیال کرلیں۔

جواب : درج بالا سوالات کے جوابات :

(ا): اَمَرَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْ يَعْدِلُوْا وَ يُقْسِطُوْا وَيَشْهَدُوْا شَهَادَةً صَادِقَةً.
اللہ نے مومنوں کو حکم دیا کہ وہ عدل کریں اور انصاف کریں اور سچی شہادت دیں۔

(ب): نَهَى اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَنِ الظُّلْمِ.
اللہ نے مومنوں کو ناانصافی سے روکا۔

(ج): وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ بِمَغْفِرَةٍ وَ اَجْرٍ عَظِيْمٍ.
اللہ نے ایمان لانے والوں اور نیک کام کرنے والوں سے مغفرت اور بڑے اجر کا وعدہ کیا۔

(د): مَصِيْرُهُمْ جَهَنَّمُ.
ان کا انجام دوزخ ہے۔

(ہ): حَكَمَ اللّٰهُ تَعَالٰى اَنْ تُؤَدَّى الْاَمَانَاتُ اِلٰى اَهْلِهَا.
اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ امانتیں ان کے مالکوں کو ادا کرو۔

(و): اَرَادَ اللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَ تَعَالٰى مِنَ النَّاسِ اَنْ يَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ.
اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ نے لوگوں سے چاہا کہ وہ عدل سے فیصلہ کریں۔

سوال نمبر ۲ : اِمْلَاْ / اِمْلَئِي الْفَرَاغَاتِ بِمَا يُنَاسِبُ مِنَ الْكَلِمَاتِ:

مناسب الفاظ سے خالی جگہ پر کریں۔

(ا) اَللّٰهُ يَاْمُرُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْ يَكُوْنُوْا .......... بِالْقِسْطِ.

(ب) اَلْقُرْآنُ الْكَرِيْمُ يَنْهَانَا عَنْ اَنْ نَتَّبِعَ .......... وَيَاْمُرُنَا بِالْعَدْلِ.

(ج) اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَ .......... بِاٰيٰتِهٖ هُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ

(د) إِنَّ اللّٰهَ يَنْهٰى عَنِ ........ وَالْمُنْكَرِ.

تکمل جملے :

(ا) اَللّٰهُ يَأْمُرُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْ يَّكُوْنُوْا قَوَّامِيْنَ بِالْقِسْطِ.
اللہ مومنوں کو حکم دیتا ہے کہ وہ انصاف قائم کرنے والے بن جائیں۔

(ب) اَلْقُرْاٰنُ الْكَرِيْمُ يَنْهَانَا عَنْ اَنْ نَتَّبِعَ الْهَوٰى وَيَأْمُرُنَا بِالْعَدْلِ.
قرآن کریم ہمیں خواہش نفس کی پیروی کرنے سے منع کرتا ہے اور عدل کرنے کا حکم دیتا ہے۔

(ج) اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَيُكَذِّبُوْنَ بِاٰيٰتِهٖ هُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ
بے شک وہ لوگ جو اللہ کا انکار کرتے ہیں اور اس کی آیتوں کو جھٹلاتے ہیں وہ دوزخی ہیں۔

(د) اِنَّ اللّٰهَ يَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَاءِ وَالْمُنْكَرِ.
بے شک اللہ بے حیائی اور بری بات سے روکتا ہے۔

نمبر ۳ : اِسْتَعْمِلْ / اِسْتَعْمِلِي الْكَلِمَاتِ التَّالِيَةَ فِي جُمَلِكَ / جُمَلِكِ الْمُفِيْدَةِ:
مفید جملوں میں درج ذیل الفاظ کو استعمال کریں۔

اَلْقِسْطُ. اَلْهَوٰى. اَلشُّهَدَاءُ. اَلتَّقْوٰى. اَلْعَدْلُ. اَلْاِحْسَانُ. اَلْمُنْكَرُ. اَلْاَيْمَانُ. اَلْكَفِيْلُ. اَلْاَمٰنٰتُ.

جملوں کا استعمال :

اَلْقِسْطُ (انصاف)
اَلْمُسْلِمُوْنَ شُهَدَاءُ بِالْقِسْطِ — مسلمان انصاف سے گواہی دیتے ہیں۔

اَلْهَوٰى (خواہش نفس)
لَا تَتَّبِعُوا الْهَوٰى — خواہش نفس کی اتباع نہ کرو۔

اَلشُّهَدَاءُ (گواہ)
كُوْنُوْا شُهَدَاءَ لِلّٰهِ تَعَالٰى بِالْقِسْطِ — اللہ تعالیٰ کی خاطر انصاف کیساتھ گواہی دینے والے بن جاؤ۔

اَلتَّقْوٰى (خدا خوفی)



اَلْعَدْلُ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى — عدل خدا خوفی کے قریب ہے۔

اَلْعَدْلُ (عدل)
اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْعَدْلَ — بے شک اللہ عدل کو پسند کرتا ہے۔

اَلْاِحْسَانُ (احسان)
اَلْاِحْسَانُ عِنْدَ اللّٰهِ مَقْبُوْلٌ — احسان اللہ کے نزدیک پسندیدہ ہے۔

اَلْمُنْكَرُ (بری بات)
اِنَّ اللّٰهَ يَنْهٰى عَنِ الْمُنْكَرِ — بے شک اللہ بری بات سے روکتا ہے۔

اَلْاَيْمَانُ (قسمیں)
اَلْمُسْلِمُ لَا يَنْقُضُ الْاَيْمَانَ — مسلمان قسمیں نہیں توڑتا۔

اَلْكَفِيْلُ (ضامن)
اَللّٰهُ كَفِيْلِيْ وَاَنَا تَوَكَّلْتُ عَلَيْهِ — اللہ میرا ضامن ہے اور میں نے اس پر بھروسہ کیا۔

اَلْاَمَانَاتُ (امانتیں)
اَدُّوا الْاَمَانَاتِ اِلٰى اَهْلِهَا — امانتیں ان کے مالکوں کو ادا کرو۔

سوال نمبر ۴ : هَاتِ / هَاتِي الْاَوْزَانَ لِمَا يَأْتِيْ مِنَ الْجُمُوْعِ:
درج ذیل جمع الفاظ کے اوزان بتاؤ۔

اَلشُّهَدَاءُ. اَلْاَنْفُسُ. اَلْاٰيٰتُ. اَلْاَصْحٰبُ. اَلْاَيْمَانُ.

جواب :

| جموع | اوزان |
|---|---|
| اَلشُّهَدَاءُ | اَلْفُعَلَاءُ |
| اَلْاَنْفُسُ | اَلْاَفْعُلُ |
| اَلْاٰيٰتُ | اَلْاَفْعَالُ |
| اَلْاَصْحٰبُ | اَلْاَفْعَالُ |
| اَلْاَيْمَانُ | اَلْاَفْعَالُ |

وال نمبر ۵ : هَاتِ/ هَاتِي الجُمُوْعَ لِلْكَلِمَاتِ الْآتِيَةِ:

درج ذیل الفاظ کی جمع بنائیں۔

شَهِيْدٌ. وَالِدٌ. اَقْرَبُ. غَنِيٌّ. فَقِيْرٌ. وَلِيٌّ. اِسْمٌ. مُفْرَدَةٌ.

واب :

| واحد | جمع |
|---|---|
| شَهِيْدٌ | شُهَدَاءُ |
| وَالِدٌ | وَالِدُوْنَ |
| اَقْرَب | اَقْرَبِيْنَ |
| غَنِيٌّ | اَغْنِيَاءُ |
| فَقِيْرٌ | فُقَرَاءُ |
| وَلِيٌّ | اَوْلِيَاءُ |
| اِسْمٌ | اَسْمَاءُ |
| مُفْرَدَةٌ | مُفْرَدَاتٌ |

ل نمبر ۶ : قَدْ وَرَدَتْ فِي هٰذَا الدَّرْسِ الْمَعَالُ ثُلَاثِيَّةٌ مُجَرَّدَةٌ صَحِيْحَةٌ اِسْتَخْرِجْ/ اِسْتَخْرِجِي فِعْلَيْنِ مِنَ الدَّرْسِ وَ صَرِّفْهُمَا/ صَرِّفِيْهِمَا اَمْرًا وَ نَهْيًا.

اس سبق میں ثلاثی مجرد صحیح کے افعال آئے ہیں۔ سبق سے دو فعل نکالیں اور ان کی فعل امر اور فعل نہی میں گردان کریں۔

ب : ثلاثی مجرد کے افعال :

اِعْدِلُوْا. عَمِلُوْا.



## اِعْدِلُوْا سے فعل امر کی گردان

| | |
|---|---|
| اِعْدِلْ | واحد مذکر حاضر |
| اِعْدِلَا | تثنیہ مذکر حاضر |
| اِعْدِلُوْا | جمع مذکر حاضر |
| اِعْدِلِيْ | واحد مونث حاضر |
| اِعْدِلَا | تثنیہ مونث حاضر |
| اِعْدِلْنَ | جمع مونث حاضر |

## عَمِلُوْا سے فعل امر کی گردان

| | |
|---|---|
| اِعْمَلْ | واحد مذکر حاضر |
| اِعْمَلَا | تثنیہ مذکر حاضر |
| اِعْمَلُوْا | جمع مذکر حاضر |
| اِعْمَلِيْ | واحد مونث حاضر |
| اِعْمَلَا | تثنیہ مونث حاضر |
| اِعْمَلْنَ | جمع مونث حاضر |

## اِعْدِلُوْا سے فعل نہی کی گردان

| | |
|---|---|
| لَا تَعْدِلْ | واحد مذکر حاضر |
| لَا تَعْدِلَا | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَا تَعْدِلُوْا | جمع مذکر حاضر |
| لَا تَعْدِلِيْ | واحد مونث حاضر |
| لَا تَعْدِلَا | تثنیہ مونث حاضر |
| لَا تَعْدِلْنَ | جمع مونث حاضر |

## عَمِلُوْا سے فعل نہی کی گردان

| | | |
|---|---|---|
| لَا تَعْمَلْ | ............ | واحد مذکر حاضر |
| لَا تَعْمَلَا | ............ | تثنیہ مذکر حاضر |
| لَا تَعْمَلُوْا | ............ | جمع مذکر حاضر |
| لَا تَعْمَلِيْ | ............ | واحد مونث حاضر |
| لَا تَعْمَلَا | ............ | تثنیہ مونث حاضر |
| لَا تَعْمَلْنَ | ............ | جمع مونث حاضر |

سوال نمبر ۷ : خُذْ/ خُذِيْ اَرْبَعَةً مِنَ الْحُرُوْفِ الْجَارَةِ الَّتِيْ وَرَدَتْ فِيْ هٰذَا الدَّرْسِ وَاسْتَعْمِلْ/ اِسْتَعْمِلِيْهَا فِي الْجُمَلِ الْمُفِيْدَةِ.

چار حروف جارہ نکالو جو اس سبق میں آئے ہیں اور ان کو مفید جملوں میں استعمال کرو۔

جواب : حروف جارہ کا استعمال :

(ا) باءٌ

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ — میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لایا۔

(ب) عَلٰى

اَلْكِتَابُ عَلَى الْمِنْضَدَةِ — کتاب میز پر ہے۔

(ج) عَنْ

لِمَا ذَا لَا تَنْهَى النَّاسَ عَنِ الْمُنْكَرِ؟ تو لوگوں کو بری بات سے کیوں نہیں روکتا؟

(د) لَامٌ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ. — سب تعریفیں اللہ رب العالمین کیلئے ہیں۔

سوال نمبر ۸ : تَرْجِمْ/ تَرْجِمِيْ اِلَى الْعَرَبِيَّةِ مَا يَاْتِيْ:

درج ذیل کا عربی میں ترجمہ کریں۔

(ا) ہم عدل پر قائم رہنے والے ہیں۔



(ب) کیا تم اللہ کے گواہ ہو؟

(ج) ہم اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان رکھتے ہیں۔

(د) اللہ منافقوں کو دردناک عذاب دے گا۔

(ہ) اللہ تعالیٰ عدل کو پسند کرتا ہے۔

جواب : عربی ترجمہ :

(ا) نَحْنُ قَوَّامُوْنَ بِالْقِسْطِ.

(ب) هَلْ اَنْتُمْ شُهَدَاءَ لِلّٰهِ.

(ج) نَحْنُ نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ ﷺ.

(د) اِنَّ اللّٰهَ يُذِيْقُ الْمُنَافِقِيْنَ عَذَابًا اَلِيْمًا.

(ہ) اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يُحِبُّ الْعَدْلَ.

☆......☆......☆

# الدرس الثالث والعشرون

## تیئسواں سبق

# فُكَاهَاتٌ

### ﴿لطیفے﴾

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| ضَافَ | ضیافت کی | اِنْتَبَهَ | جاگا، بیدار ہوا |
| صَاحِبُ الدَّارِ | گھر کا مالک | بِاللَّيْلِ | رات کو |
| ضَحِكَ | قہقہہ | صَاحَ بِهِ | وہ اس پر چیخا |
| لَبَّيْكَ | حاضر ہوں، ہاں | اَسْفَلَ الدَّارِ | نچلی منزل |
| رَفَعَ | بلند کیا، اٹھایا | تَدَحْرَجْتُ | میں لڑھک گیا |
| يَتَدَحْرَجُوْنَ | لڑھکتے ہیں | اَعْلٰى | اوپر |
| اَسْفَل | نیچے | اَضْحَكُ | میں قہقہہ لگاتا ہوں |
| مِنْ هٰذَا | اس وجہ سے | لَزِمَ | ساتھ رہنا |
| اَلْفَقِيْهُ | ماہر فقہ | اَلْمُحَدِّثُ | ماہر حدیث |
| مُخْتَبِرًا | امتحان لیتے ہوئے | حَفِظْتَ | تو نے یاد کیا |
| اَلْحَلْوٰى | حلوہ، مٹھائی | اَلْعَسَلُ | شہد |
| وُضِعَ | لگا دیا جائے | اَلْعَشَاءُ | رات کا کھانا |
| حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ | نماز کا وقت آجائے | اِبْدَاُوْا | پہلے کرو |
| اَلصَّوْمُ | روزہ | اَلْبِرُّ | نیکی |
| مَرَّتْ | گزرا | بَخِيْلٌ | کنجوس |
| اِمْرَاَةٌ | عورت | تَبْكِيْ | روتی ہے |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| تَقُوْلُ | کہتی ہے | يَذْهَبُوْنَ | وہ تجھ کو لے جائیں گے |
| فِرَاشٌ | بستر | غِطَاءٌ | پردہ، سرپوش |
| وِطَاءٌ | فرش | خُبْزٌ | روٹی |
| مَاءٌ | پانی | اِلْحَقْ | ساتھ لگے رہو |
| وَاللّٰهِ | اللہ کی قسم | وَقَفَ | کھڑا ہوا |
| سَائِلٌ | بھکاری | يَفْتَحُ اللّٰهُ عَلَيْكَ | اللہ تمہیں کامیاب کرے |
| كِسْرَةٌ | ٹکڑا، پیس | مَا نَقْدِرُ | ہم قادر نہیں ہیں |
| فُوْلٌ | لوبیا | شَعِيْرٌ | جو |
| قِطْعَةٌ | ٹکڑا | دُهْنٌ | تیل |
| زَيْتٌ | تیل | لَبَنٌ | دودھ |
| لَا نَجِدُ | ہمارے پاس نہیں | شَرْبَةٌ | پانی کا گھونٹ |
| لَيْسَ عِنْدَنَا | ہمارے پاس نہیں | جُلُوْسٌ | بیٹھنا |
| هٰهُنَا | یہاں | قُوْمُوْا | کھڑے ہو جاؤ |
| فَاسْئَلُوْا | پس مانگو | اَحَقُّ | زیادہ حقدار |
| حُكِيَ | بیان کیا گیا | ذَاتَ يَوْمٍ | ایک دن |
| جَارٌ | پڑوسی | سَمِعْتَ | تو نے سنا |
| اَلْبَارِحَةَ | گزشتہ رات | صُرَاخٌ | چیخ و پکار |
| اَیُّ شَیْءٍ | کیا چیز | نَزَلَ بِكُمْ | تم پر نازل ہوئی |
| سَقَطَ | گر گئی | قُمَيْصِيْ | میری قمیض |
| اَعْلَى السَّطْحِ | اوپر کی سطح | يَضُرُّ | تکلیف دیتی ہے |
| اَحْمَقُ | بیوقوف | لَوْ كُنْتُ فِيْهِ | اگر میں اس میں ہوتا |
| اَتَكَسَّرُ | میں ٹوٹ جاتا ہوں | اَمُوْتُ | میں مر جاتا ہوں |
| سَكْرَانُ | نشہ باز | اَلْوُلَاةُ | گورنر |
| اِقَامَةُ الْحَدِّ | حد قائم کرنا، حد لگانا | مَدَنِيٌّ | متمدن |
| " | یعنی کوڑوں کی سزا دینا | طَوِيْلٌ | لمبا |

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| …ربةٌ | چوٹ | قصیرٌ | چھوٹا |
| …صر | چھوٹا ہو جا | لِیَنالَكَ | تاکہ تجھ تک پہنچے |
| …لكَ | تیرا ستیاناس | اَلفالوذَجُ | فالودہ |
| …عونی | تو مجھے دعوت دیتا ہے | وَدِدْتُ | میری تمنا ہے |
| …ولُ | زیادہ لمبا | عُوجُ ابنِ عُمَقٍ | ایک آدمی جو لمبے قد میں |
| …وجُ ماجوجُ | چھوٹے قد کی مخلوق | " | ایک ضرب المثل بن گیا |
| …سر | زیادہ چھوٹا | یَحضُرُ | حاضر ہوتا ہے |
| …راً | کثرت سے | یُطیلُ السُّکوتَ | بہت خاموش رہتا ہے |
| …كَ | آپ کو کیا ہے ؟ | لا تتکلّمُ | تو بات نہیں کرتا |
| …سألُ | نہ پوچھتا ہے | اَخبِرنی | مجھے بتاؤ |
| …طِرُ | افطار کرے | اَلصائمُ | روزے دار |
| …تْ | ڈوب گیا | اَلشمسُ | سورج |
| …غِبْ | نہ ڈوبا | نِصفُ اللّیلِ | آدھی رات |
| …م | مسکرائے | غنّٰی | گیت گایا |
| …سنتَ | تو نے خوب گایا | اَحسَنَ اللّٰهُ اِلَیكَ | اللہ تجھ پر احسان کرے |
| …سِنُ | بھلائی کرتا ہے | بِكَ | آپ کے ذریعے |
| | سو | اَلفٌ | ہزار |
| | گر گیا | کنّاسٌ | خاکروب، بھنگی |
| …یٌّ | نحو کا ماہر | صاحَ | آواز نکالی |
| …م | تاکہ وہ جان لے | حَیٌّ | زندہ |
| …ب | منگوا | حَبلٌ دقیقٌ | باریک رسی |
| …ی | مجھے باندھ دے | شدًّا وثیقًا | پختگی سے باندھنا |
| …بنی | مجھے کھینچ لے | جذبًا رفیقًا | نرمی سے کھینچنا |
| …نی | میری بیوی | طالقٌ | طلاق یافتہ |
| …ی طالقٌ | میری بیوی کو طلاق | مِنهُ | اس سے |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| اَخرَجتُ | میں نکالوں | اَخرَجتُكَ | میں تجھ کو نکالوں |
| سَألَ | مانگی | فقیرٌ | فقیر |
| دارٌ | گھر | غنیٌّ | مالدار |
| قُلْ | کہہ دو | یقُلْ | وہ کہے |
| یُعطی | وہ عنایت کرے | کِسرةُ خبزٍ | روٹی کا ٹکڑا |
| اَلسائلُ | مانگنے والا | میکائیلُ | فرشتے کا نام |
| جبریلُ | فرشتے کا نام | عزرائیلُ | فرشتے کا نام جو جان نکا[لتا] |
| یقبِضُ | قبض کرے | " | ہے |
| | | اَللّٰهُمَّ | اے اللہ |

## متن اور ترجمہ

### (۱)

اِنَّ رَجُلًا ضافَ رَجُلًا آخَرَ

ایک آدمی نے دوسرے آدمی کی دعوت کی۔

فانتبَهَ صاحِبُ الدّارِ باللّیلِ

رات کو گھر کا مالک (میزبان) جاگ پڑا۔

فسَمِعَ ضِحكَ الرَّجُلِ مِنَ الغُرفَةِ

پس اس نے بالکونی سے آدمی کے ہنسنے کی آواز سنی۔

فصاحَ بِه: فُلانُ

پس اس نے چیخ کر پوچھا: فلاں ہے

فقالَ لَبَّیكَ

تو اس نے جواب دیا، ہاں۔

قالَ: اَنتَ کُنتَ فی اَسفَلِ الدّارِ فما الَّذی رَقّاكَ اِلی الغُرفَةِ؟

اس نے کہا: تو نچلی منزل پر تھا تجھے کس نے بالکونی کی طرف اٹھایا۔

قَالَ: تَدَحْرَجْتُ

اس نے کہا: میں لڑھک گیا تھا۔

فَقَالَ: اَلنَّاسُ یَتَدَحْرَجُوْنَ مِنْ اَعْلٰی اِلٰی اَسْفَلَ فَکَیْفَ تَدَحْرَجْتَ اَنْتَ؟

اس نے کہا: لوگ اوپر سے نیچے کو لڑھکتے ہیں، پس تو کس طرح لڑھکا۔

قَالَ: فَمِنْ ھٰذَا اَضْحَکُ.

اس نے کہا: اسی وجہ سے تو ہنس رہا ہوں۔

(۲)

لَزِمَ اَعْرَابِیٌّ الشَّیْخَ الْفَقِیْہَ الْمُحَدِّثَ "سُفْیَانَ بن عُیَیْنَۃَ مُدَّۃً" یَسْمَعُ مِنْہُ الْحَدِیْثَ

ایک بدو شیخ فقیہ محدث بن عینیہ سے حدیث کی سماعت کے لئے ان کے پاس ایک مدت تک ٹھہرا رہا۔

فَلَمَّا اَنْ جَاءَ لِیُسَافِرَ

پس جب اس کے جانے کا وقت آیا۔

قَالَ لَہٗ سُفْیَانُ مُخْتَبِرًا:

سفیان نے امتحان لینے کی غرض سے اس سے کہا:

"یَا اَعْرَابِیُّ! مَاذَا حَفِظْتَ مِنْ حَدِیْثِنَا؟

اے اعرابی! تو نے ہماری حدیث سے کیا یاد کیا؟

قَالَ: ثَلَاثَۃَ اَحَادِیْثَ

اس نے کہا: تین حدیثیں

اَلْاَوَّلُ حَدِیْثُ عَائِشَۃَ عَنِ النَّبِیِّ ﷺ.

پہلی حدیث عائشہؓ کی نبی ﷺ سے

اَنَّہٗ کَانَ یُحِبُّ الْحَلْوٰی وَالْعَسَلَ

آپ ﷺ حلوہ اور شہد کو پسند فرماتے تھے۔

وَالثَّانِیْ حَدِیْثُہٗ ﷺ

اور دوسری آپ ﷺ کی حدیث

اِذَا وُضِعَ الْعَشَاءُ وَ حَضَرَتِ الصَّلَاۃُ فَابْدَءُوْا بِالْعَشَاءِ



کہ جب شام کا کھانا لگ جائے اور نماز کا وقت ہو جائے تو پہلے کھانا کھاؤ۔

وَالثَّالِثُ حَدِیْثُ عَائِشَۃَ عَنْہُ ﷺ اَیْضًا.

اور تیسری حدیث بھی عائشہؓ کی آپ ﷺ سے روایت ہے۔

لَیْسَ مِنَ الْبِرِّ الصَّوْمُ فِی السَّفَرِ

سفر میں روزہ رکھنا نیکی کا کام نہیں ہے۔

(۳)

مَرَّتْ جَنَازَۃٌ یَوْمًا بِاَمَامِ بَخِیْلٍ وَابْنِہٖ

ایک دن ایک جنازہ بخیل اور اس کے بیٹے کے پاس سے گزرا۔

وَمَعَ الْجَنَازَۃِ اِمْرَاَۃٌ تَبْکِیْ وَ تَقُوْلُ:

جنازے کے ساتھ ایک عورت روتی تھی اور کہتی تھی:

اَلْاٰنَ یَذْھَبُوْنَ بِکَ اِلٰی بَیْتٍ

اب یہ تمہیں ایک ایسے گھر کی طرف لے جائیں گے

لَا فِرَاشَ فِیْہِ وَلَا غِطَاءَ وَ لَا وِطَاءَ وَلَا خُبْزَ وَ لَا مَاءَ

جہاں بستر نہیں اور نہ بستر پوش ہے، فرش نہیں اور نہ پانی ہے اور نہ روٹی ہے۔

فَقَالَ الْوَلَدُ لِاَبِیْہِ

پس لڑکے نے اپنے باپ سے کہا:

اَلْحَقْ یَا اَبَتِ،

ابا جان! ساتھ رہو

اِلٰی بَیْتِنَا وَ اللّٰہِ یَذْھَبُوْنَ

اللہ کی قسم یہ ہمارے گھر جا رہے ہیں۔

(۴)

وَقَفَ سَائِلٌ عَلٰی بَابٍ

بھکاری ایک دروازے پر کھڑا ہوا۔

فَقَالُوْا: یَفْتَحُ اللّٰہُ عَلَیْکَ

پس، انہوں (گھر والوں) نے کہا: اللہ تمہیں کامیاب کرے۔

فقال: كِسْرَةُ خُبْزٍ

اس نے کہا: روٹی کا ایک ٹکڑا

فقالوا: ما نقدرُ عليها

انہوں نے جواب دیا: ہم یہ نہیں کر سکتے۔

فقال: فقليلٌ من فُولٍ أو شعيرٍ

پھر اس نے کہا: تھوڑا سا لوبیا یا جو

قالوا: لا نقدرُ عليهِ

انہوں نے کہا: ہم یہ نہیں کر سکتے۔

قال: فقطعةُ دُهْنٍ أو قليلُ زيتٍ أو لبنٍ

اس نے کہا: کچھ گھی یا تھوڑا سا تیل یا دودھ

قالوا: لا نجدهُ

انہوں نے کہا: ہمارے پاس نہیں ہے۔

قال: فشربةُ ماءٍ

اس نے کہا: پھر پانی کا ایک گھونٹ؟

قالوا: و ليس عندنا ماءٌ

انہوں نے کہا: ہمارے پاس پانی نہیں ہے۔

قال: فما جلوسُكم ههنا، قوموا، فاسئلوا، فأنتم أحقُّ منّي بالسّؤال.

اس نے کہا: تم یہاں کیوں بیٹھے ہو، جاؤ لوگوں سے سوال کرو، سوال کرنے میں تم مجھ سے زیادہ حقدار ہو۔

(۵)

حکی أنّ جحا قال ذات يومٍ لرجلٍ

بیان کیا گیا کہ ایک دن، جحا نے ایک آدمی سے کہا۔

ر هذا الرّجلُ جارُهُ:

ر یہ آدمی اس کا پڑوسی تھا:

ل سمعتَ يا أخي البارحةَ صراخنا؟

یرے بھائی کیا تو نے کل رات ہماری چیخ سنی؟



فقال له: نعم، وأيُّ شيءٍ نزل بكم؟

پس اس نے اس سے کہا: ہاں، تم پر کیا چیز (مصیبت) آ پڑی؟

قال له: سقط قميصي من أعلى السّطح إلى الأرض

اس نے کہا: میری قمیض اوپر سے نیچے زمین پر آ گری۔

فقال له: وإذا سقط ما الّذي يضرّهُ

اس نے اس سے کہا: اگر گر گئی تو اسے کیا نقصان ہوا؟

قال له: يا أحمقُ لو كنتُ فيه السْتُ كنتُ أتكسّرُ و أموتُ.

اس نے کہا: اے احمق! اگر میں اس میں ہوتا تو میں ریزہ ریزہ ہو جاتا اور مر جاتا۔

(۶)

حکی أنّه أتی برجلٍ مدنيٍّ سكرانَ إلى بعض الولاةِ

بیان کیا گیا کہ ایک نشے باز شہری کسی گورنر کے پاس لایا گیا۔

فأمر بإقامة الحدّ عليهِ

پس اس نے اس پر حد لگانے کا حکم دیا۔

وكان الرّجلُ طويلًا والجلّادُ قصيرًا

آدمی لمبا تھا اور جلاد چھوٹا تھا۔

فلم يتمكّنْ من ضربتِهِ

اس لئے ضرب لگانا ممکن نہ تھی۔

فقال الجلّادُ: تقاصرْ لينالكَ الضّربُ

تو جلاد نے کہا: چھوٹا ہو جا تاکہ ضرب تجھے پا سکے۔

فقال له: ويلكَ إلى أكلِ الفالوذِ تدعوني

اس نے کہا: تیرا برا ہو کیا مجھے فالودہ کھانے کی دعوت دیتا ہے۔

ولقد وددتُ لو أنّي أطولُ من عوجِ بن عنقٍ و أنتَ أقصرُ من يأجوجَ و مأجوجَ.

میں تو چاہتا ہوں کاش میں عوج بن عنق سے زیادہ لمبا اور تو یاجوج ماجوج سے زیادہ چھوٹا ہوتا۔

(۷)

كان رجلٌ يحضرُ مجلسَ أبي يوسفَ كثيرًا

ایک آدمی (امام) ابو یوسف کی مجلس میں اکثر حاضر ہوتا۔

وَ يُطِيلُ السُّكُوتَ

اور خاموش رہتا۔

فَقَالَ لَهُ يَوْمًا: مَالَكَ لَا تَتَكَلَّمُ؟

ایک دن اس نے اس سے کہا: تجھے کیا ہے تو بات نہیں کرتا؟

وَلَا تَسْأَلُ عَنْ مَسْئَلَةٍ

اور نہ کوئی مسئلہ پوچھتا ہے۔

فَقَالَ: أَخْبِرْنِي أَيُّهَا الْقَاضِي! مَتَى يُفْطِرُ الصَّائِمُ؟

پس اس نے کہا: قاضی ہمیں بتاؤ کہ روزے دار روزہ کب افطار کرے۔

فَقَالَ: إِذَا غَابَتِ الشَّمْسُ

اس نے کہا: جب سورج غروب ہو جائے۔

قَالَ: فَإِنْ لَمْ تَغِبْ إِلَى نِصْفِ اللَّيْلِ

اس نے کہا: اگر سورج آدھی رات تک بھی غروب نہ ہو۔

فَتَبَسَّمَ

تو (ابو یوسف) مسکرائے۔

(۸)

غَنَّى إِبْرَاهِيمُ لِلرَّشِيدِ

ابراہیم نے ہارون رشید کے لئے گایا۔

فَقَالَ: أَحْسَنْتَ، أَحْسَنَ اللّٰهُ إِلَيْكَ

تو اس نے کہا: تو نے خوب گایا اللہ تجھ پر احسان کرے۔

فَقَالَ: يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ! إِنَّمَا يُحْسِنُ اللّٰهُ إِلَيَّ بِكَ

پس اس نے کہا: امیر المؤمنین اللہ مجھ پر آپ کے ذریعے احسان کرتا ہے۔

فَأَمَرَ لَهُ بِمِئَةِ أَلْفِ دِرْهَمٍ

پس اس نے ایک ہزار درہم کا اس کے لئے حکم دیا۔

(۹)

وَقَعَ نَحْوِيٌّ فِي بِئْرٍ

ایک نحوی کنویں میں گر پڑا۔



فَجَاءَ كَنَّاسٌ لِيُخْرِجَهُ

خاکروب اسے نکالنے آیا۔

فَصَاحَ بِهِ الْكَنَّاسُ

خاکروب نے آواز لگائی۔

لِيَعْلَمَ أَحَيٌّ هُوَ أَمْ لَا

تاکہ معلوم کرلے کہ آیا وہ (نحوی) زندہ ہے یا نہیں۔

فَقَالَ لَهُ النَّحْوِيُّ: أُطْلُبْ حَبْلًا دَقِيقًا وَ شُدَّنِي شَدًّا وَثِيقًا وَاجْذِبْنِي جَذْبًا رَفِيقًا

نحوی نے اس سے کہا: پکی رسی منگواؤ اس سے مجھے اچھی طرح باندھو اور آہستہ سے مجھے کھینچو۔

فَقَالَ لَهُ الْكَنَّاسُ: اِمْرَأَتِي طَالِقٌ إِنْ أَخْرَجْتُكَ مِنْهُ

پس اس سے خاکروب نے کہا: میری بیوی کو طلاق اگر میں تجھ کو اس سے نکالوں۔

(۱۰)

سَأَلَ فَقِيرٌ مِنْ دَارِ غَنِيٍّ شَيْئًا

ایک فقیر نے امیر کے گھر سے کوئی چیز مانگی۔

فَقَالَ الْغَنِيُّ: يَا مَسْعُودًا

پس امیر نے کہا! اے مسعود۔

قُلْ لِمَرْجَانَ يَقُلْ لِلُؤْلُؤ يَقُلْ لِكَافُورَ يُعْطِي هٰذَا السَّائِلَ كِسْرَةَ خُبْزٍ

مرجان سے کہو وہ لولو سے کہے وہ کافور سے کہے کہ اس فقیر کو روٹی کا ایک ٹکڑا دے دے۔

فَقَالَ السَّائِلُ: اَللّٰهُمَّ قُلْ لِمِيكَائِيلَ يَقُلْ لِجِبْرِيلَ يَقُلْ لِعِزْرَائِيلَ يَقْبِضْ رُوحَ هٰذَا الْبَخِي

فقیر نے کہا: اے اللہ میکائیل سے کہو کہ وہ جبرائیل سے کہے کہ وہ عزرائیل سے کہے کہ اس کن

کی روح قبض کرلے۔

## اَلتَّمَارِيْنُ

### مشقیں

سوال نمبر ۱: أَجِبْ / أَجِيبِي عَمَّا يَأْتِي

درج ذیل کے جواب دیں۔

(۱): كَمْ حَدِيثًا حَفِظَ الْأَعْرَابِيُّ؟

اعرابی نے کتنی حدیثیں یاد کیں؟

(ب): مَاذَا قَالَ السَّائِلُ حِيْنَ لَمْ يُعْطُوْهُ شَيْئًا؟
بھکاری نے کیا کہا جب اسے کچھ نہ دیا گیا؟

(ج): مَا ذَا قَالَ الرَّشِيْدُ لِلْمُغَنِّي؟
ہارون رشید نے گانے والے سے کیا کہا؟

(د): مَاذَا قَالَ النَّحْوِيُّ لِلْكَنَّاسِ؟
نحوی (ادیب) نے خاکروب سے کیا کہا؟

(ہ): اَيَّةُ فُكَاهَةٍ اَعْجَبَتْكَ/اَعْجَبَتْكِ كَثِيْرًا؟
تمہیں کون سا لطیفہ زیادہ پسند آیا۔

جواب: درج بالا سوالات کے جوابات:

(ا): حَفِظَ الْاَعْرَابِيُّ ثَلَاثَةَ اَحَادِيْثَ.
اعرابی نے تین حدیثیں یاد کیں۔

(ب): فَقَالَ: فَمَا جُلُوْسُكُمْ هٰهُنَا. قُوْمُوْا، فَاسْئَلُوْا، فَاَنْتُمْ اَحَقُّ مِنِّيْ بِالسُّؤَالِ.
اس نے کہا: آپ یہاں کیوں بیٹھے ہیں، اٹھو اور مانگو کیونکہ تم مانگنے میں مجھ سے زیادہ حقدار ہو۔

(ج): قَالَ: اَحْسَنْتَ اَحْسَنَ اللّٰهُ اِلَيْكَ
اس نے کہا: تو نے احسان کیا اللہ تم پر احسان کرے۔

(د): قَالَ: اُطْلُبْ حَبْلًا دَقِيْقًا وَ شُدَّنِيْ وَثِيْقًا وَاجْذِبْنِيْ جَذْبًا رَفِيْقًا
اس نے کہا: پتلی رسی منگواؤ اور مجھے مضبوطی سے باندھو اور مجھے نرمی سے کھینچو۔

(ہ): اَعْجَبَتْنِيْ فُكَاهَةُ اَعْرَابِيٍّ
مجھے اعرابی کا لطیفہ پسند آیا۔

سوال نمبر ۲: هَاتِ/ هَاتِيْ الْجُمُوْعَ لِمَا يَاْتِيْ مِنَ الْمُفْرَدَاتِ؟
درج ذیل واحد کی جمع بتائیں۔
غُرْفَةٌ. حَلْوٰى. فِرَاشٌ. لَبَنٌ. زَيْتٌ. مَاءٌ. غِطَاءٌ.



جواب:

| واحد | جمع |
|---|---|
| غُرْفَةٌ | غُرَفٌ |
| حَلْوٰى | حَلْوَيَاتٌ |
| فِرَاشٌ | فُرُشٌ |
| لَبَنٌ | اَلْبَانٌ |
| زَيْتٌ | زُيُوْتٌ |
| مَاءٌ | مِيَاهٌ |
| غِطَاءٌ | اَغْطِيَةٌ |

سوال نمبر ۳: اِسْتَخْدِمْ/ اِسْتَخْدِمِي الْمُفْرَدَاتِ التَّالِيَةَ فِيْ جُمَلٍ مُفِيْدَةٍ:
درج ذیل الفاظ کو مفید جملوں میں استعمال کریں۔
ضَحِكَ. اَلْعَشَاءُ. قُوْمُوْا. اَلْبَارِحَةَ. اَلسُّكُوْتُ. اَلصَّوْمُ. حَبْلٌ.

جواب: جملوں کا استعمال:

ضَحِكَ (ہنسا)
لِمَاذَا ضَحِكَ صَدِيْقُكَ؟ — تمہارا دوست کیوں ہنسا؟

اَلْعَشَاءُ (کھانا)
اَلْعَشَاءُ جَاهِزٌ عَلَى الْمَائِدَةِ — کھانا میز پر تیار ہے۔

قُوْمُوْا (کھڑے ہو جاؤ)
قُوْمُوْا وَاذْهَبُوْا اِلٰى بُيُوْتِكُمْ — اٹھو اور اپنے گھر جاؤ۔

اَلْبَارِحَةَ (گذشتہ شب)
اَيْنَ كُنْتَ الْبَارِحَةَ؟ — تو گذشتہ شب کہاں تھا؟

اَلسُّكُوْتُ (خاموشی)
اَلنَّاسُ اَطَالُوا السُّكُوْتَ — لوگ دیر تک خاموش رہے۔

اَلصَّوْمُ (روزہ)
اَلصَّوْمُ عِمَادُ الدِّيْنِ — روزہ دین کا رکن ہے۔

حَبْلٌ (رسی)

هٰذَا الْحَبْلُ دَقِیْقٌ — یہ رسی پختہ ہے۔

سوال نمبر ۴: قَالَ: ثَلَاثَةَ أَحَادِيْثَ.
ضَعْ/ ضَعِی بَدَلَ "ثَلَاثَةَ" اَلْأَعْدَادَ مِنْ ٤ إِلٰى ١٠ وَاكْتُبْهَا/ وَاكْتُبِیْهَا بِالْحُرُوْفِ.
ثلاثۃ کی بجائے چار سے دس تک (عربی اعداد) رکھو اور ان کو حروف کی شکل میں لکھو۔

جواب: قَالَ: ثَلَاثَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: أَرْبَعَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: خَمْسَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: سِتَّةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: سَبْعَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: ثَمَانِيَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: تِسْعَةَ أَحَادِيْثَ
قَالَ: عَشَرَةَ أَحَادِيْثَ

سوال نمبر ۵: اِمْلَأْ / اِمْلَئِی الْفَرَاغَاتِ التَّالِيَةَ بِكَلِمَاتٍ مُنَاسِبَةٍ:
مناسب الفاظ سے خالی جگہیں پر کریں۔

(ا) إِذَا وُضِعَ ............ وَحَضَرَتِ ............ فَابْدَأُوْا ............
(ب) فَأَنْتُمْ أَحَقُّ ............ بِالسُّؤَالِ.
(ج) أُطْلُبْ حَبْلًا ............ وَشُدَّنِی ............ وَثِيْقًا.

جواب: مکمل جملے:

(ا) إِذَا وُضِعَ الْعَشَاءُ وَحَضَرَتِ الصَّلَاةُ فَابْدَأُوْا بِالْعَشَاءِ.
جب کھانا لگا دیا جائے اور نماز کا وقت آجائے تو پہلے کھانا کھاؤ۔
(ب) فَأَنْتُمْ أَحَقُّ مِنِّی بِالسُّؤَالِ.
پس تم سوال کرنے کے مجھ سے زیادہ حقدار ہو۔
(ج) أُطْلُبْ حَبْلًا دَقِيْقًا وَشُدَّنِی شَدًّا وَثِيْقًا.



مضبوط رسی لو اور مجھے مضبوطی سے باندھو۔

سوال نمبر ۶: اِيْتِ/ اِيْتِی بِالْأَفْعَالِ الْمُضَارِعَةِ وَالْأَمْرِ لِلْأَفْعَالِ الْمَاضِيَةِ التَّالِيَةِ
درج ذیل ماضی کے فعل مضارع اور فعل امر بتاؤ۔
أَخْبَرَ. أَخْرَجَ. أَفْطَرَ. أَحْسَنَ.

جواب:

| ماضی | مضارع | امر |
|---|---|---|
| أَخْبَرَ | يُخْبِرُ | أَخْبِرْ |
| أَخْرَجَ | يُخْرِجُ | أَخْرِجْ |
| أَفْطَرَ | يُفْطِرُ | أَفْطِرْ |
| أَحْسَنَ | يُحْسِنُ | أَحْسِنْ |

سوال نمبر ۷: تَرْجِمْ/ تَرْجِمِی إِلَى الْعَرَبِيَّةِ
عربی میں ترجمہ کرو۔

(ا) ایک بدو مدت تک سفیان بن عیینہؒ کے پاس رہا۔
(ب) اب تم اس گھر میں جاؤ گے، جہاں بستر ہوگا نہ روٹی نہ پانی۔
(ج) تم یہاں کیوں بیٹھے ہو، جاؤ اور لوگوں سے سوال کرو۔
(د) رشید نے گانے والے کو ایک لاکھ روپے انعام دیا۔
(ہ) وہ چھت پر سے گر پڑا۔

جواب: عربی ترجمہ:

(ا) لَزِمَ أَعْرَابِیٌّ سُفْيَانَ بْنَ عُيَيْنَةَ مُدَّةً.
(ب) اَلْآنَ يَذْهَبُ إِلٰى بَيْتٍ لَا فِرَاشَ فِيْهِ وَلَا خُبْزَ وَلَا مَاءَ.
(ج) فَمَا جُلُوْسُكُمْ هٰهُنَا، قُوْمُوْا فَاسْئَلُوا النَّاسَ.
(د) أَمَرَ الرَّشِيْدُ مُغَنِّيًا بِمِئَةِ أَلْفِ دِرْهَمٍ.
(ہ) هُوَ سَقَطَ مِنَ السَّقْفِ.

☆......☆......☆

# الدرس الرابع والعشرون

## چوبیسواں سبق

# فِي الْمَطَار

## ایئرپورٹ پر

### مشکل الفاظ کے معنی

| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| لمطارُ | ایئرپورٹ | اَلْاَصْغَرُ | چھوٹا |
| لتاسِعُ | نو | یَنْزِلُوْنَ | اترتے ہیں |
| لتاکسی | ٹیکسی | یُسْرِعُوْنَ | لپکتے ہیں |
| بنی | عمارت | یَسْتَقْبِلُ | استقبال کرتا ہے |
| صدیقُ خالِدٍ | خالد کا دوست | مَعًا | ایک ساتھ |
| هلًا وَ سَهلًا | خوش آمدید | اِلٰی اَیْنَ | کہاں، کس طرف |
| سافِرُ | تم سفر کرتے ہو / کروگے | اَیْضًا | بھی |
| نتظِرُ | میں انتظار کرتا ہوں | اِبْنُ عَمٍّ | چچازاد |
| ادِمٌ | آرہا ہے | کَیْفَ حَالُكَ؟ | آپ کا کیا حال ہے |
| صِلُ | پہنچے گا | طَائِرَةٌ | ہوائی جہاز |
| علِنُ | اعلان کرتی ہے | لَوْحَةٌ | تختی |
| واعِیدُ | مقررہ اوقات | وُصُوْلٌ | پہنچنا |
| لساعَةُ الثّانِیَةُ | دو بجے | بَعْدَ الظُّهْرِ | ظہر کے بعد |
| لی اللِّقاءِ | پھر ملیں گے | نَحْنُ عَلٰی عَجَلٍ | ہم جلدی میں ہیں |
| حلَةٌ | سفر | سَعِیْدَةٌ | خوشگوار |
| ع السَّلامة | خدا حافظ | هَیَّابِنَا | چلو |



| الفاظ | معانی | الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| نَفْرُغُ | ہم فارغ ہوں | اَلْفَحْصُ | چیک اپ |
| کَافٍ | کافی، تسلی بخش | اَلْاِقْلَاعُ | جہاز کا روانہ ہونا |
| یَسِیْرُوْنَ | چلتے ہیں | اِلَی الدَّاخِلِ | اندر کی طرف |
| مِنْ فَضْلِكَ | پلیز، مہربانی | اَلتَّذَاکِرُ | ٹکٹ |
| یُسَلِّمُ | سپرد / حوالے کرتا ہے | اَلشُّرْطِیُّ | پولیس مین |
| یُلْقِیْ | ڈالتا ہے | نَظْرَةً | ایک نظر |
| یَرُدُّ | لوٹا دیتا ہے | شُکْرًا | شکریہ |
| اِلٰی یَمِیْنِكَ | اپنی دائیں طرف جائیں | ضَعْ | رکھو |
| اَلْاَحْمَالُ | بوجھ، سامان | اَلْحِزَامُ | پٹی |
| اَلْحَقَائِبُ | بیگ، تھیلے | تَمُرُّ | گزرتے ہیں |
| اَلشَّاشَةُ | سکرین | یَتَرَقَّبُ بِفُضُوْلٍ | غور سے دیکھتا ہے |
| اَلنَّاحِیَةُ الْاُخْرٰی | دوسری طرف | اَلْمُوَظَّفَةُ | ملازمہ |
| اَلْجَالِسَةُ | بیٹھنے والی | وَرَاءَ الشُّبَّاكِ | کھڑکی کے پیچھے |
| یَدْفَعُ | دیتا ہے | عَفْشٌ | سامان |
| عَلِّقُوْا | ساتھ ٹانک دو | اَلْحَقَائِبُ الْیَدَوِیَّةُ | ہینڈ بیگ |
| اَلْبِطَاقَاتُ | کارڈ | مِنْ فَضْلِکُمْ | مہربانی فرما کر |
| اِحْمِلُوْا | اٹھالو | مَقْعَدٌ | سیٹ، نشست |
| صُعُوْدٌ | چڑھنا، سوار ہونا | بِطَاقَاتُ صُعُوْدِ الطَّائِرَةِ | بورڈنگ کارڈز |
| یَتَقَدَّمُوْنَ | آگے بڑھتے ہیں | نُقْطَةُ التَّفْتِیْشِ الذَّاتِیْ | ذاتی تفتیش کا مقام |
| یَقُوْمُ بِفَحْصٍ | تفتیش کرتا ہے | یَضَعُ | رکھتا ہے |
| ثَانِیَةً | دوبارہ | ضَابِطُ النُّقْطَةِ | اس مقام کا سیکورٹی آفیسر |
| مُسَدَّسُ لُعْبَةٍ | کھیلنے والا پستول، کھلونا پستول | مَمْنُوْعٌ | منع ہے |
| | | یَنْظُرُ | دیکھتا ہے |
| اِسْتِیَاءٌ | مایوسی | یَعْلُوْ | پھیلی ہے |
| یَتَبَسَّمُ | مسکراتا ہے | تَدْفَعُهُ | اسے دے دیں |

